# ہری اوم تت ست ایکو برہم دوتیہ ناستی

انس خدای رحمن قادر ذوالجلال کے بارگاہ مین بڑے شکر کرنیکا مقام ہے اور اوس واحد مطلق
ابر دیہالیکی درگاہ مین سپاس بیقیاس بجالانیکا ایام کہ اوسکی عنایت بیغایت اور رحمت بے نہایت
سے اٹھارہ سکندہ شری مت بہاگوت کو جو بید انتون کا اعلی انتخاب اور مرتبہ اسمانی کتاب کے ہے
بفرمایش منشی گوپال سہاے صاحب میرمنشی محکمہ فنانشل پنجاب کے منشی ہرنارائن صاحب ایڈیٹر کوہ نور نے
باعانت پنڈت بہادر سنگہ صاحب متوطن لاہور سنسکرت سی برج بہاشا مین ترجمہ کرکے

# آئینہ

نام رکہا اور بہ نظر اسکے کہ اس باغ پر بہار وحدت اور گلزار وحدانیت
کے سیر سی خاص و عام مستفیض ہون مترجم موصوف نے زبان اردو
سلیس مین ترجمہ کرکے اوسکو باسم **منتخب المعرفت** موسوم کیا اور بفرمایش
منشی گوپال سہای صاحب ممدوح کے یہہ در نو بے نظیر نسخہ بسال سنہ ۱۸[illegible]

مطبع کوہ نور لاہور مین باہتمام منشی ہرنارائن
ایڈیٹر و مولوی فضل الدین پرنٹر کے چہپی

## توضیح

کتاب ہذا پر واضح ہو کہ اس فایدہ کیواسطی کہ ادہیاو ار اشلوکونکی نمبر اور کل اشلوکونکی شمار کی نمبر جدا جدا
جاوین ادہیاوار اشلوک کی شمار کا نمبر ہندسہ مین اور کل کے شمار کا نمبر بحساب ابجد لگایا گیا ہی جو بہاشا
کی ہر ایک اشلوک کی آغاز مین لکہی ہین۔ اور جہان تک برج بہاشا اور اردو دونون متن مین درج ہین
ہر اردو زبان کی اشلوک پر ابجد کا نمبر لگا ہی جو اردو اور بہاشا کو باہم دگر سے جدا جدا کرتا ہی ہم دیکہتی
کہ بعض اصحاب شمار ابجد کو نہین جانتی اسواسطی ہم ذیل مین لکہی دیتی ہین۔

ا ب ج د ہ و ز ح ط ی ک ل م ن س ع ف ص ق ر ش ت ث خ ذ ض ظ غ
۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶ ۷ ۸ ۹ ۱۰ ۲۰ ۳۰ ۴۰ ۵۰ ۶۰ ۷۰ ۸۰ ۹۰ ۱۰۰ ۲۰۰ ۳۰۰ ۴۰۰ ۵۰۰ ۶۰۰ ۷۰۰ ۸۰۰ ۹۰۰ ۱۰۰۰

## قطعہ تاریخ تالیف از مؤلف

ترجمہ بہاشا مین کرنا جب کیا مینی شروع
تہا اٹہارہ سو چہیاسٹہہ سن کا ماہ اختتام

شام سی گیارہ بجی تک جب رہا مصروف رو
چہہ مہینی مین ہوا آخر بصد خوبی تمام

ہی سرور سرمدی کا چون کہ یہہ بحر عظیم
اسلئی آئندہ اسکا کیا تجویز نام

بعد ازان دیکہا نظر ثانی سی اسکو مینی جب
تو نہ پایا سہل سی یا تک قابل تفہیم عام

ترجمہ اردو بہی ہر اشلوک کا پہر تو کیا
فہم خاص و عام کے خاطر کیا یہہ التزام

اور ابجد کے حروفون سی دیا نمبر لگا
تا کہ اردو اور بہاشا مین رہی تمئیز تام

چہپ چکین دس شاخ اس ترتیب سی جب دوستو
جنکی فرمایش سی مینی یہہ کیا تہا اہتمام

دیکہکر اونکو پسند آئی نہ یہہ ترتیب تب
لکہنی کو اردو کی ٹہرا حاشیہ بہتر مقام

ناپسند آنیکا باعث ہی عیان مین کیا کہون
آپ ہی سمجہینگی جب دیکہین گا اوسکو خاص و عام

اصل مین نام اسکا بحر المعرفت رکہا و لی
ایسا ہی ایک نام ہو جسمین ہو سال اختتام

دا یہہ جب مینی کہا بولا وہ تہوڑی سی فکر مین
دوسرا روشن چراغ حق تو رکہہ زار اسکا نام
۱۹۶۶

## تاریخ طبع از نتیجہ طبع سخن ور مفتی غلام سرور صاحب متوطن لاہور

مطبوع اہل طبع چو در کوہ نور شد
جستم ز طبع خویشتن چو تاریخ طبع او

این نسخہ کو ہست مخزن اسرار معرفت
۱۹ ۲۴
آمد ندا خزینۂ اسرار معرفت



ॐ एकमेवाद्वितीयं ब्रह्म

ॐ श्री गणेशाय नमः

## ٹیکا آدسکندہ کا

اِس ایکادش اسکندہ مین ایک تریئشت آدہیاؤن کرکے مکتی کو پرتی پادن کیا ہی جانیتی جو برکہی سنگے
اتہاس جو سنچہیپ اور بستار روپ مین ترن کرکے نارد بسدیو کی تئین سنچہیپ کے برنن کرتا ہوا اور
بہگوان اودہو کی تئین اوپ پتیون کے ساتہ بستار کرکہی ہوئی تہان پر تہم ادہیائی مین یادونکی
نبش کا جو چہی ہے موشل کے بہانہ سی سو براگ کیواسطی کتہن کیا ہی اور پر پورتی مارگ کرکے پر آنند
جو کرشن چند مہاراج نکلے کر ٹہا برنن کری ہی اور تیسی پیہ ورتے مارگ کی نبرتے کر پر انند جو پد تسکا جو
اُردہین سو اب برنن کیا جاتا ہے

## آغاز اسکندہ کے شرح

اِس گیارہوین اسکندہ مین اکتیس ادہیائی ہین جنہین مکتی کو بیان کیا گیا ہے یعنی بسبر ان جنستی جو
جانیتی رشی ہین اونہون نے جو اسباب مین مفصل اور مختصر حکاتئین کہے ہین اونکو نارد جی نے

بسد یوجی سی مختصر کرکے بیان کیا ہی اور پہر شری بہگوان نے اودہو جی سی دلایل اور نظایر کی ساتہہ مفصّل کہا اور پہلے ادہیای مین لوہی کی موشل کے بہانہ سی جادو ونکی خاندان کے نیست و نابود ہونیکی کیفیت جو بیان کی گئی ہے اوسکی یہہ غرض ہی کہ جو لوگ شری کرشن چندر مہاراج کی بیٹی پوتی بہائی عزیز تہی اور بڑی پیاری رشتہ دار اور دوست کہلاتی تہے اور زور اور دولت اور حکومت وغیرہ مین بے نظیر عہد تہے اونکو شری مہاراج نے تنکے کے طرح توڑ دیا اور جہوٹون کو بہی محبت نہ کی اسیطرح طالب علم الہی کو اس دنیای دون سی محبت چہوڑنے چاہیے اور اسکی لذات کو ترک کر دینا واجب ہی اور بظاہر تعلقات دنیا مین پہنسی ہوئی مین سرور جو شری کرشن مہاراج مین اونکی کہیل اور افعال حسنہ کو پیچہے کے اسکندہ مین بیان کیا ہی اب تعلقات دنیا سی منزہ ہوکر جو سرور کا اعلی درجہ حاصل ہوتا ہی وہ اس اسکندہ مین بیان کرتے ہین +

ا-۱ شری سُکدیوجی کہتی ہین شری کرشن چندر مہاراج جو ہین شری بلرام جی کے سہت اور جادون کرکی یہ وارث سو دیتون کا بدہ کرکے ایک بڑی کلہ کو اوتپن کرتے ہوئی پرتہوی کے بہار کو اوتارتے ہوئے +

ا- شری سُکدیوجی فرماتی ہین کہ شری کرشن بہگوان نی بمعیت شری بلرام جی کی جادون بنسیون کے ساتہہ ہوکر گفار کو مار کر ایک بڑی جہگڑی کو پیدا کرکے زمین کے بوجہہ کو دُور کیا +

ب-۲ اسی بات کو کہول کر کہتی ہین — جونسی پانڈو راجا کے شتر دُریودہن آدک سی کپٹ دیوت اُدگیا اور دُوساسن دوارا درو پدی کیشون کا کہینچنا آدک کامون کرکے بہت بیراور کرودہ کروائی گئی اونہین کو پرمیسر نمت بناکر شری بہگوان نے پرتہوی کی بہار کو اوتارا +

ب- راجا یدہشٹر وغیرہ جو راجا پانڈو کی خلف الرشید تہی اونسی دُریودہن وغیرہ نی فریب کا جوا کہیل کر سلطنت اور دولت اور دروپدی اونکی پٹ رانی کو جیت کر بہری سبہا مین اونکی اوگیا کری یعنی بہت کچہہ برا کہا اور دُوساسن دُریودہن کا چہوٹا بہائی دروپدی کے بالون کو پکڑ گہسیٹتا ہوا محل مین سی سبہا مین لے آیا اور اوسکی کپڑی اوتار کر ننگا کرنا چاہا سو ایسی ایسے کامون سی سیران پانڈو کو غصہ دلوا کر اور دُریودہن اور اونکی باہم بیر اور دشمنی پیدا کرکے گویا اونہین کو آپسمین نمت یعنی بسبب بناکر گفارون سی جو زمین پر بہاری بوجہہ ہو رہا تہا اوسکو شری بہگوان نے دُور کیا +

ج-۳ پرتہوی پر بہار سروپ جو اور راجاؤنکے سینا تسکو اپنی بہجاون کرکے رچہا کیی ہوئی جادون سی دُور کرکے شر مہاراج نے یہہ بات بچاری پرتہوی کا بہار گیا ہوا بہی مین نہین گیا ہوا

مانتا ہون جس سی نہین سہار سنکیے یو گیہ جو جادو نکا کل سو بہ پہ مان ہی +

ج — تمام عالم کے اور راجاؤنکی فوج کا جو زمین پر بہاری بوجہ تہا اوسکو جادونکی ذریعہ سی (کہ جو جادو شری مہاراجکی قوت بازو کی پناہ مین ہونیسی زور اور تہی) دور کرکے شری بہگوان نے ایسا خیال فرمایا کہ زمین کا بوجہ دور ہو گیا ہوا بہی نہین دور ہوا سمجہتا ہون کیونکہ ابہی جادوون کا خاندان زمین پر موجود ہی کیسا جادوون کا خاندان جو برداشت کرنے کی لایق نہین ہے

وشہ ٹیکا — پچہلے اشلوک سی سوجہت ہوا کہ اپنی بنش کو آپ ہی مارنا یوگیہ نہین ہے تو اب یہہ ایکشنا ہوئی جو آپ مارنا اوچت نہین تہا تو اورونسی کیون نہ مروادیا اسلئی کہتے ہین +

مول — مین ہون آشری جنکا اور ایشریہ کرکے جو بڑہ رہی ہین تنکا اور وان کرکے کبہی بہی ناش نہین ہوگا بانسونکی اگنی کے نیائین بدکل کے ہے بیچ مین کلہ او تپن کرکے اپنی شانت سروپ کو پراپت ہونگا +

و — جو جادو میرے پناہ مین ہین اور اوسکی سبب سے ہر طرحکی دولت اور حشمت اور زور و رفعت اور حکومت جنکی خوب بڑہی ہوئی ہی اونکا نیست و نابود ہونا اورون سی ناممکن ہے جیسی بانسون مین سی ہی آگ نکل کر بانسون بہی بن کو جلاکر خاک کردیتی ہے ایسی ہی جادوونکی خاندان مین ہے مفسدہ پیدا کرکی اور اونکو نیست و نابود کرکے اپنی شانت سروپ کو حاصل کرونگا +

۵ — ۵ — ست ہی سنکلپ جنکا ایسی جو ایشر تنہون نے اِس پرکار نشچی کرکے براہمنون کی شراپ کے مش کرکے اپنی کل کا سنگہار کیا +

۵ — شری کرشن بہگوان نے جنکا ہر طرحکا خیال سچا ہی ایسا خیال کرکے براہمنون یعنی ممتاز عارفون کی بد دعا کی بہانہ سی اپنے جادوونکی خاندان کو کالعدم کیا +

و — ۶ — لوگون کو سندرچ کے دینی ہارے سروپ کرکے منکہیون کے تیرونکو اور بانیون کرکے سمرن کرنیوالون کے چت کو اور چرن کمل کے ساتہہ دیکہنی والون کے کریاؤنکو +

ز — ۷ — کینچ کر بہکت لوگ اگیان کو اسکی ساتہہ تیگرہ ہی ترینگے ایسی جانکر کیرتے جو سندر یس والے تسکو پرتہوی دکہی بستار کر شری بہگوان اپنی پد کو چلے گئے +

و — ز — نہایت حسین اور دلربا صورت سی لوگون کی آنکہونکو اور خوش تقریری سی سننی والون کے چت کو اور پاک اور پرستش کے لایق قدمون کے محبت سی دیکہنی والونکی دلونکو سب بناکی کامون سی کہینچکر اِس دنیا فانی سی لوگ جلد نجات پاوینگے ایسا خیال فرماکر نیک اور نامور

کامون کو کرتی ہوئی شری بھگوان اپنی اصلی وطن مالوفہ کو چلے گئے +

ح-۸- ٹیکا- جو براہمنون کی بھگت نہین ہین اور جو داتا نہین ہین اور جو اپنی سیوک نہین ہین او نپر براہمن کوپ کرتے ہین یادو تو ویسی نہ تھی او نپر کیون کوپ کیا اور کوپ کے ہونے پر بھی شریکرشن مین ہے چیت جنکا اونکی پرسپر کیون کلہ ہوا ایسی شنکا کرکے +

مول- راجا پریچھت پوچھتے ہین براہمنون کے بھگت چتر اور سدا برونکی سیوا کرنیوالے شریکرشن چیندر مین ہے چیت جنکا ایسے یادوونکو براہمنون کا شراپ کیسی ہوا +

ح- جنکو براہمنون سے الفت نہین ہی اور جو اونکو کچھہ دیتی نہین ہین اور جو اونکے خدمت نہین کرتے ہین اونپر براہمن غصہ کرتے ہین اور بددعا دیتے ہین جادو تو ایسی نہین تھے پھر اونپر کیون غصہ کیا اور علاوہ برین شرے بھگوان مین جنکا دل لگا ہوا ہی اونکے باہم مفسدہ کیونکر ہوا یہہ اعتراض کرکے- راجا پریچھت نی سوال کیا ای عارفونمین ممتاز شری شکدیجی مہاراج براہمنونکی دانشمند بھگت اور ہمیشہ بزرگونکی خدمت کرنیوالی اور شرے کرشن بھگوان مین لگا ہوا ہی دل جنکا ایسے جادوونکو براہمنون نے کیون بددُعا دی +

ط-۹- اور جس نمت والا وہ شراپ ہی اور جیسا ہی ہی دُج اوتم یہہ سنپورن میری کو کہو اور جنکا ایک چیت ہی اونمین کس پرکار بھید پڑا یہہ بھی بتاؤ +

ط- اور جس سبب سی وہ بددُعا دیگئی اور جیسی ہے ای براہمنون مین ممتاز شری شکدیوجے مہاراج یہہ سب باتین آپ مجھکو کہئی اور جو جادو یکدل تھے اونمین کیونکر پھوٹ پڑی یہہ بہی فرمائیے

ی-۱۰- شری شکدیوجی مہاراج کہتے ہین- سب سندرتاؤن کا سموہ ہے جسکی وشی ایسی شریر کو دھارتے ہوئی پرتھوی پر شبھہ اور منگل کرمونکو کرتے ہوئی پراپت ہین سب کامنا جنکو- اودار ہی یش جنکا- پرتھوی کے بھار کا دور کرنا ہی بتیش کا رہا ہی جنکا- ایسی جو شری کرشن چندر مہاراج ہین تنہون نے اپنی دھام دوار کا مین استہت ہوکر اپنی کل کے سنگھار کرنیکے اچھا کے +

ی شری شکدیوجی فرماتے ہین یہہ صفت موصوف جسم سی مجسم عالم مین مبارک اور خوشی کی دینی والے افعال کو کرتے ہوئی اور سب طرحکی مُراد اور مطالب جنکی حاصل ہین اور تمام روی زمین پر پہیلے ہوئی ہی نیکی اور ناموری جنکی اور زمین کے بوجھہ کا دور کرنا ہی باقی رہا ہی بڑا کام جنکو ایسی جو شری کرشن بھگوان ہین اونہون نے دوارکا اپنی وطن شریف مین قیام فرماکر اپنی خاندان کی نیست و نابود کرنیکے خواہش فرمائیے +

**یا-۱۱ ڈیکا**- ایشر اچہاکر کے پراپت ہوا جو برہمہ شراپ تسکی نِمت کو کہتی ہین **موول** پُنیونکے دینے ہاری اور کل یگ کی پاپونکو دُور کرنے ہاری منگل کرمون کو کرکے یادون ارتہات بسدیوجی کے گہر مین نِواس کرتے ہوے اور کال سروپی شری کرشن چندر مہاراج کرکے پریری ہوئی مُنیشر پنڈارک نام تیرتہہ مین پراپت ہوئی +

**یا**- قدرت پروردگار سی جو یادونکو بدُعا ملی اوسکی سبب کو کہتی ہین — عاقبت کی نیکی کے دینے والے اور کل جگ کی گناہونکو دور کرنیوالے اور فرحت بخش افعال حسنہ کو کرکی بسدیوجی کے گہر مین ٹہرے ہوئی مُنیشر کال سروپی شری کرشن چندر مہاراج کی تحریک اور خواہش سے پنڈارک (پنڈارک تیرتہہ کا نام ہے) تیرتہہ مین آکر مقیم ہوئی +

**یب-۱۲**- اُون رشیون کی نام یہہ ہین بشوامتر اَسِت کنوان دُرباسا بہرگو انگرا کشپ بامدیو اتری بسشِٹ ناردادیے +

**یب** عارفان مذکور کی نام یہہ ہین بشوامتر اَسِت کنوان دُرباسا بہرگو انگرا کشپ بامدیو اتری بسشٹ نارد وغیرہ +

**تج-یدہیہ-۱۳**- وہ ۱۴-۱۵ یادونکی بالک جو بنیت ارتہات نہین نونے والی یہہ ہی ہین سو اکٹہی ہوکر کہیلتی ہوئی تنکے پاس جاکر شانب جو جاموتی کا پُتر ہے تِسکو استری کی بہتیوسی بیس کراکے تہات اُسکو استری کی بستر پہنا اور اوسکی اوپر پستر آدک باندہ گربہہ وتی بناکر) بنیت کی نیائین اون سے پوچہتی ہوئی ہی اوگہہ درشی براہمنون یہہ گربہہ وتی کالے نیترون والی پُتر کے ہی کامنا جسکو سو سا کشات پوچہتی ہوئی آپ سی لجا کرتے ہی -اس ہیتو سی ہمارے مکہہ دوارا پوچہتی ہی- آپ تبلائی دیجئی جو یہہ پرسوت ہوتی ہوئی کیا جنے گے +

**تج-یدہیہ** چھند- یادونکے لڑکے جو بڑی سرور اور بی خوف تہی کہیلتی ہوئے اکٹہی ہوکر اون عارفون کی پاس گئے اور شانب کو جو جاموتی کے شکم سی شری کرشن مہاراج کا خلف تہا اس سبب سی کہ ابہی اوسکی چہرہ پر بال نکلی رونگٹی بہی نہ جمی تہے اوسکی پیٹ پر کپڑی وغیرہ باندہ حاملہ عورت کا بہیس بنا- اونکے سامنی لے جاکر- عاجزونکی طرح پوچہنی لگے ای ممتاز عارفو کیسی ہین آپ کہ آپکا فرمایا ہوا سخن خالی نہین جاتا یعنی جو بات آپ جسطرح ہونیوالی فرماتے ہو وہ لابُد اوسیطرح ہوتی ہی سو یہہ حاملہ عورت خوبصورت کالی کالی آنکہون والے اور فرزند کی خواہشمند شرم حیا سی بالمشافہ ہوکر آپ سی نہین پوچہہ سکتی ہے - اسلئی ہمارے زبان سی پوچہتی ہے مہربانی فرماکر - آپ بتا دیجئے

کر یہہ حب جنی لگی تو کیا جنے گی +

یو - ۱۶ - ہی راجن ایسی ٹھگے ہوئی منشتر کوپ کر کی تین بالکون سے کہتی ہوئی ہے مند بہاگیو یہہ - گرہبہ تے تمہارے کل کا ناش کرنیوالا - ایک لوہی کا - موشل جنی گی +

یو - شکدیوجی فرماتی ہین - ای راجہ صاحب اون لڑکون نے اون عارفون کو اسطرح ٹہگا - تو وہ تینون زمانہ کی حال کے جاننی والے - غصہ کرکے فرمانے لگے ای بدنصیب لڑکو اسکی حمل سے ایک موسل پیدا ہوگا جو تمہارے خاندان کو کالعدم کریگا +

نیر - ۱۷ - تسبات کو شرون کرکے اون ڈرہی ہوئی بالکون نے تیسگرہ ہی شاہنب کی اودر کو جلد۱۲ کہول کر دیکہا تو وہین سے ایک لوہی کا موشل نکلا +

نیر - اسبات کو سنکر اون مخوف لڑکون نی فورًا شاہنب کی پیٹ سی کپڑے کہول کر دیکہا تو ایک لوہی کا موسل نکلا +

تیح - ۱۸ - تب کہنی لگے - اہو ہم مند بہاگیون نی یہہ کیا کیا اب ہماری بڑی ہمکو کیا کہینگے اس پر کار بیاکل ہوی ہوئے اوس موسل کو لیکر - اپنی اپنے - گہرون کو گئی +

تیح - تب بیقرار سوچنی لگی افسوس ہم بدنصیبون نے یہہ کیا کیا اب ہماری بڑے ہمکو کیا کہینگے اس طرح مضطرب ہوکر اوس موسل کو لیکر اپنی اپنے گہر گئی +

یط - ۱۹ - نشٹ ہوگئی ہے کہہ کی شوبہا جنکی ایسے بالکون نی اوس موشل کو سبہا مین دکہلاکر یادوونکی سمیپ جاکر سب بات سنایا +

یط - چہرہ کا رنگ جنکا فق ہوگیا ہی او وہ اسی چہائی ہوئے ہی ایسی اون لڑکون نی اوس موسل کو دربار مین لے جاکر راجا اگرسین کو سب جادوونکی سامنی دکہلاکر سب حال سنایا +

ک - ۲۰ - وہی سب دوارکا باسی اس الٹی کہہ براہمنون کے شراپ کو شرون کرکر اوس موشل کو دیکہہ کے بہانتھیہ یگت اوبہی بہیت ہوئے +

ک - وہی سب دوارکا پوری کی باشندی اون ممتاز عارفون کی دئی ہوئے بددعا کو کہ جنکی دعا کرنی کر وقت مصرعہ اجابت اندرون بہر استقبال می آید + اون لڑکون سی سنکر اور موسل کو دیکہہ کر بڑی متعجب و مخوف ہوئی +

کا - ۲۱ - شری کرشن مہاراج اور سب بہاسدون کے سمت سے - اوگرسین یادوونکی راجا نے اوس موسل کو چورن کراکے شنبش سے ہوئی لوہی سہت سمدر کے جل مین پہکوا دیا +

کا- شری کرشن مہاراج اور وزرا و امرای حاضرین دربار کی مشورہ سی - راجا اوگرسین نے اوس موسل کو ریتوا کر اوس تمام چورے کو معہ اوس لوہی کی ٹکری کے جو ریتنی کے بعد باقی رہا تہا دریائے شور مین پہکوا دیا +

کب - ۲۲ - کسی مچہلی نے اوس لوہی کی ٹکرے کو گرس لیا اور وہ جو لوہی کا چورن تہا سو ترنگون کر کے سمندر کی تیر پر پراپت ہو کر اوستی ایرگہاس اوتپن ہو گیا +

کب - اوس پارہ آہن کو تو کسی ایک مچہلی نے نگل لیا اور وہ ریتا ہوا لوہی کا چورا (جو پانی پر تیر رہا تہا) امواج دریا کی ذریعہ سی کنارہ دریا پہ آگیا - اور قدرت خدا سی تخم کے مانند زمین مین جمکر دریا کی کنارہ ہی کنارہ بہت دور تک - اوسسی ایرگہاس پیدا ہو گئی

شرح - ایرگہاس ایک گہاس ہوتی ہی جسکے چوڑی چوڑی پتی ہوتی ہین اور وہ دونون طرفسی بہت تیز تلوار کی مانند کٹیلی ہوتی ہین اور ایسی سخت کہ جس عضو پر اوسکو زور سی پہیر دو وہ فوراً کٹ جاتا ہی اور یہہ گہاس اکثر سمندر کے کنارہ پر ہی زیادہ پیدا ہوتی ہے اور اوسکا پہلے بار بیج وہ لوہی کا چورا ہی زمین مین بویا گیا تہا +

کج - ۲۳ - ایک بار وہی کی جال مین پہنسکر وہ مچہلی بہی اور مچہلیون کی ساتہہ پکڑی گئی اور جب اوس بار وہی نے اوس مچہلی کے اودر (پیٹ) کو چیرا تو اوسمین سے وہ لوہا نکلا اور اوس سی اوسنی بان کے پہال بنائے +

کج - ایک ماہی گیر نے اوس مچہلی کو اور مچہلیون کی ساتہہ جال کے ذریعہ سی پکڑا اور جب اوسکی پیٹ کو چیرا تو وہ لوہی کی ٹکڑا نکلا - اوسکو اوس نے اچہا فولاد دیکہہ کر تیر کی پہال بنوائے +

کد - ۲۴ - یدیپی سمپورن ارتہہ جانتی ہے تہی تتہاپی تے بہگوان پرمیشر نے اوس براہمنون کی شراپ کی بدلنی کی اچہا نہین کری اور پرسن ہوئی +

کد - اگرچہ شری کرشن بہگوان سب مطلب کو جانتی تہے (یعنی اسسی واقف تہی کہ اس بد دعا اور لوہی کی موسل اور اوسکی ریت کر دریا مین ڈالنی کا یہہ انجام ہوگا اور اوس بد دعا کی بے اثر کرنیکی بہی قدرت رکہتی تہے) لیکن اون پرمیشر نی اون عارفون کی اوس بد دعا کی بدلنی کیطرف توجہ نہ فرمائی بلکہ اور مسرور ہوئی +

## اتی شری بہاگوتی مہاپورانی ایکادش اسکندہی پرتہمو دہیائے +

ان دوسرے ادہیائی مین راجا نمی اور تہات راجا جنک اور جانیت ارتہات جنینے کے پہر جو فورکہی ہے

[illegible]

انکو سنبادسی بہکتی کرکے پوچہتی ہوئی بسدیو کو بہگوت سنبندہی دہرم ناردجی کہتی ہین +

اشلوک ۱ — شری شکدیوجی کہتی ہین ہے راجن پریچہت شری کرشن مہاراج کے بہجاؤن کہ کریچہت دوارکا پوری مین کرشن مہاراج کے نرنتر اوپاسنا کرنی مین ہی لالسا جنکو ایسی جو ناردجی سو نواس خواہش ۱۱۲ کرتی ہوئے +

تمہید — اس دوسری ادہیائی مین یہہ بیان ہی کہ جب شری کرشن مہاراج اپنی جادو ونکی خاندان کو نیست و نابود کرکی اپنی اصلی وطن مالوفہ کو تشریف لیجانی لگے تو خیال کیا کہ بسدیوجی مہاراج جنکا مین خلف ہون گو وہ بہگوت او پاسک پورے یعنی کامل بہکت ہین لیکن اپنے سروپ کی گیان نہونی سے یعنے حق الیقین کے نہونی سے جسکا نام کیولیہ مکتی ہے یعنی جنم مرنے کی عذاب سی چہوٹ کر دوامی سرور کا جو حاصل ہونا ہی اوسکو حاصل نہ کرسکینگے اور چونکہ مین انکا بیٹا کہلاتا ہون میرے ہدایت انکی دل پر اثر نہ کریگے اسلئے شری مہاراج کی خواہش سے ناردجی دوارکا پورے مین آئے اور گو ناردجی دکہہ کے بددعا کی بدولت کسی ایک مقام پر ٹہر نہین سکتی تہے لیکن شری بہگوان کی اجازت سی وہان قیام کیا اور اوس بددعا نی اوس وقت اپنی تاثیر نہ کی تب شری بسدیوجی نے ناردجی سی تدابیر نجات اور علم الٰہی کو پوچہا اوسکی مطابق ناردجی نی وہ حکایت اونکی روبرو بیان فرمائی جسطرح جینتے کے نو بیٹون نے جو عارف کامل تہے راجا جنک کو ہدایت فرمائی تہی +

۱ — شری شکدیوجی فرماتے ہین ای سلطان ذی جاہ پریچہت شری کرشن چندر مہاراج کی قوت بازو سی محفوظ دوارکا پوری مین ناردجی نے آکر قیام فرمایا کیسی ناردجی ہین کہ جنکو شری کرشن چندر مہاراج کے ابہید اوپاسنا کرنیکی ہمیشہ دلی خواہش رہتی ہے +

شرح — نرنتر اوپاسنا اور ابہید اوپاسنا اوسکو کہتی ہین کہ اوپاسنا کرنیوالا اپنی اوپاسیہ کی ساتہہ یعنی جسکی اوپاسنا کرتا ہے اوسکی ساتہہ وحدانیت سمجہی یعنے اپنی آپکو اور اوسکو دو نہ سمجہی ایک سمجہی اور اوپاسنا کی معنی مین عشق حقیقی یعنے کمال غلیان محبت سی عاشق و معشوق کی درمیان سی دوئی کا پردہ اوٹہہ جاوی +

اشلوک ۲ — ٹیکا — جسکی بہجن اوپاسنا کی ناردسی مکت پرشون کو بہی ایسی لالسا ہی تسکو کون نہ بہجی اسبات کو کہتی ہین +

ہی راجن ایسا کون پرش اندریون والا ہی جو پرمیشر کی چرن کمل کو نہین بہجی کیا پرش جس پاکی جا رون اور سی مرتیو — شر پر کہڑا ہے — اور کیسی پرمیشر کے چرن آپہنچ ہین دیوتون ادتم

جو برہما دک تہون کرکے سب ادپاسنا کرنے کو یوگیہ ہین +

ب — جسکی یا دا وسادہ یادوکرنیکے ناردسی اعلی درجہ کی عارف اللہ ایسی خواہش رکھتی ہین اوسکی ہر دم یاد ایسا کون ہی جو نکری اسبات کو کہتی ہین — ای راجن ایسا کون آدمی ہے جسکی حواس درست ہون اور پھر وہ پرمیشر کے چرن کمل کو نہی یعنے یاد الہی نکری کیسا یہہ آدمی ہی کہ چارون طرف اسکی سرپر موت کھڑی ہوئی دستک دی رہی ہے اور کیسی وہ چرن کمل ہین یعنے کیسا وہ خدای عز و جل ہی کہ دیوتون یعنی فرشتون مین اعلی درجہ والی جو برہما وغیرہ مین وہ بہی اوسکی ادپاسنا کرنیکی لایق ہین +

کز — ۳ — تس سمی ایکدن اپنی گہر مین ائی ہوئی اور تشپ گندہ اچہت آدی کرکے پوجن کئے ہوئی اور سکہہ پورک بیٹھی ہوئی نارد جی کو پرنام کرکے بسدیو جی اس پرکار بولے +

ج — ایکروز اپنی گہر مین آئی ہوئی اور پہول اور خوشبوؤن اور چاول وغیرہ سی پرستش کئے ہوئی اور نہایت مسرور بیٹھی ہوئی نارد جی سی تسلیمات عرض کرکے بسدیو جی اسطرح التماس کرنے لگے

کح — ۴ — ہی بھگون تمہارے یاترا سنپورن دیہہ دہاریونکی کلیان کے ہتو ہے جیسی دتم اشلوک جو نارایں تسکی پارگ روپ پتردنکی یاترا گرہستون کی کلیان کے ہتو ہوتی ہی اور جیسیا ماتا پتا کا اگمن پتردنکی منگل کے ہتو ہوتا ہی +

د — ای بھگون آپ کا درشن تمام مخلوقات کی حق مین دنیا اور عقبی کے حسنات کا منبع ہے جیسی سالکان راہ خدا بزرگ منشون کا آنا گرہستون دنیاداروں کی واسطی خیر و برکت کا باعث ہوتا ہی اور جیسی بیٹون کے گہر ماباپ کا تشریف لانا بیٹون کی خوشی اور سرور کا سبب ہوتا ہے

کط — ۵ — دیوتاؤن تہات اندر آدک کا جو کرم ہو منکہیو نکی دکہہ اور سکہہ کے واسطی ہوتا ہی اور آپکی سدرش جو سادہو جن اچیت ہی آتما جنکا انکا جو کیا ہوا سو بہوتون کے سکھہ واسطی ہی ہوتا ہی +

ٹیکا — اندر آدک دیوتاؤنکے کرم یہہ ہین جیسی ات برشٹی اتہوا تہین دہوپ کا پڑنا اتہوا بجلی کا گرنا یاد

ہ — اور دیوتا یعنی اندر وغیرہ کی جو افعال مثل کثرت بارش یا تیزی تابش آفتاب یا بجلی کا گرنا وغیرہ ہین یہہ سب کام لوگونکی رنج اور تکلیف کی دینیوالے ہوتے ہین لیکن آپکے مانند جو سادہو جن یعنی عارف اللہ ہین اور جو اپنی نفس ناطقہ کو خدا جانتے ہین اونکا کیا ہوا ہر فعل تمام عالم کے صرف آرام اور راحت کیواسطی ہے ہوتا ہی +

ل — ۶ — جو پرش جس پرکار دیوتاؤن کو بہجتی ہین دیوتا بہی تنکو تسی پرکار گرہن کرتے ہین جیسی جس پرکار منکہہ کے شریر کی چیشٹا ہوتی ہے چہایا کی بہی ویسی ہی ہوتی ہے پرنتو سادہو

جو ہوتی ہین سو مرین بتبدل ہوتی ہین +

و — جسطرح لوگ دیوتاونکے خدمت اور پرستش کرتے ہین دیوتا بہی اونکو اوسیطرح مانتی ہین سایہ اور جسم کے مانند یعنی جسم جیسے جیسے چلتا پہرتا اور جو جو کام کرتا ہی سایہ بہی اوسی طرح کرتا ہی مطلب یہہ کہ جیسا جیسا جو کوئی شخص سنیچر منگل سورج چاند وغیرہ دیوتاونکو جپ یا دان یا جگیہ وغیرہ کرکے انکو رضامند اور نارضامند کرتا ہے وہ اوسکو ویسے ویسے رنج اور راحت پہونچاتے ہین لیکن مہاون خدا عاجزون کی اوپر بہی کمال مہربانی فرماتے ہین یعنی جو لوگ اونکی کچہہ خدمت کرتی ہین اوپر بہی اور جو نہین کرتے ہین بلکہ کچہہ برا بہے کہتی ہین اونپر بہی مہربانے اور شفقت فرماتی ہین +

لا — ۷ — تبدپی اگمن ماترسی ہی اپکے ہم کرتارتہہ ہوگئی ہین — تو بہے ہی برہمن آپسی بہگوت سنت دہرمونکو ہم پوچہتی ہین جنکو شردھا کرکے منکہہ سنکر سب پرکاشکے دکہیون سی چہوٹ جاتا ہے +

ز — اگرچہ آپکے تشریف لانی سے ہی ہمارے سب مطلب حاصل ہوگئی لیکن — تسپربہی اے عارف ممتاز مین آپ سی علم الہی کے طریقہ کو پوچہتا ہون جنکو ارندوہی یقین کامل کرکے آدمی سنکر سب قسم کے رنج و عذاب سی چہوٹ جاتا ہی +

لب — ۸ — ٹیکا — کداچت رشی ایسا کہین آپکے کرشن چند مہاراج اور بلرام جے سی تیرتہ ہین پہر آپ سی ادہک پرستا کا پاتر کون ہی — تسپر بسدیوجی کہتی ہین +

سول — پورب جنم مین دیو کے مایا کرکے موہ کو پراپت ہوا ہوا اس سنسار مین مکتی کے دینیوالے انت کو سنتان کیواسطے پوجا ہوا نہ موکش کے واسطے +

ح — اگر نارد جی ایسا کہین کہ آپکے کرشن چند اور بلرام جی سی خلف الرشید ہین پہر آپکو کس دہرم کرم کی ضرورت ہی اور آپ سی زیادہ مسرور اور کون ہوسکتا ہی تسپر بسدیوجی فرماتے ہین — پہلے جنم مین قدرت پروردگار سی دنیا کی محبت مین گرفتار ہوکر اس عالم مین نجات کی بخشنی والی انت یعنی بے نہایت جو پرمیشر ہی اوسکو اولاد کیواسطے یعنی پوجا اور نجات کی آرزو نکی — مطلب یہہ کہ شری کرشن جو پورن برہم پورن اوتار ہین سو میرے بیٹی ہین اس وجہہ سی مین موکش یعنے جینی مرنیکے عذاب سی نجات اور سرور لازوال کو حاصل نہین کرسکتا اسواسطے آپ مجہکو نرگن برہم کا گیان یعنے علم الہی کے اصول اور قواعد مجہکو بتائی جسسے اب یہہ مراد میرے حاصل ہو فقط اس موقع پر اون لوگون کی سمجہہ پر افسوس آتا ہی کہ جو شری ماتسلیہ اوپاسنا سی مکتی کا حاصل ہونا مانتی ہین کیونکہ جب بسدیوجی کا یہہ حال تہا جنکے شری بہلوان ساکشات یعنی حقیقت مین بیٹی تہے اور اونکی تپ اور پریم اور اپاسنا

مین کسیطرح کچھہ کسر نہین ہے تو آپ اوس اصل کے نقل اوتار ہنیوالے اگر ایسی امید رکھین تو بیشک اونکے حال پر افسوس کرنا چاہیے - باتسلیہ اوپاسنا اوسکو کہتی ہین کہ شری کرشن بھگوان یا رامچندر جی کو اپنا بیٹا مانکر محبت اور عشق کرنا +

یج — ۹ — ہی سوبرت ارتہات او تم بہت والی جس پرکار ہم اس سنسار سی جسمین سب اور سے انیک دکہہ او بہی ہی شیگرہ ہی چھٹ جاوین اس پرکار ہمکو سکشا دو +

ط — ای سوبرت یعنی ای نیک معاش مرتاض کامل جسطرح سی مین اس دنیا ہی دنی سی جسمین طرح طرح کی دکہہ اور سب طرف سی خوف ہی بہت جلد چھوٹ جاؤن ایسی ہدایت مجھکو فرماہی +

لد — ۱۰ — شری شکدیوجی کہتے ہین ہے راجن اس پرکار بڑی بدہی مان بسدیو کری پرشن کئی ہوئی اور ہری کی گنون کو سمرن کرواہی ہوئی نارد جی اتینت پرسن ہوکر بسدیوجی کہتی ہوئی +

ہی — شری شکدیوجی فرماتی ہین ای مہاراجن جب بڑی دانشمند بسدیوجی نے ایسا سوال کیا اور ہری کی گن یعنی پرمیشر نے اوتار لیکر جو چرتر اور کہیل اور اعجاز اور کرامات کی کام کئی ہین وہ یاد دلوائی تو تب نارد جی نہایت مسرور ہوکر بسدیوجی سی کہنے لگے +

لھ — ۱۱ — نارد جی کہتی ہین ہے بھکتون کے وشی شریشٹ بسدیوجی تمنی بہت اچھا یہہ نشچی کیا ہی جیسی تم بشو کے پوتر کرنے ہاری پرمیشر کی دہرمونکو پوچھتے ہو +

یا — نارد جی فرماتے ہین اے خدا کی عشق کرنیوالون مین ممتاز بسدیوجی یہہ آپ نے بہت اچھا سمجھا ہی جو آپ تمام عالمونکے پاک کرنیوالے علم الہی کی طریقونکو پوچھتی ہو +

لو — ۱۲ — کیسا ہی یہہ پرمیشر کا دہرم جو دیوتا اور بشو کے ساتھہ دروہ کرنیوالے پرش کو بہی شرون کرنے واپڑہنی وادہیان کرنی اور کرنیوالا استتی کرنے سی تات کال پوتر کر دیتا ہے +

یب — کیسا ہی یہہ علم الہی - کہ فرشتون خواہ تمام دنیا کے بڑی چھوٹی آدمیون سی کوئی شخص برائی کرے یعنی کیسی ہے ناپاک کامون اور گناہون کا مرتکب ہوکر پہر وہ شخص اگر علم الہی کو سنی یا پڑہی یا دہیان کری یا اوسکی تعظیم او مدح کرہی تو اوسکی برکت سی فوراً پاک ہو جایگا +

لز — ۱۳ — ہی بسدیو تم بڑی شریشٹ بہاگ ہو جستی - تمنی پرم کلیان سروپ اور پن کا دینی ہارا ہی شرون او کیرتن جنکا ایسی نارایں بہگوان آج مجھکو سمرن کروادئی ہین +

تج — ای بسدیوجی تم بڑی اچھی مرد خدا ہو جو - عین سرور ہی اور جسکی نام اور چرترون کا سننا اور جپنا اور گانا عاقبت کے نیکیون کا دینی والا ہی ایسی لم یلد خداوند کریم پروردگار عالم کو

تمنی مجھہی یاد دلوا دیا ہی +

لح — ۱۴ — ہی بسدیو ۔ اِس وشئی مین ایک پراچین کتہا مہاتما راجا جنک اور رشیون کا سنباد ۔ لوگ اِس پرکار اودا ہرن کرتے ہین +

تد — ہی بسدیو ۔ اِس باب مین ایک کہن افسانہ جو راجا جنک سی نو عارفون نے بطور ہدایت بیان کیا ہی اوسکو لوگ اسطرح کہتی ہین ۔ جیسی مین تجہسی کہتا ہون +

لط — ۱۵ — سوایم بہو منو کا پتر پریبرت جسکا نام تہا تسی اگنی دہر ۔ اور اگنی دہر سے نابہ اور نابہ کا پتر رشبدیو سمرن کیا ہے +

یہہ — سوایم بہو منو کی خلف پریبرت نامی کے پسر اگنی دہر ہوئی اور اگنی دہر کی نابہی اور نابہی کے خلف الرشید رشبدیو جی ہوئے +

م — ۱۶ — تیسکو ۔ تہات رشبدیو جی کو باسدیو کا انش اوتار کہتی ہین اور جو وہ اوتار موکش دہرم کے کہنی اور تہات کہیات کرنیکے ایہہ کرکے ہوا ۔ استی ۔ اونکو بیدکے پار کا جاننی والا کہا ہے سو تن رشبدیو جیکی سو پتر ہوئے +

یو — اون رشبدیو جی کو باسدیو کا انش اوتار کہتی ہین اور چونکہ وہ اوتار اِس جنم مرنکی عذاب سی نجات پانیکی طریقہ نکو عام لوگون مین پہیلانے کیواسطی ہوا تہا ۔ یعنی جس عمدہ طریقت اور شریعت کا بید معظم مین بیان ہی اور اوسکو لوگ کچہہ کا کچہہ سمجہہ بیٹہے یا بہت لوگ نہین سمجہے تہے اونکو وہ سب راز نہان کا یعنی سمجہا کر راہ راست دکہائے ۔ استی اونکو بید کے نہایت کا جاننی والا کہتی ہین سو اون رشبدیو جی کے سو بیٹی ہوئے +

شرح — انش اوتار کی یہہ معنی ہین کہ جیسی چاند کے ۱۶ کلا فرض کئے گئی ہین ایسی ہی ایشر باسدیو کی ۱۶ کلا فرض ہوکر کلا کرکے اوتار ہوا جیسی پرسرام جی کو ۸ کلا کرکے اوتار کہتی ہین اور رام چندر جی کو ۱۲ کلا کرکے اور شری کرشن مہاراجکو پورے ۱۶ کلا کرکے اوتار لکہا ہی اور کلا کے معنی جزو اور حصہ اور یہہ ہی معنے انش کے ہین اور اوتار کے یہہ معنی ہین کہ ایشر جو بِی جسم ہی وہ اپنی قدرت سی بنائی ہوئی جسم مین حلول کرکے قدرتی تماشی اور سوانگ کرتا ہوا لوگون کو نجات بخشتا ہے +

ما — ۱۷ — تنکی مدہیہ مین نارا ین پرا ین بہرت نام کرکے بڑا اتم ہوا جسکے نام کرکے یہہ ورش بہارت پرسدہ ہوا ہی کیسا بہارت کہنڈ جو اشچریہ روپ ہی +

تیہ — اون سو بیٹون مین بہرت نامی بڑا بیٹا بڑی درجہ کا راجا اور بڑا مرد خدا جسکے نام سے یہہ

ورش (یعنی کہنڈ یعنی حصہ زمین کہ خطہ ہند سی مراد ہی) بہارت نام سی مشہور ہوا یعنی بہارت کہنڈ نام
پایا جو بہارت کہنڈ اپنے بی شمار عجبانہ خوبیون کے سبب سی گویا تعجب کے مجسم صورت ہی ہے +

شرح — سوای اسکے کہ یہہ زمین خطہ ہند کے کمال زر ریز و دولت انگیز حسن خیز علم وعقل سے
بہری ہوئی خوش آب وہوا اور اور ہزار ظاہری خوبیون سی بہری ہوئی ہے باطنی خوبی اسمین
یہہ ہی کہ بیدانت بدیا یعنی علم الٰہی کا سُننا اور سمجہنا اور اوسکی عمل سی حق الیقین پیدا کرکی مکت روپ
ہوجانا یہہ بات اسی سرزمین مین حاصل ہے اور دوسرے جگہہ نہین دوسری جن بید کی کہی ہوئی کرمون
کی کرنے سی آدمی کو دیوتاؤنکے سی جسم لطیف اور بسیط اور منوّر اور زور اور ملتی ہین کہ جنکی مرتبہ اور عیش
اور عشرت اور آرام کی تعریف نہین ہوسکتی وہ کرم اسی سرزمین مین ہونگی تو اونکا پہل ملیگا اور
کسی سرزمین مین وہ پہل نہین دیتی ایسا ہی اس بہارت کہنڈ کی بیدنے تعریف کے ہی +

مب — ۱۸ — وہ بہرت بہوگ لئی ہین بہوگ جسنی ایسی اِس پرتہوی کو تیاگ کرکے بن کو نکلا ہوا
تپ کی ساتہہ ہری کی اوپاسنا کرتا ہوا تین جنمون کر اوسکی پدوی کو پراپت ہوا +

یح — وہ راجا بہرت — مدت العمر تک تحسین و آفرین کے لایق راج اور عیش و آرام اور نیک
کام کرکے اور پہر بیٹونکو سلطنت دیکہ جنگل مین جاکر پرمیشر پار برہم کے اوپاسنا کرکے تین تناسخ
مین پرمیشر روپ ہوگیا +

مج — ۱۹ — اور تین سَو کی مدہیہ مین نوپتر برہماورت آدی بہارت کہنڈ کی جو نو کہنڈ ارتہات
نو بہاگ ہین تنکی پتی ارتہات راجا ہوئی اور اکیاسی پتر کرم کانڈ کی پرورتک براہمن ہوئی — ارتہات
اونہون نے سنسار کو یگیہ آدک کرم پر چلایا +

یط — اور اون سو بیٹون مین سے نو بیٹے برہماورت وغیرہ جو نو حصہ بہارت کہنڈ
کی فرض کئی گئی ہین اونکی راجا ہوئی اور اکیاسی بیٹی براہمن ہوئے جو بید اور شاستر کو خوب پڑہ کر
یگیہ وغیرہ کرم یعنی افعال حسنہ کی رواج دینی مین ہمیشہ کوشش کرتے رہی +

مدر — ۲۰ — اور بڑی بہاگیون والی نو منیشر پرمارتہہ کے سوچن کرنیوالے آتم ابہیاس
مین کیا ہی شرم جنہون نے اور دگنبر ارتہات سوای دِشا کی اور کچہہ نہین ہے بستر جنکے یانی "لانہہ ہونے"
اور برہمہ بدیا مین چتر گیانے ہوئی +

ک — اور نو بیٹی بڑی صاحب نصیب ممتاز عارف علم الٰہی کے اچہی ہادی نفس ناطقہ سی ہر دم
شغل رکہنی مین کی ہی کمال محنت جنہون نے اور عریانی ہے لباس ہے جنکا علم اپنے کے

فاضل اعلیٰ درجہ کے ولی اللہ ہوئی +

یچھہ — ۲۱ — نام جنکے یہہ ہین ۱ کبھی ۲ ہری ۳ انترچھہ ۴ پربدہ ۵ پپلاین ۶ اور ہوترہ ۷ دربل ۸ چمس ۹ کربہاجن

## ایضاً

کا

مو — ۲۲ — یہہ سنپورن رشی استہول سوکشم سروپ بھگوان کے روپونکو اپنی سی پرتہک نہین دیکھتی ہوئی پرتہوی مین بچرتے ہوئے +

کب — عارفان موصوف جمیع اجسام کثیف ولطیف کو باعتبار وحدانیت نفس ناطقہ اپنی سے جدا نہ مانکر محض ذات خدا جانتی تھے اسوجہہ سی وے تمام روئی زمین پہ کمال خوش ہوئی ہوئے سیاحی کرتے پہرتے تھے +

مر — ۲۳ — اوتم جوگ کے پرتاپ سی نہین رکی ہوئی اچہت گتی جنکے دیوسادہیہ سدہ گندہرب جچہہ نرکنہر ناگ ان سب لوکون مین منی چارن بہوت ناتہہ بدیادہر براہمن اور گئوانکی مندرون مین مکت ہوئی ہوئی بچرتے تھے +

کج — اور اپنی خواہش سے کہ جہان دل چاہی وہین بلا روک ٹوک چلی جاوین تمام عراف اور بہشت اور مقامات زیر زمین یعنی دیوسادہیہ سدہ گندہرب جچہہ نرکنہر ناگ ان سب لوکون مین منی چارن بہوت ناتہہ بدیادہر براہمن اور گئو وغیرہ (نام قومون کا جو دیوتا ونکی لوکون مین آباد ہین) انکی گہر مین بلا لوث محبت اور کسی طرح کی خواہش کے آتے جاتے تھے +

مح — ۲۴ — ایکدن اپنی اچہا کر کی بہت سی اورشیونکو ساتہہ لئی ہوئی راجا نمی ارتہات جنک کے جگیہ مین پراپت ہوئی +

کد — ایک روز اپنی خواہش سے اور بہت سی عارفان گرامی کو ساتہہ لئی ہوئے راجا جنک کے یگیہ مین آئے +

مط — ۲۵ — ہی راجن تن سنپورن سوریہ سمان تیج والی بھگوت بھگتون مین اوتم کنہیں کو دیکہہ کر راجا جنک اور رتگ آدی براہمن اگنیہ کرانیوالی اور آہتی دینیوالے سبہی اوٹہہ کہڑی ہوئے +

کہہ — اسی شاہ ذی جاہ پر یعنی راجا جنک اور یگیہ کرانیوالے اور اور براہمن جو وہان بیٹھی تھے اون ممتاز عارفون کو کہ نور معرفت سی جنکا چہرہ آفتاب کی مانند منور تہا آتی ہوئی دیکہہ کر تعظیماً سب اوٹہہ کہڑی ہوئی +

ن — ۲۶ — اور پہر — راجا جنک تن سب رشیون کو نارا ین پر این جانکر پرسن ہوا ہوا اسن کے اوپر بٹہلا کر یتہا یوگیہ پوجا کرتا ہوا +

کو — اور پہر راجا جنک نے اون سب عارفون کو پورا خداشناس ولی اللہ جانکر نہایت خوشی کے ساتھہ عمدہ فرش پر کمال عزت سی بٹہلایا اور جیسی چاہئی ویسی ہے پوجا اور تعظیم کے +

نا — ۲۷ — اور پوجا کرکے — اپنی تیج کرکے جو پرکاشمان ہین اور برہما کے پترون کے اوپمان ہی جنکو ایسی یوگ رشیونکو راجا بدیہہ نے بہت پرسن اور ودین ہوکر اس پرکار پوچہا +

کز — بعد اسکی اون نو خدا پرستون سی جو نور معرفت سی سراپا منور اور سنت کمار وغیرہ برہماجی کے بیٹون کے مانند عارف کامل اور واقف اسرار الٰہی تہی راجا جنک نے بہت بشاشت اور عاجز ہوکر التماس کے +

نب — ۲۸ — راجا جنک کہتی ہین آپ کو مین ساکشات بہگوان مدہوسودن کے ارتہات مدہوسودن کی شردہا کی پارشد مانتا ہون اور بشنو کی جو بہوت ارتہات پرانی ہین سو لوگونکی پوتر کرنیکے نمت سے بچرتے ہین +

کج — کہ آپکو مین خاص مقربان بارگاہ ایزد متعال سی جانتا ہون اور مقربان جناب باریتعالی لوگون کو پاک کرنے اور نجات دینی کے واسطی ہی اس دنیا مین پہرتے ہین +

بنج — ۲۹ — یہہ چہن بہنگ مانگہہ دیہہ دیہہ دہاریونکو درلبہہ ہی اور تس دیہہ کی پل جانے پیچہے پرمیشر کی پیارون کا درشن درلبہہ مانتا ہون +

کط — اور یہہ آدمی کا جسم طرفۃ العین مین مرجانیوالا تمام جسم والونکو ملنا مشکل ہے اور یہہ جسم تو مل بہی جاتا ہے لیکن خدای عزوجل کے عزیزون کے ملنے کو مین مشکلتر جانتا ہون +

ند — ۳۰ — اس کارن سی ہی پاپ رہت منیشرو آپ سی اتنیت جو سکہہ ہی تسکو مین پوچہتا ہون جسکی سننا روشنی ایک ادہ چہن بہی ست پرشون کا سنگ منکہیون کو پرانند کا دینی ہارا ہی +

ل — چونکہ یہہ جسم پل بہر مین نابود ہوجانیوالا ہی اور تم سی اشرف العرفا کی نصف لمحہ بہر کے بہی صحبت آدمیون کو سرور ابدی کے دینی والی ہی اسو اسطی ای گناہون سی منزہ اور ای تاج اولیا مین آپ سی نہایت درجہ کا جو سرور ہے اوسکی حاصل ہونیکی ترکیب پوچہتا ہون +

نہہ — ۳۱ — ہی منیشر — جو مین شرون کرنیکی یوگیہ ہون تو بہگوت شبد ہی دہرم مجہکو کہو جن دہرمون کرکے پرسن ہوئی ہوئی پرمیشر اپنی شرناگت بہکت کو اپنا آپا بہی دیدیتی ہین +

لا — ای سرور اولیا، اگر مین علم آپ کی سننی کے لایق ہون تو آپ نظر الطاف وہ مجھسی کہئے کہ جس علم کے بدولت خدائی عز و جل رضامند ہو کر اپنی پناہ مین آئے ہوئی خدا پرست آدمیکو اپنا آپا بہی بخشدیتا ہے +

نو — ۳۴ — نارد جی کہتی ہین ہی بسدیو اس پرکاروی رکہیشر راجا بدیہہ کرکے پوچھی ہوئی راجاکی پرشن کے پرشنسیا کر کی بڑہی پرسن چت ہو کر سبھاسدون اور رتجون (یگیہ کرانیوالے) کے سہت راجا کو ایسا کہنی لگے +

لب — نارد جی فرماتی ہین اے بسدیو جب راجا جنک نے یہہ سوال کیا تو وہ ممتاز عارف راجاکی سوال کے تعریف کرکے نہایت خوشدل ہو کر راجا جنک اور یگیہ کرانیوالے برہمنون اور اور حاضرین کے طرف مخاطب ہو کر ایسا فرمانے لگے +

نز — ۳۳ — پہلے کبی نام کے رشی کہتی ہین اس سنسار مین اچت کے چرنون کی اوپاسنا کو ہے مین سنپورن بھیون کی نورت کرنیوالی مانتا ہون جس اوپاسنا مین است جو دیہہ آدک ہین ان سی برکت ہوئی ہی بدہی ہے جنکے منکا بشو آتم بہاو کرکے نورت ہو جاتا ہے +

لج — کبی نامی عارف کا قول ای شاہ ذی جاہ اس عالم مین لازوال شی جو خدا عز و جل ہے اوسکی ساتھہ صدق دل سی محبت کرنا ہی تمام خوفون کا دور کرنیوالا ہی کیونکہ جب اوسکا عشق ہو جاتا ہی تو تمام فانی اسباب جو اجسام وغیرہ ہین ان سب کو عقل نفرت کہا کر چھوڑ دیتی ہے اور جو ایسا ترک اختیار کرتے ہین وہ حق الیقین حاصل کرکے اس دنیاوی کے مرنے جینی کے عذابون سے چھوٹ جاتے ہین +

نج — ۳۴ — ٹیکا — اب بھگوت سنبندہی دہرمون کا سروپ کہتی ہین مول اگیانی پرشون کو آتم لبدہی کے ارتھہ شری بھگوان نے آپ جو نسی اوپای کہے ہین تنکو تم بھاگوت دہرم جانو +

لد — علم الٰہی کے صورت بتلاتی ہین — بی علم نادانون کو حق الیقین کے حاصل ہونیکو واسطے جو تدبیرین اور طریقت شری بھگوان نے آپ اپنی زبان مبارک سی فرمائی ہین اونکو تم علم الٰہی جانو

نط — ۳۵ — ہی راجن جن دہرمون کو سوئی کار کرکے منکہیہ نیترون کو میچ کر دوڑتا ہوا بہی کہسلتا اور گرتا نہین ہے اور نہ پرماد کو پراپت ہوتا ہی +

لہہ — ای شاہ والاجاہ اون نیک طریقون کو آدمی اختیار کرکے آنکہونکو میچ کر بہی دوڑتا ہوا کبہی کہسلتا اور گرتا نہین ہے اور نہ غرور اور بدکاری کیطرف میل کرتا ہے +

**س** — ۳۶ — تنریہ کرکے بانی کرکے من کرکے اندریون کرکے بدہی کرکے جیت کرکے اور سبہاو کی انوسار جو جو کچہہ کرم منکہیہ کرے وہ وہ کرم پرہی سی پرہی جو نارا ین ہین تنکی سمرپن کری

**لو** — جسم یا ناطقہ دل یا اندریہ عقل یا قیاس عادت یا اخلاق کے موافق جو جو کچہہ کام آدمی کرے وہ ہند کرے +

**سا** — ۳۷ — ٹیکا — کوئی کہی ہی پیشتر بہجن سی کیا ہی اگیان کرکے کلپا ہوا جو سنسار ہی بہی وہ گیان کرکے ہی نورت ہو جایگا اسپر کہتی ہین +

**مول** — دیہہ آدک کی ابہمان سی جو بہی اور دکہہ ہوتا ہی وہ ابہمان اپنی سروپ کی نہین جاننی سی ہوتا ہے پہ میشری جو کچہہ پرش ہی تسکو تس پرمیشر کے مایا کرکے سروپ کی سپہرتی نہین ہوتے اور تس پرش کو سروپ کی سپہرتے نہونیسی مین دیہہ ہون ایسا گیان اوتپن ہو جاتا ہے اسی ہیتو کرکی تسکو دکہہ ہوتا ہے اس کارن بہکتے کرکے گرو جو دیوتا ارتہات ایشر بیارے آجسکا ایسا پرش تس ایشر کو بہجے +

**لز** — اگر کوئی کہی کہ اوراد و وظایف سی کیا حاصل ہوتا ہی کیونکہ یہہ دنیا یردنی جسکا ظہور بے علمی سی ہے وہ علم سے دور ہو جاویگے اس اعتراض پر کہتی ہین — اپنی جسم اور عورت اور دولت وغیرہ اسباب دنیاوی مین انانیت ماننی سی جو رنج اور خوف ہوتا ہی وہ انانیت اپنی آپے کے نہ جاننی سے پیدا ہوتی ہی اور جو شخص خدا پرست نہین ہی اوسکی نام پاک کا ورد اور وظیفہ نہین کرتا وہ خدا کی قدرت مین بہولا رہتا ہی اور اپنی آپے کو نہین جانتا اور اپنی آپے کو نہ جاننے سی اوسکو یہہ علم اور یقین پیدا ہو جاتا ہی کہ مین جسم ہون اسی سبب سی رنج اور خوف مین مبتلا رہتا ہی اسلئی آدمی کو چاہئی کہ کمال محبت سی اپنی مرشد برحق کی خدمت اور ہدایت مین دل لگاکر اوسکی نام پاک کا ورد وظیفہ کرتا رہی جسسی دل و دماغ صاف ہوکر حق الیقین پیدا ہوا اور نجات پاوے +

**سب** — ۳۸ — ٹیکا — بشیون کر کی بکشیپت ہی چت جسکا تسکو کہان ابہچار نے بہکتی اور کہان سکہہ ہوتا ہی جیسی وسشی کچہہ باستو واقعی نستو نہین کیول من کا بلاس ماتر ہے ہی اسی منکو روک کر بہجن کرنیسی سکہہ ہو جاویگا اسپر کہتی ہین +

**مول** — دوآیت پرپنچ باستو مین نہین ہی ہے پرنتو جس پرکار سپن اور منو رتہہ بہاستی ہین اوسی پرکار پرتیت ہو رہا ہی تسکارن سی بدہی مان پرش سنکلپ بکلپ سروپ من کو روکی تسکی روکنی سی اپہی ہوویگا +

**لح** — لذات محسوسات مین جو لوگ پہنسی ہوئی ہین اونکو کہان تو ابہید بہکتی پرمیشر کے اور

کب سرور حاصل ہوتا ہی کیونکہ محسوسات حقیقت مین کچھہ چیز نہین ہین صرف دل کی وہم وخیال ہی مین ہین
ذاتی سرور کہان ہی اسلئی عقلمند آدمی دل کو روک کر یاد الٰہی کرے جب اوسکو سرور حاصل ہوگا
یہہ ہی بات کہتی ہین — پرمیشر سی جدا یہہ جگت حقیقت مین نہین ہے لیکن جیسی خواب وخیال ظاہر
ہوتی ہین ایسی یہہ بھی ظاہر ہوتا ہی اور نظر آتا ہی اسلئی عقلمند آدمی دل کو جو ہردم واہی خیالات مین
گرفتار رہتا ہی ضرور روکی اسکی روکنی سی سب طرحکی امید وبیم دور ہوجاینگے اور کمال سرور ہوگا

سج — ۳۹ — ٹیکا — یہہ بات تو بہت کٹھن ہی ارتہات من کا روکنا دربہہ ہی اسلئی سگم مارگ
مشکل ۱۲ آسان راہ ۱۲
بتلاتے ہین ✤

معل — پرمیشر کے جتنی جنم اور کرم سندر اور کلیان کی کرنیوالی اس لوک مین ہوئی ہین تنکو سنتا او
گاین کرتا ہوا لجا کو تیاگ کر اسنگ ہوا ہوا بچرے ✤

لط — دل کا روکنا تو بہت مشکل ہے اسلئی آسان ترکیب پرمیشر کے ملنے کے بتلاتے ہین —
پرمیشر نے جتنی بار جنم لیکر عجیب اور اعجاز اور کرامات وغیرہ کی کام اس دنیا مین کئی ہین اونکو ہردم
یاد کرتا اور سنتا گاتا ہوا شرم کو چھوڑ کر سیاحی کرے — جبکی دل ودماغ صاف ہوکر گیان حاصل کرکے
علم الٰہی ۱۲
ستسنگا ہی پاویگا ✤

سد — ۴۰ — اس پرکار جسکا برت ہی اور اپنی پیارے ہری کے نام کو کیرتن کرکے پرابت ہوئی ہے
پریتی جسکو اور درّوت ہوگیا ہی چت جسکا وہ کہین بھکتون کے آدھین ہری کے درشن کرکے ہنستا ہی اور
پگھل جانا ۱۲
جتنی کال بھگوت بھگتی نہین کرے اوس ہی کی بیرتھہ جانیکو اسمرن کرکے روتا ہی اور ہی ہری مجھکو گرہن
کرو ایسا کہہ کرکے کہین گاتا ہی اور لوگونکے بش نہوا ہوا ارتہات لجا کو تیاگ کرنا چتا ہی ہے ✤

م — جو شخص دل کو روک کر یاد الٰہی کرتا ہی اور اوس یاد الٰہی کی بدولت حاصل ہوگیا ہی عشق آلٰہی
جسکو اور اوس عشق کی برکت سی جسکا دل نرم اور پگھلا ہوا ہوگیا ہے وہ شخص کہین تو اپنی جان سے
عزیز تر پرمیشر کے درشن کرکے ہنستا اور خوش ہوتا ہی اور کبھی جب وہ گذرے ہوئے زمانہ کو کہ جسمین یاد الٰہی
نہین کئے اور بیہودہ وقت کو ضائع کردیا یاد کرتا ہے تو افسوس کے ماری روتا ہی اور کبھی انا الحق کہکر مسرور ہوکر گاتا
لگتا ہی اور کبھی شرم وحیا کو طاق پر رکھکر کمال سرور سی ناچنے لگتا ہے ✤

سحص — ۴۱ — آکاش بایو اگنی جل پرتھوی نچہتر پران وشا برچھہ آدہی ندیان سمدر جو کچھہ
اس سنسا مین ہی تسکو ہری کا شریر مانتا ہوا پرنام کرے ✤

ما — سما ہوا آتش آب خاک منازل قمر روح اطراف نباتات ندی دریا سمندر وغیرہ

جو کچھہ اس جگت مین ہی کہ جگت جمیع اجرام فلکی و اجسام ارضی سے مراد ہی اوس سب کو پرمیشر کا جسم مانکر سجدہ کرے +

**سو — ۴۲ — ٹیکا** — یہہ بارتا یوگی جنونکو بہی بہت جنمون کرکے دُربہہ ہی کس پرکار نام کیرتن

ماتر سی ایک ہی جنم مین ایسی گتی پراپت ہوسکیگی اس بات کو درشٹانت سہت کہتی ہین +

**مول** — ہری کو بہجتی ہوئی بہگوت بہکت کو پریم سروپا بہکتی اور پرمیشر کے روپ کا انوبہو اور

گرہ آدک سی برکتی یہہ تینون ایک کال مین بہجن کے ساتھہ ہی اوتپن ہوجاتے ہین جس پرکار بہوجن

کرنیوالی پرش کو — تشٹی ارتہات ترپتی — اور اودر کا بہرنا اور چہدا نورتے — اور پشٹی — یہہ تینون

گراس پرت ہوتی جاتے ہین +

**مب** — یہہ بات جو ندکور ہوئی اسکا حاصل ہونا جوگیون کو بہی بہت سی جنمون مین مشکل ہے پہر

بہلا نہ ہی نام کے ورد و وظایف سی ایک ہی تناسخ مین کیونکر یہہ بات حاصل ہوسکیگی اس اعتراض

کا جواب بتمثیل دیگر کہتی ہین — جو مرد خدا یاد خدا مین محو رہتا ہی اوسکو کمال درجی کا عشق الٰہی اور

حق الیقین اور گہربار کی الفت کا ترک کامل یہہ تینون باتین ایک وقت مین یاد الٰہی کرتی کرتی ہی

حاصل ہوجاتی ہین جیسی کہانا کہانیوالی آدمی کا ہر ایک لقمہ مین دل بہی سیر ہوتا ہی اور پیٹ بہی

بہرتا ہی اور بہوک بہی دور ہوتی ہے اور طاقت بہی آتی جاتے ہی +

**سو — ۴۳** — اسپرکار اچت کی چرنون کو بہجنی والے پرش کو پریم روپا بہکتی اور ویراگیہ اور بہگوت

سروپ کا پربودہ ہوتا ہی تسّی ہی راجن وہ پرم شانتی کو پراپت ہوجاتا ہے +

**مح** — ای شاہ ذیجاہ جنک جو شخص اسطرح اوس خدای لازوال کی یاد اور اوس مین ہردم دل و

دماغ سی محو رہتا ہی اوسکو کامل عشق اللّٰہ کا اور ترک مطلق اور حق الیقین کا مرتبہ حاصل ہوتا ہی جسکے

برکت سی اوسکا دل ٹہرجاتا ہی یعنی لذات محسوسات کو چہوڑکر اور افکار دنیای دنی سی فارغ البال

ہوکر سرور مجسّم بن جاتا ہے +

**سو — ۴۴** — راجا بدیہہ پوچہتی ہین ہے رشی हे ऋषे جس پرکار بہگوت کا پیارا

بہکت آچرن کرتا ہی اور جو اوسکا دہرم ہوتا ہی اور جیسا سُبہاو رکہتا ہی اور جو کچھہ کہتا ہے اور جن

جنہون سی بہگوان کا پیارا ہوتا ہی یہہ سب آپ مجہکو کہیے +

**تد** — راجا جنک پوچہتی ہین ای سرور اولیا اب آپ مجہکو یہہ باتین تبلائیی کہ جو عاشق اللّٰہ عزیز خدا

ہوجاتا ہے اوسکا چال چلن کیا ہوتا ہے یعنی کیا کیا کام وہ کرتا رہتا ہی اور اوسکی شریعت و طریقت

کیا ہی اور عام اخلاق اوسکی کیسی ہوتی ہین اور کیا تقریر کرتا ہے اور کن نشانون سی عزیز خدا

محبوب کبریا جاتا ہی +

سط - ۴۵ - اب ہری نام کر یشی اوتر دیتے ہین ہی راجن سمپورن جیوون ویشی جو پرش بہگوان کو دیکھتا ہی اور سمپورن بہوتون کو بہگوان آدہشٹان سروپ آتما مین دیکھتا ہی وہ سب بہکتون مین اوتم کہلاتا ہی +

معہ - اب اون نو مین سی ہرے رشی راجا کی سوالون کا جواب دیتی ہین ای راجن جملہ ذیروحون مین خدائی عزوجل کو جو شخص دیکھتا ہی اور سب ذیروحون کو خدا مین دیکھتا ہی کیسا خدا ہی جو تمام جگت کا مرکز ایسا بہکت سب بہکتون مین عالی درجہ ہی +

ع - ۴۶ - ایشر مین اور ایشر آدہین پرشون مین اور متر ون اور شترو نمین پریم اور متری اور کرپا اور اپیکہیا جو کرتا ہے وہ مدہیم بہکت کہلاتا ہے +

معو - خدا اور خدا کی دوستون اور اپنی احباب آشناؤن اور دشمنون سی جو شخص عشق اور دوستی اور آشنائی اور عنایت و شفقت کرتا ہی وہ اوسط درجہ کا بہکت ہی +

عا - ۴۷ - پرتما کہی ہی شردہا ساتہہ ہری کی پوجا کیا چاہتا ہی اور پرمیشر کے بہکتون اور سادہو اور سنکہیون کے پوجا کو نہین چاہتا اور اتہات نہین کرتا وہ بہکت پراکرت ہی - ادہات سنسار سے بہکت ہی جسنی بہگوت بہگتی کا ابہی آرنبہہ ماتر کیا ہی +

مز - اور جو لوگ اچہی خوبصورت پتہر یا سونے یا چاندی وغیرہ کے بنی ہوی ایشر کے مورتیون کو خوش اعتقادے اور محبت سی پوجتی ہین اور عارفون اور سادہو سنتون اور راہ کسیکو نہین دیتی وہ لوگ علم الہی کے طلب امین ابہی مبتدی ہی ہین +

عب - ۴۸ - پرمیشر و شی لگ رہا ہی چت جسکا وہ پرش اندریون کر کی بشیونکو گرہن کرتا ہوا بہی نہ پرکہہ کرتا ہی نہ دویش ماتنا ہی اور اس سمپورن سنسار ماتر کو بشنو کی مایا دیکہتا ہی وہ اوتم بہگوت بہکت ہی +

مح - جس شخص نی یاد الہی کر کے حق الیقین پیدا کر لیا ہی اور حواس ظاہری اور حواس باطنی اور قوای افعالی کے سب کامونکو کرتا ہوا نہ مسرور ہوتا ہی نہ مغموم ہوتا ہی اور اس ساری دنیا کو بشنو کے مایا یعنی قدرت پروردگار عالم کے دیکہتا ہی وہ اعلی درجہ کا عارف اللہ ہے +

عج - ۴۹ - ہری کی سمرن کر کی جو پرش جنم مرن چہدہا بہی ترشنا بہہ جو دیہہ اندریہ پران من بدہی کے دہرم ہین تن کر کے موہ کو نہین پراپت ہوتا وہ پرش بہگوت بہکتون مین پردہان ہی +

بمط — جو شخص دل وجان سی یاد الٰہی مین مصروف رہتا ہی اور جنم مرنے بہوک پیاس بیم ورجا ہوا وہوس سی جو یہہ سب جسم اور پران اور دل اور عقل اور اندریون کی خواص ہین محبت نہین کرتا وہ شخص خدا شناسون مین ممتاز اور بزرگ گنا جاتا ہے +

عد — ۵۰ — سکام کرمون کی بیجون کے جسکے چت مین اوتپتی بہی نہین ہے اور ایک باسدیو ہی جسکا آشری ہی وہ پرش بہگوت بہگتون دکہی اوتم ہے +

ن — جسکی مزرعہ دل مین نتیجہ اعمال کے خواہش کا بیج بہے نہین پڑا اور ایک خدائی عز وجل ہے جسکی جائی پناہ ہے وہ شخص خداپرستون مین اشرف اور اعلی ہے +

عہہ — ۵۱ — جس پرش کو جنم اور کرم اور برن اور آشرم اور جاتے کر کر اس دیہہ مین اہم بہاؤ نہین اوپتن ہوتا وہ پرش ہری کو پیارا ہوتا ہے +

نا — جس شخص کو یہہ انانیت کبہی نہین پیدا ہوتی کہ مین پیدا ہوا ہون مین نیک افعال کرتا ہون مین براہمن یا چہتری یا بیش یا شودر برن ہون مین گرہستی یا سنیاسی آشرم والا ہون مین نیچے یا اونچے فلان قوم ہون تو وہ شخص بے شبہہ عزیز خدا ہوتا ہے +

شرح — اشرم کے معنی ہین حالت یعنی طالب علمی کے حالتمین برہمہ چار اور جب آدمی گہربار زن فرزند والا ہوتا ہے اسکو گرہست آشرم کہتی ہین اور جب اور سب کو چہوڑ کر صرف عورت کو ساتھہ لیکر یاد الٰہی کر نیکو گوشہ نشینی اختیار کرتا ہے اوس حالت کا نام بان پرست آشرم ہے اور جب صرف ایک عصا چوبی اور ایک لنگوٹے اور ایک کمنڈل (کمنڈل نارجیل یا اور کسی اچہی لکڑی کا برتن پانے بہرنی اور پینی کیواسطی ہوتا ہی) لیکر یاد الٰہی کرتا ہوا سیاحی کرتا ہی اوس حالت کو سنیاس آشرم کہتی ہین اسطرح یہہ چار آشرم ہین +

عو — ۵۲ — جسکی چت مین اپنا اور پرایا یہہ بہید نہین ہے اور سنپورن جیوونکو سم دیکہتا ہی اور شانت چت ہی وہ پرش بہاگوتون اوتم ہے +

نب — جو شخص اپنا پرایا کسیکو نہین سمجہتا اور سب مخلوقاتکو یکسان اور برابر دیکہتا ہی اور جسکا دل خیالات اور اوہام مختلف سی خالی ہو کر ایک یاد الٰہی مین ٹہر گیا ہی وہ شخص عارفون مین ممتاز ہے +

عز — ۵۳ — جو پرش تین بہون کے ایشوریہ کے واسطی بہی بہگوت چرناربند سی نکہہ ار دہ بہی نہین چلایمان ہوتا کیسی بہگوت پدار بند ہین اجت جو برہمادی دیوتا ون کر کے بہی اجہت ہین اور کیسا وہ پرش اگنہہ ہی سمرتی جسکے سوا ایسا پرش بیشنوون وکہی نکہہ کہا جاتا ہے +

نج — جو شخص تمام عالم کے حشمت و ثروت اور حسین عورت اور نیک اولاد اور بے انتہا دولت کی طمع سی

بہی پرمیشر کے پاک قدمون کی یاد (جو قدم تعظیم کے لایق ہین اور جسکو کوئی جیت نہین سکتا ایسا جو پرمیشر
وہ پرمیشر ہے جنکے دل و دماغ مین بس رہا ہی ایسی جو دیوتا یا فرشتی ہین وہ بہی اون قدمونکو ہزار
جی سی چاہتی ہین) نہین بہولتا اور جسکا حافظہ کُند نہین ہے وہ شخص عارفون مین ممتاز ہے ✤

عج — ۵۴ — پرمیشر کے چرن کمل کے نکہہ روپی جو منی سوئی ہے چندرمان سروپ تن چندرمان
کی چاندنی کرکے نشٹ (دور) ہوگیا ہی دُکہہ جسکا ایسی ہردی مین جو بہجن کرتے ہین تینکو وِنتی رُوپ پاپ نہین
ہوتا کیسی جیسی چاند کے اودی ہوی پر سورج کا سنتاپ (دکہہ) نہین ہوتا ✤

ند — پرمیشر کے پای نازک کی ناخنون کا جو نہایت روشن لعل شب چراغ ہی اور وہی چاند کی مانند ہی
اوس چاند کے چاندنی سی جسکی دل کا اندہیرا دور ہوگیا ہی اوس دل سی جو اوسکی ہردم یاد کرتا ہی اوس کو
لذات محسوسات باعث گناہ نہین ہوتی جیسی چاند کے طلوع ہونے پر آفتاب کی گرمی نہین ستاتی ✤

عط — ۵۵ — جس پرش کا ہردا آبش (بےبس) ہوا ہوا بہی پرادہونکی سموہونکی ناش کرنیوالی ہری کو نہین تیاگتا اور پریم
روپی رسیسی اپنی ہردی مین ہری کی چرن کمل کو جسنی دہارن کیا ہی وہ پرش بہاگوتونمین پردہان (بڑا) کہا ہی ✤

مہہ — جس شخص کا دل بے قابو ہوکر بہی گناہونکی دور کرنیوالی یاد الٰہی کو نہین چہوڑتا اور جسنی پرمیشر
کے مقدس قدمون کی یاد کو عجز و نیاز کے رسی سی اپنی دل مین مستحکم باندہ رکہا ہی وہ شخص اشرف الاولیاء
سمجہا جاتا ہے ✤

# اتی شری بہاگوتی مہاپورانے ایکادش اسکندہ دوتیو ادہیائے

## اتہہ ترتیو ادہیائے ✤

ٹیکا — اس تیسرے ادہیائی مین مایا کا سروپ اور اوسی ترنے کا اوپائی اور برہم اور کرم کا
سروپ جو راجا جنک نی پوچہا اوسکا اوتر جس پرکار رشیونی دیا وہ کہتی ہین ✤

شرح — اس تیسرے سلوک مین مایا یعنے قدرت قادر مطلق کے حقیقت اور اوس مایا کی پہیدا جال مین
جو لوگ پہنسی ہوئی ہین اونکی نجات پانیکے تدبیر اور برہم یعنی لاشریک اور واحد اور قدوس جو خدای عز و جل
ہے اوسکی حقیقت اور صورت اور افعال کے حالات اور نتیجہ کے کیفیت یہہ چار باتین حسب استفسار راجا
جنک کی جسطرح اون عارفون نے بیان فرمائے ہین اوسیطرح کہتے ہین ✤

ف — ۱ — راجا جنک پرشن کرتے ہین ہے رکہیشر وا ائی جو برہادک دیوتا ہین تنکو بہی موہت
کرنیوالی ایشر کے مایا کو ہم — سب سبہانند — جاننے کے اچہا کرتے ہین سو آپ نروپن کریی ✤

۱ — راجا جنک نے سوال کیا کہ ای ممتاز عارفو برہا وغیرہ بڑی بڑے دیوتا یا فرشتون کو بہی مایل

اور محو کرنیوالی ایشر کے مایا (مایا ارادہ ازلی سے مراد ہی) کی حقیقت کی جاننی کے ہم سب حاضرین جلسہ کمال خواہش کر رہی ہین ہو آپ نظر الطاف فرماکر اوسکے حقیقت مفصل سے ہمکو آگاہ فرمائی +

**فا — ۲ — ٹیکا** — جو بھگتون کے سکنتین (منسفات) پچپی کہے ہین اون سکنتون کرکے سکشت ہوکر ہو کرتا رہتہ (موصوف ۱۲) ہوجائیگا پہر اور بہت پرشن کرنے سی کیا پر یوجن ایسی شنکا کرکے راجا کہتا ہے +

**سول** — سنسار روپی تاپ سی تپت ہوا ہوا جو مین ہون سو اوس تاپ کا اوکہدی سروپ جو امرت روپی ہری کتہا آپکا بچن تسکو سیون کرتا ہوا بہی مین نہین ترپت ہوتا ہون +

**ب** — جو صفات حمیدہ اور عادات و اخلاق پسندیدہ عارفون کی اوپر ذکر کئے گئے ہین اون عادات کو اختیار کرنیسی ہی نجات حاصل ہوجائیگی اب اور زیادہ سوال کرنے اور جواب لینے کی کیا ضرورت ہی یہہ اعتراض کرکے کہتی ہین — دنیائی دنی کے عذابون کے تپ کی حدت سی پہنا ہوا جو مین ہون سو میری حق مین آبحیات کی مانند شیرین اور مزہ دار اور روح افزا جو آپکی فرمائے ہوئی بھگوت چرتر اوس تپ کی دوا کے مانند ہین اوسکو استعمال کرتا ہوا سیر نہین ہوتا ہون +

**قب — ۳ — ٹیکا** — مایا کا سروپ سی نروپن نیکا تو (کہنیکا) استنبہوتی (نہوتی) اتہی سرشٹی آدی کا رہ دوارا نروپن کرتے ہین

**سول**

— انتر یچھہ رشی کہتے ہین ہی مہاباہو (مہاباھچ) وہ جو بہوت آتما ایشر آدیہ (سو آدیہ بیگ) سو مہا بہوت جو اکائش آدک ہین انہون کر اونچی نیچے جو بہوت ہین تنکو رچتا ہوا یہہ ہے مایا کا سروپ ہی — کسو اسطی رچتا ہوا اس ایکشا سی کہتی ہین سو آتما جو جیون کے بڑی سدہی کیو اسطی اتہوا اپنی انش بہوت یا وت جیون کے تنکی بہوگ (جہانتک ۱۲) اور موکش کے واسطی — رچتا ہوا +

**ج** — مایا جو ارادہ ازلی سی مراد ہی اوسکی شکل و صورت کا بیان کرنا تو غیر ممکن ہے اسو اسطی پیدائش و پرورش و فنا جو اوسکی کئے ہوئی کام ہین اونکی ذریعہ سی مایا کے حقیقت کہتی ہین +

ای قوی بازو اوس بہوت آتما ایشر نے جو قدیم ہی اول عناصر لطیف کو پیدا کرکے پہر اون سی تمام اعلی اور ادنی مخلوق کو خلق کیا یہہ ہے شکل اور صورت مایا کی ہے اور اگر کوئی اعتراض کری کہ اوسنی کیون یہہ مخلوقات پیدا کی ہے اور کیون پرورش اور فنا کرتا ہے تو کہتی ہین کہ اعلی درجہ حاصل کرنے اور لذات محسوسات پاکر عیش و آرام کرنے اور رستگار ہونی کیواسطی پیدا کی ہی +

**شرح** — اس اشلوک کا مطلب مبہم اور مفصل کہتے ہین کیونکہ یہہ بات بہت باریک ہی یعنی وہ قدیم اور قدوس اور وحدہ لاشریک اور جمیع تعلقات اور لوث سی منزہ جو پرمیشر یا خدای عز و جل ہی اوسنی

ابتدا مین یہہ ارادہ کیا کہ مین جو ایک ہون اب بہت ہو جاؤن چنانچہ اس ارادہ کی ظہور ہونے سے اول عنصر لطیف پیدا ہوئی اور پھر اون سے یہہ سب بیشمار مخلوقات اور عالم بالا اور اعراف اور عالم پائین پیدا ہو گئی سو اوس ارادہ ازلی کو مایا کہتی ہین پیدا کرنا اور پرورش اور فنا کرنا یہہ سب مایا ہی کے کام ہین - اب اسمین یہہ اعتراض پیدا ہوا کہ وہ اوس اپنے اعلی درجہ سی ایسی اسفل درجہ مین کیون آیا تو اوس اعتراض کو بید کی شرتی نے یون رفع کیا کہ بطور لیلا کی اوسنی ایسا کیا یعنی جیسی شہنشاہ گیتی پناہ شکار کھیلنی کے واسطی خود بہ نفس نفیس لق و دق جنگل مین جا کر دھوپ وغیرہ سہتا ہوا شکار کھیلتا ہی اور کبھی ایسا ہی اتفاق ہوتا ہے کہ وہان تنہا رہ جاتا ہے اور سواری سے اوتر کر خود اوس شکار کی بھاری لاش کو اوٹھا کر شکار بندسی باندھتا ہی اور حفاظت سی ساتھہ لاتا ہے اور پھر گھر آ کر اوسکی خبر بھی نہین لیتا کہ وہ شکار کیا ہوا مطلب اس تمثیل سے یہہ ہی کہ وہ راجا کچھہ گوشت کی واسطی نہین جاتا کیونکہ اوسکی حکم سے جتنا وہ چاہی اوتنا ہر قسم کا گوشت فورًا مہیا ہو سکتا ہی بلکہ تفریحًا لیلا کے طور پر محض اپنی خواہش سی اسقدر تکالیف کو سہتا ہی اسیطرح وہ پرماتما اپنی خواہش سے ہی درجہ اعلی سی درجہ اسفل مین نزول کر کے مرنے جینی اور اور تفکرات واہیات کی تکالیف مین پھنستا ہی اور لذات محسوسات پا کر خوش ہوتا ہی اور انجام کار اوس بند ظاہری سی قطع تعلق کر کے جیسا تھا ویسا ہو جاتا ہی اور اوس اسفل درجہ مین آنی سے بھی وہ اعلی صفات اوسکی کہین جاتی نہین رہتے ہین بلکہ جیسی آفتاب اور چراغ کے روشنی مین سب لوگ نیک و بد کام کرتے ہین یعنی اون کامون کے ہونی مین وہ سبب ہین کیونکہ بغیر روشنی اندھیرے مین کچھہ کام نہین ہو سکتا لیکن وہ باعث بھی اون کامون کے ہین اور اونکی صفات نیک و بد سی منزہ رہتی ہین یہہ ہی آتما کے کیفیت ہی +

**فج ۲۰** — اسیر کا پنچ بھوتون کر کے اوتپن کئی ہوئی بھوتون مین من اور ایکادش اندریہ روپ کر کی بھاگ کو پراپت ہوا ہوا پروش کر کے تن اندریونکی شبونکو پرمیشر آپ ہی بھوگتا ہے +

**ٹیکا** — ایکادش اندریہ ارتھات پنچ گیان اندری اور پنچ کرم اندری اور گیارہوین بدھی سمجھو +

**د** — دل اور عقل اور حواس خمسہ ظاہرے اور پانچ قوای افعالی ان بارہ صورتو نپر منقسم ہو کر پانچ عنصرونسی اپنی پیدا کی ہوئے تمام اجرام و اجسام مین بصورت روح داخل ہو کر پرمیشر آپ ہی لذات محسوسات حاصل کرتا ہی یعنی خیالات جداگانہ تحقیقات محققانہ دیکھنی کے کیفیت سننی کے واقفیت رکھنی کے راحت چکھنی کے لذت تقریر کے فصاحت تحریر کے بلاغت لین دین کے منفعت چلنی پھرنے کے سکون و حرکت لمس کے فرحت بول و براز کے ضرورت عورتون سے مجامعت عقل کے حکمت دل کے قوت اور اور تمام

قواے جسمانی اور روحانی کے افعال سے جو کچھہ رنج و راحت حاصل ہوتا ہے وہ سب پرمیشر آپ ہی حاصل کرتا ہی خلاصہ کلام یہہ ہی کہ جو کچھہ نظر آتا ہے اور وہم و خیال مین سماتا ہے سب وہی ہی +

**قد** — ۵ — آتما کرکے پرکاشیت جو اندر یہہ مین تن کرکے بشیونکو بہوگتا ہوا ایس دیہہ کو اپنا مانتا ہوا ان شریر آدک مین آسکیت ہوتا ہے +

**۵** — اپنی ہی نور سی ان حواسون اور قواے افعالی کو نور بخشکر لذات محسوسات حاصل کرتا ہوا اور اس جسم کو اپنا مانتا ہوا اجسام یعنی زن و فرزند وغیرہ کے عشق مین مبتلا رہتا ہی +

**فحہ** — ۶ — کرم اندریون کرکے سکام کرمون کو کرتا ہوا اور اون کرمونکے پہلونکو بہوگتا ہوا دکہی ہوا ہوا اس سنسار مین پہرتا ہی +

**و** — اور قوائی افعالی کے ذریعہ سی نتیجہ کے خواہش کہہ کر افعال کرتا ہوا اور اون افعال کا نتیجہ پاتا ہوا رنج اور مصایب مین مبتلا ہو کر اس دنیای دنی مین مضطرب پہرتا ہے +

**فو** — ۷ — ندا ٹن — اسپر کار یہہ پرش بہت سی کشٹونکو پراپت ہوا ہوا اور کرم گنتونکو بہوگتا ہوا مہا پرلے پرینت اتپش ہوا ہوا جنم اور مرن کو بہوگتا ہے +

**ز** — غرضکہ اسطرح وہ آتما — اپنی ارادہ ہی سی لیلا یعنی کہیل تماشی کے طور پر تفریحا درجہ اعلی سی درجہ اسفل مین نزول کرکے بہت کچھہ سخت تکلیفین پاتا ہوا اور نتیجہ افعال بہگتا ہوا روز قیامت تک بے بسی کی عالم مین بار بار پیدا ہونے اور مرنی کی عذابون کو بہگتا ہے +

**فز** — ۸ — ٹیکا — اوتپتی اور استہی کا پرکار تو اوپر کہہ چکی اب آگے لے کا پرکار کہتی ہین ۸ سے ۱۶ تک ۹ اشلوکون مین +

**مول** — مہا بہوتون کے ناش ہونی پر ستہول سوکشم سروپ اس جگت کو انادی جو کال ہو پرمیہ کے اور آکرشن کرتا ہی اربہات کہینچتا ہے +

**ج** — پیدایش اور قیام دنیا کی حالت بیان کر چکے اب فنا ہونیکی کیفیت ۹ اشلوکو نمین کہتی مین — جب عناصر لطیف کا لعدم ہوجاتے مین تو اوسوقت ابتدا جسکے نہین ہے ایسا جو زمانہ ہی سو اس جگت کو جو بصورت اجسام لطیف اور کثیف کے ہی برمہہ کیطرف کو کہینچتا ہے +

**فح** — ۹ — سو برش پرینت اس بہولوک مین بہت بہیا نک انا برشٹی ہوگی تس کال مین پہ دیکہی ہوتی ہے اور سنتا جسکے ایسا سورج تینون لوکون کو تپاوے گا +

**ط** — سو برس تک تمام روی زمین پر بالکل بانیکے بارس نہین ہوگی اور اوس بڑے خوف کی بہری

ہوئی وقت مین جسکی حرارت روز افزون بڑہتی جائیگے ایسا محرور آفتاب تینون عالم کو جلاویگا +

**فط**—۱۰—پاتال تل سے شیش ناگ کی مکہہ کا اگنی اور وہ مین شکہا جسکے سو بایو کرکے ادہر اودہر پہیلکر داہ کریگا +
(بلند ۱۲ چوٹے ۱۲)

**ی**—اودہر اوپر سی تو آفتاب جلاویگا ادر نیچے تحت الثری سے شیش ناگ جی کے دہن سی نہایت بلند مشعل آگ نکلکر باد تند کے جہونکے سے ادہر اودہر تمام جہان مین پہیل کر تمام عالمون کو جلاویگے +

**ص**—۱۱—سانبرتک सांवर्तक ہی نام جنکا ایسی پرلی کرنیوالے میگہہ ہستی کے شنڈ کے بمان ہی دہار اجنکی سو برکہہ پرینت برساوینگی تب ادس سمی برہمانڈ جل مین لے ہوجاویگا +

**یا**—سانبرتک جنکا نام ہے اور ہنگامہ حشر کی برپا کرنیوالین اور خرطوم فیل کے برابر بڑے موٹے دہار سی برسنیوالین بڑے کالی کالی اور خوفناک گہٹائین سو برس تک بے انتہا پانی برساوینگے جسمین یہہ تمام آسمان و زمین تہ و بالا ہوکر پانی مین ڈوب جائیگا اور پانی ہی پانی رہ جائیگا +

**صا**—۱۴—انل جیسی اقتین ہوئی تہین ادسی کرم سی ایک ایک مین لے ہوکر جب سب بستو ماتر ناش کو پراپت ہوجاوینگے تو ادیا وہی کے لے ہوجانی سی ویراٹ پرش جسے سوکشم ابکیت روپ کو پراپت ہوجائیگا جس پرکار لکڑی جلکر اگنی آپ ہی آپ سی شانت ہوجاتا ہے +
(بے شکل ۱۲ سرد ۱۲)

**یب**—غرضکہ جب یہہ عنصر لطیف اور عنصر کثیف جس ترکیب سی ایک ایک مین سماکر کالعدم ہوجائینگے اور کچہہ بہی نہ رہیگا او سوقت اِس علت مادی کی دور ہوجانے کے بعد ویراٹ پرش جو بصورت ہیئت اجتماعی عالم کی ہے نہایت درجہ کا لطیف اور بی شکل رہجائیگا جیسی لکڑی جلکر آگ ٹہنڈی ہوجاتی ہی یعنی خیال کرو کہ ہرچند آگ کالعدم نہین ہوتی مگر اوسوقت مین لکڑی جو اوسکی کثیف صورت مین آنی کے علت تہی اوسکی نہ رہنی سے اِن کثیف جسمون کی آنکہون کے نظر مین نہین رہتے اسطرح وہ تما اپنی ارادہ سی یہہ سب صورتین پیدا کرتا ہی اور اپنی آپ مین فنا کرلیتا ہے اور اوس وقت یہہ کثرت دور ہوکر واحد مطلق رہجاتا ہی۔ اِس مقام پر یہہ اعتراض کسیکو نہین کرنا چاہئی کہ وہ اول و آخر مین تو واحد اور قدوس وغیرہ صفات سی موصوف ہوتا ہی مگر درمیان مین نہین رہتا کیونکہ ہم پہلے بہی اسی شاخ مین اسبات کو سمجہا چکے ہین اور پہر اب مختصر طور پر اور ترکیب سی سمجہاتی ہین اور آئندہ بہی اسی کتاب مین حسب موقع سمجہاوینگے کہ وہ پرمیشر سامرتہیہ ہے یعنی سب طرحکی اختیار رکہتا ہی اور سرب شکتی مان ہی یعنی سب طرح کے طاقت رکہتا ہی جو بات خیال مین آسکے اور نہ آسکے وہ اپنی مایا کی ذریعہ سی کرسکتا ہی اور سب کا وجود اوسکی ذات مین ہے اعلی وہ اسفل درجہ مین ہے اگر کسیطرح

[illegible]

ملوث نہیں ہوتا جیسی زہر سی بھری ہوئی ساپ کے منہ میں رہکر اپنی خواص کو نہیں چھوڑتا ایسی ہی پرمیشر ساری تعلقات کو پیدا کرتا ہوا آپ گرفتار تعلقات نہیں ہوتا +

صب — ۱۳ ٹیکا — ویراٹ پرش کا لی بیان کرکے تسکی کارن مہ تتو سی لیکر پرتھوی پرینت کا لی اولٹی کرم سی کہتی ہین +

سول — پرتھوی کے نشٹ ہواہی گندھ جسکا ایسی پرتھوی جل مین لے ہوجاویگی اور نشٹ ہوگیا ہی رس جسکا ایسا جل تیج کے روشنی لے ہوجاویگا +

یج — ویراٹ کی نسبت ہونیکی کیفیت تو اوپر کہہ چکی اب اوسکی علت مادی کی نسبت و نابود ہونیکی کیفیت درجہ وار بالعکس بیان کرتے ہین جو علت مادی ویراٹ کی مہ تتو (یعنی حالت علم و دانائی) سے لیکر خاک تک یہہ سب عناصر ہین — ہوائی جسکے قوت شامہ کو جذب کرلیا ہی اسے تمام خاک یا زمین پانی مین ڈوب جاوینگے اور دور ہوگئی ہے قوت ذایقہ جسمین سے ایسی پانی کو آگ خشک کرلیگے +

صج — ۱۴ — تم کرکے نشٹ ہواہی روپ جسکا ایسا تیج ہاویو مین لے ہوگا اور سپرش جسکا ایسا ہاویو آکاش مین لے ہوجاینگا + سپرش پاکر نشٹ ہواہی

ید — تاریکی نے دور کردی ہی قوت باصرہ جسمین سی ایسی آتش ہوا مین اور وقت پاکر دور ہوگئی ہی قوت لامسہ جسمین سے ایسی ہوا خلا مین سما جاینگے +

صد — ۱۵ — کال کرکے نشٹ ہواہی گن جسکا ایسا آکاش آتما مین لے ہوویگا اور اندریہ من بہہ ہی ہنکار کی اپنی گنون کے سہت اہنکار روشنی پر ویش کرینگے اور اہنکار اپنی گنون کے سہت آتما جو مہ تتو تسمین اور وہ مہ تتو پرکرتی جو مایا تسمین لین ہوگا +

یہہ — وقت پاکر دور ہوگئی ہے صفت خلا جسمین سے ایسا عنصر خلا آتما مین سما جاینگا اور تمام حواس اور دل اور عقل معہ اپنی صفتون کے جو شہوت اور تمیز اور غضب سی مرادہی اہنکار یعنی انانیت ہین اور وہ اہنکار معہ اپنی صفات کی مہ تتو مین سما جاینگے اور مہ تتو مایا مین سما جاینگا +

صہ — ۱۶ — یہہ اودہی استہتی لے سروپا مایا بھگونت کی تین پرون والی بہنی پرن کے ہے ہی راجن اب تم کیا سننی کے اچہا کرتے ہو +

یو — یہہ ایش دیہہ درش وفنا ہی ہے صورت جسکی اور سپید و سرخ اور سیاہ یہہ تین رنگ مین جسکے ایسی جو ایشر کی مایا ہو وہ سبھی آپ سی بیان کی ہی ہی راجن جنک اب آپ کیا سننی کے خواہش کرتی ہو

صو — ۱۷ — راجا جنک کہتی ہین ہے ہو رشی جن پرشون نے اپنے من کو نہین جیتا ہے وہ جنکو

ستہول شریر مین اہم بدہی ہے وہی پُرش اس پرمیشر کے دو شترا ما یاسی جس پر کار شٹ گیرہ بہی تر جاتی ہین یا بیچ کہو

یز — راجا جنک کہتی ہین ای ممتاز عار و جن لوگون نے دل کو نہین جیتا ہے اور جنہون نے اپنی اپنی کو جسم کثیف سمجہا ہے کہاہی وہی لوگ جن تدبیرون سی اس پرمیشر کے مایا کے دریائی بے کنار سی بہ آسانی عبور کر جائین وہ تدبیرین تبلائی +

ضر ۱۸ — پربدہ رشی کہتی ہین پرارتہنہ کرنیوالی جو پرش مُتَنہنی بہیج ارتہات اسرہی پرش ہوکر بیچرنے والی جو گرہستی اتہوابن پرست ہین وہ دُکہہ کے دور کرنے اور سُکہہ کے پراپتی کے واسطی جو کرم کرتے ہین انکا پاک ارتہات پہل جو ہی اِسکو بیپر پاس ارتہات بپرپٹ دیکہی تات پریہ یہہ جو کرم سُکہہ کے پراپتی واسطی کئی اوانکا پہل دُکہہ ہوگا ایسا سمجہو +

یح — راجا جنک کے سوال مذکور کا جواب پربدہ رشی دیتی ہین کہ گرہستی یا بان پرست جو اعمال نیک بامید نتائج یعنی بغرض اندفاع رنج و مصایب یا حصول سرور و راحت کرتے ہین عقلمند آدمی اُنکا نتیجہ اولٹا خیال کرے یعنی جو کام وہ بامید سرور کرتے ہین اوسکے نتیجہ مین اونکو رنج حاصل ہوگا مطلب اسکی یہہ ہی کہ اگر وہ ایسا سمجہیگا تو خود اعمال بامید نتائج نہ کریگا +

صح ۱۹ — نِت پیڑا کا دینیوالا اور دُربہہ اور اپنی مرتیو روپ جو دہن ہے تِسکے ساتہہ اور گہر اور سنتتی اور پشو یہہ جوانِت پدارتہہ ہین اور آپ ہی پراپت گئی ہین تِنہون کے ساتہہ بہی اُسکی کون پریتی ہے +

یط — صدہا عذابون اور خوف اور اندیشون کے رونہ دینیوالی اور سخت مشکلات سہہ کر حاصل ہونیوالی اور جو اپنے حقمین ملک الموت کی مانند ہی ایسی دولت یعنی زر و زمین زن سی اور گہربار اور اولاد اور مویشی وغیرہ جو فانی اسباب ہین اور آپ ہی پیدا کئی ہین ان سی عقلمند آدمی کو کب محبت ہوتی ہے +

صط ۲۰ — کرمون کرکے سِدہ ہوا جو پرلوک ہی اوسمین بہی اِس لوک کی سمان سپردہا اسویا اور بکہرنیتا آدمی دوکہہ ہین جیسی چہوٹی چہوٹی منڈلون کے راجاؤن وکہی سپردہا آدمی دوش ہوتی ہین اسی تِس پرلوک کو بہی انِت جانے +

ٹیکا — اِسی بات کو شرتی پرتی پادن کرتے ہیں شرتی جس پرکار کرمون کرکے پراپت ہوا یہہ لوک چہی ہوجاتا ہے اسی پرکار پنون کرکے پراپت ہوا جو پرلوک ہی وہ بہی ناش ہوجاتا ہے +

ک — یگہ وغیرہ افعال کے نتیجہ مین جو عالم عقبی حاصل ہوتا ہے وہ عالم بہی اس عالم کی طرح حسد اور غیبت تعصب و شہوت و غضب اور غرور اور خودبینی اور خود آرائی وغیرہ عیوب سے بہرا ہوا ہی جیسی چہوٹی

چھوٹی ملکونکے راجا اور پادشاہ ولایتونکے شاہنشاہون کے شوکت اور حشمت پر حسد کیا کرتے ہین اسی وجہ سے
عقلمند آدمی اس عالم عقبیٰ کو بھی فانی اور بے بنیاد جانے **شرح** یہہ بات شرتی فرماتے ہے
**شرتے** جیسی نیک و بد افعال کے عوض مین میسر آیا ہوا یہہ عالم فانی فنا ہو جاتا ہے اسیطرح یگیہ وغیرہ
اعمال حسنہ کی نتیجہ مین جو عالم عقبیٰ حاصل ہوتا ہے وہ بھی وقت پا کر فنا ہو جاتا ہے +

**ق — ام** — ہے راجن — اس پر یوجنکی سدہی کیواسطی اپنی کلیان کا جگیاسو جو پرش ہو سو شبد اور تہات شبد
برہم جو تتو مسی آدک مہاواکیہ مین تنکے ارتھہ مین اور پر ارتہات پر برہم مین جو نشنات ہوا ہوا اور شم
ہی جسکا آشری ہوا ایسی گرو کے شرن جاوے +

**کا** — اس لئے اس مطلب کے حاصل ہونیکی واسطے سر ورد ایسی طلبگار طالب علم آتے کو چاہئی کہ شبد برہم یعنے
اونکار اور تتو مسی وغیرہ اسم اعظم کے معنون اور پر برہم کو اچھی طرح جاننی والے اور دنیا کے تعلقات
اور تفکرات اور واہی خیالات سی باز رہکر واحد حقیقی ہی کے خیال مین مستغرق ہونیوالے مرشد برحق کے
پناہ مین جاوے +

**قا — ۴۳** — ایسی گرو کو وہ جگیاسو دیوتا مانتا ہوا اور نس کپٹ ہو کر سیوا آدی دہرمونکو سیکہتا
ہوا اونسی بہگوت سنبندہی دہرمونکو سیکہی جن دہرمونکے دہارن کرنیوالے سی ہری بہگوان پرسن ہو کر
اسکو اپنا آپا بھی دیدیتی ہین +

**کب** — ایسی یہہ صفت موصوف مرشد کو طالب علم آتے پرمیشر کا روپ جانے اور سچی دل سے بلا کسیطرحکی
فریب کی خدمات نمایان سے اوسکو راضی اور خوش کرکے علم الٰہی سیکہی جو علم الٰہی تمام علمون مین اشرف ہے
کیونکہ جسکو یہہ حاصل ہو جاتا ہے اوسپر پرمیشر خوش ہو کر اوسکو اپنا آپا بھی بخشدیتی ہین راز یہہ ہے
کہ مرد خدا خدا ہی بن جاتا ہے +

**قب — ۳۳** — سب اور سے من کو ہٹا کر پر تہم مہاتماؤن کی سنگ کرے اور مہاتماؤن کی جیسے
اونکے ہیت وسی دیا متری نمرتا سنیو رن بہوتون کی دکھہ پر کپٹ سی دہارن کرے +

**کج** — جو مہاتما وے عارف اللہ گیانی ہین اونکی خدمت اور صحبت کمال استحکام کے ساتھہ دل کو
یکسو کرکے کرے اور جیسا علم و ادب اور اخلاق کے رو سے جایز ہے ویسی ہی تمام مخلوقات کے ساتھہ جو
جسطرحکی رحم اور شفقت اور محبت اور دوستی کی لایق ہے اوسکی ساتھہ اوسی طرح تعمیل کرے +

**قج — ۲۴** — شوچ تپ تتکشا مون سوادہیائے آرجو انہسا — اِن سبکو جانی اور سیکھہ کر
اودی وند مین سمہاو رکہنا چاہئے +

ٹیکا - شَوچ اُوک کر ار یہہ کہتی ہین - شَوچ دو پرکار کا ہی ایک باہیہ ارتہات باہر کا اور دوسرا انتریہ ارتہات
بہتیر کا جل اُدک سی شریر کو پوتر کرنا یہہ باہیہ شَوچ ہی اور دیہہ درپ سپرد ہا ادے کو من سے دور کرنا اور
ستم دم اُدک کا دہارنا یہہ انتریہ شَوچ ہی - برتہا نہ بولنا جب کہنا تب سچ بات کہنا یہہ مون ہے -
بید کا پڑہنا اور بہلے پر کار سمجہنا یہہ سوادہیاے ہے - شیت اوشن کا سہنا اور دکہہ کے سمی پڑا کو سہہ
کر دہیر رہنا یہہ تتکشا ہے - کبہی کسی کے ساتہہ کپٹ اور چہل نہین کرنا یہہ آرجو ہے اور کبہی کسی کو کیسی ہی کہہ
نہین دینا یہہ اہنسا ہی - اندریون اور من اور بدہی کا روکنا اور اپنے دہرم مین سا وداہان رہنا یہہ
تپ ہی +

کد - صفائی جسمی اور صفائی باطن رکہنا اور ریاضت کرنا زمانہ کی گرمی سردی کا سہنا اور جب کبہی
تقدیر سی کوئی مصیبت آپڑی تو مضطرب ہوجانا مستقل مزاج رہنا - اور جہوٹے بات کبہی بہول کر
بہی موہنہ سی نہ نکالنا سچ بولنی کے عادت ہی ڈالے رہنا - بید معظم جو کلام الہی ہے اسکو اعتقاد سی اور
خوب سمجہہ کر پڑہنا - فریب اور دغا کسی حال مین کسیکے ساتہہ نکرنا - سخت زبانے یا اور کسی طرح سی کسی
ذیروح کا دل نہ دکہانا اور ہر قسم کی رنج و راحت مین یکسان مزاج رکہنا ایسا نہ کرنا کہ جب ان رنج مین
اور نزہو اوسوقت تو مارے خوشی کی جامہ مین پہولے نہ سمانا اور جب یہہ جاتے رہین اوسوقت شدت
رنج سی آپ ہی مرنیکو تیار ہو ناغرضکہ ہرحال مین طالب علم الہی کو یکسان حال مین رہنا چاہیے +

قد - ۲۵ - سرب استہانون مین ست چت روپ کرکے دیکہنا اور کیولیہ جو پربرہم تسکو دہارن
کرنا ارتہات ایکانت شیل ہونا - شُدہ بستر کہنڈون کا پہرنا - جس بتس پر کار سے سنتو کہہ کرنا +
کہہ - اور تمام جہان کے اشیا کو عین حق اور عین علم جاننا - اور سب وقت مین ایک خدای واحد و
لاشریک کو پہچاننا اور ماسوا کو بالکل جہوٹا اور نابود جاننا یعنی عادت اپنی ایسی کرلینی کہ مین ایک پر
برہم ہون میرے سوائی اور کچہہ نہین ہے - اور کپڑا جو پہننا وہ خواہ نیا ہو خواہ پُورانا ہزار پیوند دکا
لیکن پاک صاف اور اجلا رکہنا - اور جب جو کچہہ تہوڑا بہت ملجاوی اوسپر صبر کرنا زیادہ دولت وغیرہ
کیواسطی مضطرب نہونا +

قہہ - ۲۶ - بہاگوت شاسترون مین شردہا کرنا اور اور شاسترونکے نندا کا پرتیاگ کرنا اور من کا
بانے اور کرم انکو دنڈ ستیا ست بولنا شم اور دم کرنا +

ٹیکا - پرانایام کرکے من کو شدہ کرنا یہہ منو دنڈ ہی برتہا بات نہ کہنا اور بہگوت بہجن کرنا یہہ باکیہ
دنڈ ہی برتہا چیشٹا نہ کرنے یہہ کرم دنڈ ہی - انتہہ کرن کا نرودہ کہئے شم اور باہیہ اندریون کا نرودہ

کہنی دم +

کو — اور بہاگوت شاستر جو بید انت اور گیتا بہاگوت وغیرہ پوران اور سمرتی ہین اونپر اعتقاد اور یقین کرنا اور اور شاستروں کی برائی اور بی اونچ کرنا حبس نفس کرکے دل کو صاف کرنا نطق سی یاد الٰہی کرنیکا کام لینا واہیات اور بیہودہ اور بیفایدہ بات زبان سی نہ نکالنا - بیہودہ کام کیواسطی جسم کو متحرک نہ کرنا ہمیشہ سچ بولنا حواس باطنی اور حواس ظاہری اور قوای افعالی کو روکنا چاہیے +

قو — ۲۷ — اور بہت کرم والا جو ہرے تیکی جنم کرم اور گنون کا سترون اور کیرتن اور دہیان کرنا اور سنپورن اپنی کرم تسکے ارتہہ ہی کرنے +

کز — عجیب وغریب کامون کی کرنیوالے ہری بہگوان نے اپنی بے انتہا قدرت اور طاقت کی ظاہر کرنیکی واسطی آدمیونکی مانند پیدا ہوکر جو افعال حسنہ فرحت بخش دل عارفان کئی ہین اونکو تعظیم سے بطور کہتا اور وعظ کی سنی اور اونکا ہردم ورد وظیفہ اور دہیان کرتا رہی اور جو کام کرہی وہ برای خدا کرہی مزدورونکی طرح نتیجہ ملنے کی آرزو رکہہ کر کوی کام نہین کرنا چاہیے +

قز — ۲۸ — جو کچھہ یگیہ اور دان اور تپ اور جپ اور ستر نیشٹ آچار کرے اور جو کچھہ گندہ پشپ اور استری پتر گہر پران آدِک اپنا پریہ ہی سو سب پرمیشر وشی نبیدن کرہی +

کج — یگیہ اور خیرات اور ریاضت اور عبادت اور ورد وظایف اور جو نیک کام کرہی وہ سب براہ خدا کرہی اور جو کچھہ عطریات اور پہول اور زن وفرزند اور گہر بار اور جان اپنی تئین پیارے ہین وہ سب خدا کے نذر ونیاز سمجہے +

قح — ۲۹ — اس پرکار کرشن ہی ہی آتما اوسنا تہہ جبکا ایسی منکہون مین پریتی بہاو اور بڑہی اور دہو جن دو نو مین شسشرو کہا کرے +

کط — جیسا اوپر مذکور ہوا اسطرح تعمیل کرنیوالی اور کرشن مہاراج کو جان سی زیادہ عزیز سمجہنیوالی اور اونہین کو اپنا آقا اور مالک جاننی والے نیک آدمیون سی طالب علم الٰہی کو چاہی دل وجان سے محبت کرہی اور نیز بزرگون اور عارفون کے ساتہہ تواضع اور تعظیم سی پیش آوے +

قط — ۳۰ — پوتر کرنے ہاری بہگوت یش کا باد انوباد جگیاسو آپسمین لوگو نسی کرے اور پریتی کرنا اور تُشٹی اور اپنی پرائی دکہہ کا دور کرنا سیکہے +

ل — طالب علم الٰہی کو چاہیے کہ ہرحال مین یاد الٰہی جو کہ آدمی کو تمام گناہون سی پاک کرتی ہے کرتا رہے اور باہم یار آشنا اور عارفون کے ساتہہ ذکر وتذکرہ بہی اوسی خدای عزوجل کے قدرت

دعظمت کا کرے اور عارفان خدا کے ساتھہ رکھے اور چونکہ حواس ظاہری اور باطنی کو لذات محسوسات سے
کبھی سیری حاصل نہین ہوتی اسلئے اونکو روک کر سیری حاصل کرے اور تقدیر سے حاصل ہونیوالے جو غم و
سرور ہین اونمین دل کو مستقل رکھکر مضطرب نہ ہو اور ایسی کام کرے جنمین عام و خاص کا بھلا ہو +

قی ـ ۳۱ ـ پاپونکی مجموعہ کی ناش کرنیوالے ہر کے پرایت ہوئی جو بھگتی تپس کرکے پرستش ہر کو
دھارتی ہوئی جو پرسپر سمرن اتھوا سمارن کراتی ہین وے پرشن آنند کو پرایت ہوتے ہین +

لا ـ گناہون کے دور کرنیوالے عشق الٰہی کو حاصل کرکے کمال مسرت کے ساتھہ جو لوگ خود یاد الٰہی کرتی
ہین اور اوروں کو یاد کراتی ہین وہ لوگ غایت درجہ کی سرور کو حاصل کرتے ہین +

قیا ـ ۳۲ ـ اور وہی پرش اس پرکار پرم پد کو پرایت ہوئی ہوئی اچیت کو سمرن کرکی کہین
رودن کرتے ہین کہین ہنستی اور ہر کہت ہوتی ہین کہین پرمیشر کے کتہا دنکو کہتے ہین کہین نرتیہ کرتے
ہین کہین گاتے ہین کہین پرمیشر کو بچارتے ہین کبھی آنند مگت ہوئی ہوئی مون ہو رہتی ہین +

لب ـ اور ایسی لوگ اوس درجہ کو پاتے ہین کہ جسکی بلند تر اور کوئی مرتبہ دنیا اور عقبی مین نہین ہے
اور یاد الٰہی مین غرق ہوکر دست تاسف ملتے یاد الٰہی مین گذری ہوئی وقت پر ہین اور روتے ہین اور جب خیال کرتے
ہین کہ وہ خدا کریم و رحیم اپنے عاشقون کے دلدار اور دلجوئی کرنیمین یکتا ہی تو خوب ہنستی اور خوش ہوتی
ہین اور کبھی پرمیشر کے کتہا ونکو کہتی ہین کبھی نہایت مسرور ہوکر ناچنی اور گانے لگتے ہین اور کبھی
کمال مسرت سی چپ ہو جاتے ہین +

قیب ـ ۳۳ ـ ہی راجن ـ اس پرکار جو پرش بھگوت دھرمونکو سیکہتا ہوا اس نارائن کے پرائن ہوکر دستر مایا کو تر جاتا ہے +
سے اوتپن جو بھگتی اوس بھگتی کرکے نارائن پرائن ہوکر دستر مایا کو تر جاتا ہے +

لج ـ ای جنک اس طرح جو لوگ علم الٰہی کو کہ حکما جسکا نام علم ماقبل الطبیعت ہے کہتی ہین نہایت توجہ
باطنی سے سیکہتی ہین اونکو باریتعالے سی عشق صادق ہو جاتا ہے اور پھر اوسکی برکت سی ایک خدای
عز و جل ہی کی پناہ مین جاکر مشکل سی دور ہونیوالی جو غایت درجہ کی جہالت و نادانی ہی اوسکو دور
کردیتی ہین +

قیج ـ ۳۴ ـ پورب اوکت پرکار کو سنکر راجا جنک پرشن کرتے ہوئی ہی رکھیشر و تم برہم کو اچھے
پرکار جانتے ہو اور پرماتما پربرہم نارائن جسکو کہتی ہین تسکا سروپ کہنے کو یوگیہ ہو +

لد ـ ان باتونکو سنکر راجا جنک نے سوال کیا کہ ای سرداراولیا آپ برہم کو اچھی طرح سے جانتے
ہو اسلئے جسکو لوگ پرماتما اور برہم اور نارائن سے مخاطب کرتے ہین اوسکے کیفیت اور صورت

شباہت کہنی کے آپ ہی لایق ہین +

**قید ۳۵** — اس پرشن کو شرون کرکے پیلائین رشی کہتے ہین اس بستو کے او تپتی اور استہتی اور پرلے کی جو ہیتو ہین او روآپ وہ اہیتو ہی اور جاگرت اور سپن اور سکہپتی مین جو بدہان ہی اور جو اُسکی باہر ہی اور دیہہ اندریہ پران انتہہ کرن جس کرکے جیوتی ہین اور چیشٹا والی ہین ہے راجن اوسیکو برمہہ کا سروپ تو جان +

**قید** — یہہ سوال سنکر پیلائین نامی عارف ممتاز نے جواب دیا کہ ای جنک ان تمام بے شمار عالمون کے پیدایش اور پرورش و رفنا کا جو سبب ہے اور وہ خود لاسبب ہے اور ناسوت و جبروت و لاہوت عالمون مین جو ہر دم موجود ہی اور اسسی منزہ ہے ہی اور جسم اور حواس ظاہری اور روح یعنی پران اور حواس باطنی کے جو حیات کا موجب ہی اور جسکی سبب سی وہ حرکت ارادی کرتے ہین اُوس پرش یعنے اوس اعلے اور اشرف اور صاحب عظمت کو تو برمہہ جان جسکی صدہا فرضی نام مثل خدا اور الٰہی اور آتما اور پرماتما اور برہم وغیرہ ہین +

**قیہہ ۲۶** — اس پرم تتو کو من بانی چکشو اور آتما ارتہات بدہی پران اندریہ نہین ویشی کرسکتی جیسے پرکار اگنی کی سو کنتم کنگے اگنی کو پرکاش نہین دے سکتے اور شبد ہے اُتم مول ارتہات اتما مین پران ہوا ہوا ارتہہ سی جیسی کہا ہوا ہو تیسی ہے کہتا ہوسا کنتات نہین کہتا ہو وہ یک نشید بتاکرکے کہتا ہی سو اوس نشیدہ کے سدہی ہی برہم سی نبان نہین ہوتی +

**ٹیکا** — پورب اشلوک مین جو کہا ہی تو برمہہ کو جان سو اس کرکے پراپت ہوا جو آتما کو وشیت ارتہات اندریون کا وشی ہونا تس وشیت کو اس اشلوک کرکے نشیدہ کرتے ہین برمہہ کے وشی من نہین پرویش کرتا ارتہات وشی نہین کرتا اور بانی چکشو بدہی پران کریا شکتی اور اور سب اندریان ہے برمہہ کو وشی نہین کرتے ہین جیسی اگنی انش بہوت جو بش پہلنگ

बिष फुलिंग

اگنی کو پرکاش نہین دی سکتے اور واہ بہی نہین کرسکتے تیسی ہی جڑ جو من آدک پرستین تنہونکے برہمہ مین پرکاشمان جو آتم پرکاش کیسا وہ پرکاش جو تن بر ہیتونکو پرکاش رہا ہے تسکو تنکی پرکاش کا بشیت نہین ہوسکتا کیونکہ ایسا ہی شرتیان کہتے ہین + **شرتی ۱** — پران کا جو پران ہی چکشو کا جو چکشو ہی شروتر کا جو شروتر ہی اَن کا جو ان ہی من کا جو من ہی وہ برمہہ ہی ۲ جسکی من سہت بانیان نہ پاکر پہر آیتے ہین — وہ برمہہ ہی ) اتیادک شرتیون سی یہہ ہی سدہ ہوا جو اوس پرماتما کو پران آدک وشے نہین کرسکتی — اب اسمین پرشن کرتے ہین **شرتی** جو دیکہدون کر یت پاویہ پرش ہے تسکو پوچہتا ہون

اِس شرتی سے نتیجہ ہوتا ہے جو شبد اوس آتما کو وشئی کرسکتا ہوگا سو اِس شنکا کو نوارن کرنی کے لئے
کہتی ہین۔ شبد بہی آتما مین پرمان ہوا ہو اُر یہہ وشئی جیسی کہا ہو ویسی ہی کہتا ہے سا کتنات کر کے نہین
کہتا ہی کسی جو شبد آپ ہی اَبوڈہ یک اور انشیدہ روپ ہی سو اس وشئی پورب کہت وو شرتیان اور آدر
شرتیان ہیہ پرمان ہین شرتی آ جو بانی کر نہین کہاجاتا اور جس ساتہہ بانی پر کہٹ ہوتی ہے سو
اوسکو تو برہم جان ۲ جسکو من وشئی نہین کرتا اور جسکو کوئی ہیہ نیترون کر نہین دیکہتا) تو اتیادِک
شرتیون سی نتیجہ ہوتا ہے جو شبد بودہک نشید بتا روپ ہی۔ پرشن کرتے ہین جو وہ برمہہ ایسا ہی
تو اوسکو شرتی کیہہ ہے نہین کہے جبتی شرتی ار تہہ سی کہے ہوئی بات کو کہتی ہی سو اس شنکا کو دور کرتی
ہین ار تہات جس برمہہ کے نبان نشیدہ کے سِدّ ہی نہین ہوتے جیسی شرتیان کہتی ہین شرتی
آ اگیا ہے یہہ نہین ہے یہہ نہین ہے ۲ نہین ہی استہول اور نہین ہے سو کشم ۳ جستی بانیان پہر
آتے ہین ۴ جو بانی کر نہین کہا جاتا) اتیادِک شرتیون کر کے پرتے بادت جو نشیدہ تسکا جو آودہے
بہوت برمہہ تسی نبان تِسکی سدّہی نہین ہی اور یہہ نیم ہے جو نشیدہ ہوتا ہی اوسکو اودہی کے اکانکہتا
رہتی ہی اسلئی یہہ سدّہ ہوا جو اس نشیدہ کی اودہی برمہہ ہے +

لو۔ اوس نے نہایت بزرگ اور لطیف سی لطیف تر برمہہ کو دل اور ناطقہ اور باصرہ اور متفکرہ اور
روح اور جمیع حواس نہین جان سکتی اور اوسکی درک ماہیت تک نہین پہونچ سکتے جیسی آگ کی چہوٹے
چنگی مشتعل آگ کو روشنی نہین دے سکتی۔ اگرچہ نطق سی نکلے ہوئی جو الفاظ اور کلام یعنی بید شرتیان اور منتر وغیرہ ہین
سو آتما کو ثابت کرنی مین گواہ صادق اور دلیل واثق ہی ہین لیکن جیسی الفاظ ہوتے ہین ویسے ہے معنی ظاہر
کرتے ہین الفاظ سی باہر اچہی طرح صاف اور روشن تر نہین کہہ سکتی بلکہ بشکل اثبات اور نفی کے سمجہاتے ہین
اور اوس نفی کی ہستی ہے بغیر برمہہ کے کچہہ نہین ہے بیہودہ الفاظ و معانے مین کب آسکتا ہے +

شرح۔ نمبر ۳۰ کے اشلوک مین جو کہا گیا ہی کہ اہی خنک تو ایسا برمہہ کو جان تو جاننا کام عقل کا ہی
اور وہ آتما ان سب محسوسات سی پرے ہی اسلئے ایسا کہنی مین آتما کا ایک شئی ہونا پایا جاتا ہے یعنی خدا
کوئی ایسی شئی ہی جسکو حواس اور عقل اور دل جان سکتی ہین جیسی عناصر وغیرہ کو جانتی ہین تو یہہ بات
نہین ہوسکتی اسواسطی اوسکو نفی کرتے ہین۔ اوس پر برہم اور جاودانی غیر فانی کے کمیت دل نہین
جان سکتا اور قوت ناطقہ اور باصرہ اور متفکرہ اور پران اور قوائی افعالی اور اور تمام حواس ظاہر
و باطنی اوسکو نہین جان سکتی اور اوس تک نہین پہونچ سکتی جیسی آگ کے چہوٹی اور بڑی پتنگے
مشتعل آگ کو نہین روشن کرسکتی اسیطرح جبکہ جڑ یعنی غیر متحرک اور محض ساکت دل اور عقل اور

حواسونکو جو اوسکی جاننی کے آلہ ہین اونکو وہ خود ہی روشن کر رہا ہو یعنی وُہی اِن سبکے حرکت اور علم اور دانائی کا موجب ہو پہر بہلا حواس وغیرہ کے اوس تک کیونکر رسائی ہو سکتی ہے اور ایسا ہی شرتیان فرماتے ہین ✤ شرتی ۱ — پران کا جو پران یعنی روح کے جو روح ہے اور باصرہ کی قوّت بصر ہے اور سامعہ کی جو قوت سمع ہی اور غذا کے جو غذا ہی اور دل کا جو دل ہی وہ سب برمہہ ہے ۲ جسکی ماہیت کو ند پاکر ناطقہ معہ دل کے پہر آتی ہے — ان شرتیون سی صاف ثابت ہی کہ اوس پرماتما تک حواس وغیرہ کی رسائی نہین ہے لیکن ایک اور شرتی یہہ کہتی ہے ہشر تے جس بزرگ آتما کو بید کی اوپنکہدین گاتی ہین اوسکو مین پوچہتا ہون — اس شرتی سی یہہ بات پائی جاتی ہے کہ اوس برمہہ کو قوّت ناطقہ پا سکتی ہی اور جب پا سکتی ہے تو بیان بہی کر سکتی ہی کیونکہ بید مین اوسکی کیفیت کا بیان ہونا اسبات پر دلیل قوی ہے کہ قوّت ناطقہ اوس تک پہونچ سکتی ہے تو اِس اعتراض کو دفع کرنیکی واسطی کہتی ہین اگرچہ کلمہ و کلام یعنے بید کی شرتیان آتما کے ثبوت مین دلیل اور گواہ ہین لیکن صرف الفاظ کے معنون کے مطابق مطلب کو ظاہر کرتے ہین الفاظ سی باہر نہین کہہ سکتی ہین کیونکہ یہہ سب کلمہ و کلام اور الفاظ اور معانی اوس پرہم کا ثبوت بہی کرتے ہین اور پہر آپ ہی اُنکا نشیدہ بہی کرتے ہین یعنی نفی بہی کرتے ہین چنانچہ مذکورہ صدر شرتیون کے سوائے اور بہی شرتیان یہہ بات کہتی ہین شرتے جو قوّت ناطقہ سی نہین کہا جا سکتا اور جسکی سبب نُطق قوّت گویائی حاصل کرتی ہی اوسکو تو برمہہ جان دوسرے شرتے کہتی ہی جسکو دل نہین جان سکتا اور جسکو کوئی بہی آنکہون سی نہین دیکہہ سکتا — وہ برمہہ ہے اب اعتراض کرتے ہین کہ اگر برمہہ ایسا ہی ہے تو شرتی کو اوسکی نسبت کچہہ بہی نہین کہنا چاہیے تہا کیونکہ شرتے اپنی الفاظ کے معنون کے مطابق مطلب کو ظاہر کرتے ہی الفاظ سی باہر صاف اور روشن نہین کہہ سکتی ہین تو اس اعتراض کو اسطرح دُور کرتے ہین کہ شرتے کا اثبات کرکے جو نفی کرتا ہی اوس نفی کرنیکے برمہہ کی بغیر کچہہ ہستی نہین ہے کیونکہ اوس نفی کے نہایت برمہہ ہی ہوگا شرتے احکم ہی کہ یہہ نہین ہے یہہ نہین ہے ۲ لطیف کثیف کچہہ بہی نہین ہے یعنی اجسام اور عناصر کثیف و لطیف کے کچہہ ہستی نہین ہے ہم جسکی ماہیت کی بیان کرنیکے واسطی نطق جاکر لوٹ آتی ہی لہٰ جو برمہہ نطق سی نہین کہا جاتا اب خیال کرنا چاہی کہ یہہ شرتیان نفی کرتے ہوئیں اوسی برمہہ کو ہی ثابت کرتے ہین کیونکہ نفی کی انتہا اور حد ضرور ہوتی ہی جیسی نفی کرین کہ یہان گہڑا نہین ہے تو اسکی انتہا گہڑا ہی ہے یعنی نفی کرتے کرتے جب دیکہوگے تو وہ نفی گہڑی ہی کے نسبت ہوگی اسیطرح یہہ نفی کرنیوالی شرتیان برمہہ کو ہی ثابت کرتے ہین ✤

**مول** — ٹیکا ۔ پرمان کا وشئی ہونیسی ہے برہم نہین ہے اس شنکا کو دور کرتے ہین

آدو کہی ست ترج تم ان تینون کرکے آورت جو اگیان مایا آبدیا روپ سو وہ برہم ہوتا ہوا اور پہر کریا شکتی کر سوترآتما اور گیان شکتی کرمہ تتو اوسکو کہتی ہوئی اور اہنگ جو جیو سو بہی وہی آتما ہوتا ہوا اور تیسی گیان اور کریا اور اربہہ اور بہل ان روپون کر سرب شکتی اور ادرشکتی مان جو برمہ سو ست اسکی ارتہات کاریہ کارن استہول سوکشم روپ ہو کر وہی برمہہ بہاستا ہوا کیساوہ برمہ جو کاریہ کارن دو نوسی پری ہو ارتہات اونکا بہی کارن ہی ۞

**ٹیکا** ۔ رجو گن تمو گن ینون اور ستو گن اَوپک ہو سو کہی گیان شکتی کیونکہ ستو گن سی گیان ہوتا ہی اور کریا شکتی کی دو بہید ہین ایک آورن شکتی دوسرے بکشیپ شکتی ۔ جو تمو گن اپنی بل سے ستو گن اور رجو گن کو داب لی سو کہی آورن شکتی ۔ اور جو رجو گن اپنے بل سی ستو گن اور تمو گن کو دابے سو کہی بکشیپ شکتی ۔ اور کریا شکتی جو اگیان ہی ہی اوس اگیان سی ملا ہوا چیتن ساری سرشٹ مین اس پرکار جو بیاپیہ ہی کہ جیسی اگنی کا کوئی انگ دہوم سی بچا نہین رہتا اسلئی اوسکا نام سوترآتما ہوا

**لز** ۔ جو لوگ ایسا کہتی ہین کہ برمہ کسی دلیل سی ثابت نہین ہوتا پس نہین ہے اونکو سمجہاتی ہین ابتدا مین یعنی بروز ازل شہوت اور تمیز اور غضب ان تینون صفات سی محجوب ہو کر مایا جو ارادہ ازلی سی مراد ہی وہی برمہ ہوا اور اوس مایا کی قوت فعلیہ سی سوترآتما اور قوت علمیہ سی مہہ تتو بہی وہی کہلایا اور پہر صفت انانیت سی موصوف جو نفس ناطقہ ہی سو بہی وہی ہوا اور وہ نفس ناطقہ ہی بصورت علم اور افعال اور اعمال اور نتایج کے ظاہر ہوا غرضکہ بڑی قدرت اور طاقت والا وہ قادر مطلق بصورت حق اور غیر حق کے بن گیا یعنی سبب اور مسبب اور اجسام لطیف و کثیف وہ آپ ہی ہو گیا اور باآنکہ ان سب مین وہ بیاپک اور محیط بہی ہے لیکن سبب سی پری ہی اور منزہ ہو اور مسبب مطلق ہی ۔ اسلئی اوسکی ثابت کرنیکی واسطی کسی پرمان یعنی گواہی اور دلیل کے ضرورت نہین ہے وہ آپ ہی ثابت ہی ۞

**شرح** ۔ شہوت اور غضب کم اور تمیز زیادہ ہو یہہ گیان شکتی یعنے قوت علمیہ ہے اور کریا شکتی یعنی قوت فعلیہ دو طرحکی ہی ایک یہہ کہ صفت غضب باقی دو صفت پر غالب ہو اوسکا نام آورن شکتی ہی یعنی پردہ کر دینی والے اور دل و دماغ کو تاریک کرنیوالے طاقت ۔ اور صفت شہوت غالب ہو کر صفت تمیز اور غضب کو مغلوب کرلے وہ بکشیپ شکتی ہی یعنے اعمال اور نتایج اور طمع اور حرص اور ہوا اور ہوس اور تمام دنیا اور عقبی کے رچنی والے طاقت ۔ سوترآتما کے یہہ صفت ہی کہ یہہ قوت فعلیہ جو

حقیقت

حقیقت مین تاریکی اور جہل ہے ہی اوس جہل کے ساتھہ ملا ہوا چیتن) یعنی وہ ذات جو محض ہستی اور قوت تحریک تمام عالم کے ہے) اسوجہہ سے کہ تمام جسم مین اسطرح محیط اور متصرف ہی کہ جیسی تلون کے ہر رگ مین تیل ہوتا ہی یا آگ مین دہوان محیط ہی سوتر آتما نام پاتا ہے اور مہہ تتو کے معنے ہین عین علم و دوانایئے +

**قیز — ۳۸ — ٹیکا** — جب سرب الشروپ برمہہ ہی توسب کارج جنکو جنم مرن آدِک بکار والے ہونیسی برمہہ کو بہی بکار کا پرسنگ ہونا چاہئے اس شنکا کا اوتر کہتی ہین **مول** برمہہ اوتپن نہین ہوا اسی ہیتو سی مریگا بہی نہین اور گہٹتا بہے نہین اور بال یُوا آدی اوستہاؤن کا درشٹا ہے یہہ اوستہا اوسکو نہین ہوتی ہین اور سب دیشون مین اور سب کال مین انوبرتمان ہے اور اپنا تی ہی جیسی اندریونکی بل کے بکلیت ہونے سی پران نہین بدلتی ہین تیسی ہی شریر کے اوستہا کے بدلنی سے آتما ایک رس رہتا ہی +

**لح** — جب تمام اشکال ور اجسام برمہہ ہین تو چونکہ یہہ سب اشکال مرنے جینی والے ہین اور عرض ہین جوہر نہین ہین یعنی ایک صورت اور حالت پر نہین رہتی ہین وقت پاکر بدل جاتی ہین تو اس صورت مین برمہہ بہی ایسا ہی ہوگا اس اعتراض کا جواب دیتی ہین +

برمہہ پیدا نہین ہوا اسی وجہہ سی مریگا بہے نہین اور بڑہتا گہٹتا بہے نہین اور لڑکپن جوانی بڑہاپے وغیرہ حالتون کا دیکہنی والا ہی اور آپ ان حالتون سی منزہ ہی سب مقامونپر اور سب وقتون مین قایم بالذات ہی اور لازوال ہے جیسی حواسونکی طاقت مین خلل آجانیسی روح کی طاقت مین کچہہ خلل نہین آتا ایسی ہی جسم کے حالتین بدلتی رہتی ہین اور آتما قایم بالذات اور یکسان حالت مین رہتا ہے +

**قیح — ۳۹ — ٹیکا** — پورب اوکت اشلوک مین جو درشٹانٹ دیا ہی اُسکو کہولتی ہوئی اندرے آدِک کی لے ہونی کرکے نربکار نراکار آتما کے اوپ لبدہی کو دکہاتے ہین **مول** انڈج ون مین اودہبجون ارتہات جرایجون مین اور ترو ونمین ارتہات اودبہار ونمین اَنشچبتون ارتہات سوادیجون مین جو پران روپ ہوا ہوا جیو کے انو سارے ہوکر اوب دہاون کرتا ہے ارتہات ورتتا ہی اور جو جاگرت اوستہا مین اندریہ گن ہی اور سُپن مین تنکی سنسکار والا اہنکار ہی اور سکہپتی مین اندریہ گن کے سمیٹ ہوئی ہوئی اور ستن ارتہات لین ہوئی ہوئی اور اہنکار کے بہے لین ہوئی ہوئی جو کوٹستہہ ہی اور آنتری سی رہت سو آتما ہی اور تسکی ہمکو سمرتی ہی +

**ٹیکا** — اِس اشلوک کے پوربآردہ مین پورب اوکت درشٹانت مین نربکار تا دِکہا اور تر

اردو مین وارت ... مین بہی وکہاتے ہین - جب جاگرت اوستہا مین اندر یہ گن ہی او سپن مین تنکے سنسکار والا اہنکار ہی اوس سمی آتما سبکارکے بنا ہین پرتیت ہوتا ہے اور سکھوپتی مین جب اندر یہ گن اور اہنکار یہ تین ہو جاتے ہین تو وہ ہے آتما کوٹستہہ نربکار پرتیت ہوتا ہے جس سے اندر ہے جو لنگ شریر او یا وہی روپ ہی تسکا ابہاو ہو جاتا ہے اس استہان پر جگیاسو نے پرشن کیا اہنکار پرتیت سنپورن کی لے ہوئی ہوئی شونیہ ہی سنتیس رہتا ہی اوس کال مین آتما کس پرکار کوٹستہہ ہے تب رشی نے کہا تس آتما کی ہمارے کو سمرتی ہی کیسا آتما ہی سنتیس گیان کرکے شونیہ ہے سکھپتی کا ساکشی ہے سکھہ سروپ ہی جیسی جب سکھپتی سی جاگتا ہی تو ایسا انوبہو کرتا ہے مین اتنی کال پرتیت بڑی سکھہ سے سویا جو کچہہ نہ جانتا ہوا اسی بہہ نشچی ہوتا ہے جو پدارتہہ انوبہو مین نہین پرایت ہوا اوسکا سمرن نہین ہوتا اور ہمکو سکھپتی مین آتما سکھہ سروپ کا انوبہو تاہی اور جو کداچت ایسی شنکا ہو پہر آتما سنیشٹ کیون نہین ہوتا تو اس پرکار اوسکا نوارن سمجہو جو اوس کال مین بتی سنبندہ کا ابہاؤ ہوتا ہی+

لط - حواسونکی محو ہو جانیسی غیر متغیر اور مطلق بے شکل آتما موجود اور قایم بالذات اور ساکشی ہر چہار عالم ناسوت وغیرہ کی کیفیتون کا جاننے والا باقی رہتا ہی اسبات کو تمثیل دیکر ثابت کرتی ہین انڈج یعنی بیضہ سی پیدا ہوئی ہین جیسی پرند اور جرایج یعنی جو جہر کے ذریعہ سی پیدایش ہو جیسی آدمی اور اُدبہد جو زمین پہوڑ کر پیدایش ہو جو جملہ نباتات ہین - سو ایج یعنی پسینہ سی پیدا ہوئی ہین جیسی جون وغیرہ ان سب مین روح بنکر نفس ناطقہ کے مرضی کی مطابق تمام بدن مین جہان وہ چاہی رہتا ہی اور جو بحالت بیداری مین بصورت حواس ظاہرے اور باطنی کے ہے اور عالم ملکوت مین دل مین جو کام کئی اور دیکھی اور سنی ہین اونہین کے پرتو سی اونہین کا موکو جو پہر انانیت اور خودی کے ساتہہ کرتا ہے سو جو وہ انانیت اور خودی ہی اور عالم جبروت مین جب حواس سب آرام سی سوئی ہوئی معہ انانیت کے محض محو ہو جاتے ہین اوس وقت مین جو کسی کے پناہ کے بغیر کوٹستہہ یعنی قایم بالذات ہی وہی آتما ہی سو اوس آتما کے ہستی بحث کا ہمکو علم ہے +

شرح - ۲۸ اشلوک مین جو تمثیل دے ہی کہ جیسی حواسون کے متغیر ہونے سی روح مین کچہہ تغیر نہین آتا ایسی ہے جسم کے تغیر سے آتما مین تغیر نہین آتا اوس سے تمثیل کو مفصل کہتی ہین عالم ناسوت مین جو آتما بصورت حواس ہے اور عالم ملکوت مین انانیت ہی اور عالم جبروت مین جب حواس محو ہو جاتے ہین اور انانیت بھی نہین رہتے تو وہی آتما اوس وقت قایم بالذات اور سب

محو ہاتا

حاصل بتفصیل

محسوسات سی منزہ ظاہر ہوتا ہے اور وجہہ ظاہر ہے کہ جسم لطیف جو دستون حواس اور پانچ پران اور
دل اور عقل سی اشارہ ہی اور اونکی متغیر متعلق نظر آنے کا مادہ ہے وہ مادہ اوسوقت نہین رہتا یعنے اتما
مین محو ہوجاتا ہی بس اوسوقت نرگن اور نربکار ظاہر ہوتا ہی اس مقام پر اگر اعتراض کرین کہ جب
انانیت تک نہین رہتی تو کچہہ بہی نہین رہتا اتما کا باقی رہنا تم کیونکر ثابت کرتے ہو اسلئی کہا کہ
ہمکو اوسکا علم ہی کیونکہ عالم جبروت جب نہین رہتا تو سونے والے کو یہہ علم رہتا ہے کہ مین بڑے
آرام سی ایسا سویا جو بالکل خبر نہ رہی اسی ثابت ہوتا ہی اتما عالم جبروت کے کیفیتون کا جاننے والا ہے
اور عین سرور ہی اور وجہہ ظاہر ہے کہ جس چیز کا انوبہو نہین ہوتا اوسکا علم بہی نہین ہوتا اور عالم
جبروت مین اوس عین سرور کا انوبہو ہوتا ہی اسمقام پہ اگر کہین کہ پہر وہ آتما اوسوقت صاف
ظاہر کیون نہین ہوا تو سمجہنا چاہئے کہ اوسوقت سب حواس اپنی مرکز مین سما کر محو ہوجاتے ہین ؞

قیط ۔ ۴ ۔ ٹیکا ۔ پرشن کرتے ہین جب سکہپتی مین کوٹستہہ اتما کا انوبہو ہوتا ہے تو پہر سنسار
کیسی ہوتا ہی اسکا اتر ۔ سنسکار کے بیدا ہونیسی جو کداچت سنسار کہتی ہو تو کہو کہ تمکا دور
کرنیوالا انوبہو کب ہوتا ہی اس سے کہتی ہین

موجود

**سول** ۔ جس کال مین انجنا یہہ جو پرمیشر کے چرن کمل ہے اکہنا رتہات اچہا تس سے بڑہے جو
بہکتی تسکے ساتہہ چت کی ملون کو دور کری جو تل گن اور کرسو نسی پرکٹ ہوئی ہین جب مل دور
ہوجا مین تو اوس شدہ ہوئی چت کرکے ساکشات اتم تتو لبہتا ہے جیسی نرمل نیترون کو سوریہ
کا پرکاش بیتہار تہہ پرتیت ہوتا ہے ؞

**م** ۔ اعتراض کرتے ہین کہ اگر عالم جبروت مین اوس قایم بالذات غیر متغیر اتما کا حق الیقین ہوتا ہی
تو پہر عالم ناسوت کیون ہوتا ہی اور وہ حق الیقین کیون جاتا رہتا ہی اگر کہو کہ جہل کا پرتو موجود
رہتا ہی اس سبب سی جاگ کر پہر انانیت وغیرہ کا دخل ہوجاتا ہے اور اپنی غیر متغیر اور قایم بالذات
ہونیکا علم نہین رہتا تو اب یہہ بتلانا چاہئی کہ پہر وہ حق الیقین کب اور کیونکر ہو اسلئی کہتے ہین ۔
کمل ہی انف جنکی ایسی جو سگن روپ پرمیشر اونکے قدمونکی خواہش سے بڑہی ہوئی جو بہکتی یعنی عشق
صادق اوس کے آب مصفا سی دل کے کدورتون کو جو لذات محسوسات کی محبت اور شہوت اور غضب
اور بد اعمالے اور گناہون سی پیدا ہوئی ہین پاک کرے اور جب دل صاف ہوجاوی اور اشراق
باطن پیدا ہو اوسوقت جیسی صاف آنکہون کو آفتاب کا نور اچہی طرح نظر آتا ہی ویسی ہی حق الیقین
پیدا ہوکر وہ اصل حق ہوجاوے ؞

**فلک** — ۴۱ — راجا یہہ پوچھتی ہین ہے رکہیشر و آپ کرم لوگ مجھکو کہو جس کرکے پرش شدہ ہوکر اسی لوک مین کرمونکو پرتیاگ کر نیش کرم سدہی (نشکام کرمون کر کی پرا یہ جو پرم پد) کو پراپت ہوتا ہی +

**ما** — یہہ سُنکر راجا جنک نے پہر پوچھا کہ ای ممتاز عارفو اب آپ طریقت اعمال مجھسی بیان فرمائی کہ جن اعمال کو کرکے آدمی کا دل صاف ہوجاتا ہی اور پہر اون اعمال کو ترک کرکی مرتبہ اعلی حاصل کرتا ہی +

**فکا** — ۴۲ — یہی پرشن اپنی پتا کے سمیپ سنکادک رشیون سی مین نے پوچھا تہا پرنتو اونہون نے مجھکو کچھہ اوتر نہین دیا سو اسکا کارن بہی آپ دیا کرکے مجھسی کہئی آور یہو ترشی کہتے ہین +

**مب** — یہی سوال جو مین نے اب آپسی کیا ہے پہلی اپنی والد ماجد کے سامنی سنک وغیرہ (جو اعلی درجہ کے سات عارف اللہ ہین) سی کیا تہا لیکن اونہون نے کچھہ جواب مجھکو نہین دیا اسکا سبب بہی آپ مجھی مہربانی فرماکر بتلائی — اور یہو ترشی سوال مذکور کا جواب دیتی ہین +

**فلب** — ۴۳ — کرم اکرم بکرم یہہ بید کا کہا ہوا ہی لیوکک نہین ہے اور بید کو ایشر سروپ ہونیسی نشچین ہے ودوان لوگ بہی موہ کو پراپت ہوجاتے ہین — تو تو جب بالک تہا اس کارن سی اون رکہیشرون نے تجھکو اوتر نہ دیا +

**ٹیکا** — کرم بہت विहित کرم کو کہتی ہین ارتہات بیدمین کہے ہوئی کرمونکو کرنا اور اکرم اوسی بپریت کرمونکو سمجھو ارتہات جو کرم بید مین نہین کہے اون کرمون کو کرنا اور بکرم بہت کرمون کو نکرنا +

**مج** — کرم اکرم بکرم یہہ تین طرحکی عمل بید معظم مین فرمائی ہین چونکہ بید کسی مخلوق کا بنایا ہوا نہین ہے اور کلام الہی ہے اسلئی باعتبار اپنی مرتبہ کے ایشر ہی مانا گیا ہی یعنی جیسی ایشر کی حقیقت کو مختلف مذاہب کے لوگ اپنی اپنی طور پر کہتے ہین اور عارف اللہ کوئی ایک ہوتا ہی ایسی ہے لوگ بید کے معنی اپنی اپنی طریقی اور بہت کی موافق بنا لیتی ہین اور اصلی مطلب اور معنی کوئی ایک جانتا ہی اسواسطی بید بہی ایشر ہی بس ضرور ہی کہ اسمین صاحب علم و عقل آدمی بہی موہ مین پہنس جاتے اور اوسکی مطلب کو اچھی طرح نہین سمجھتی — ای جنک جب عقلا اور حکما کا یہہ حال ہے تو تو تو اوس وقت نادان لڑکا تہا تو کیونکر سمجھتا اسواسطی اونہون نے تجھسی انکے حقیقت کو نہین کہا +

**شرح** — بید مین فرمائی ہوئے اعمال کو یقین سے کرنا یہہ کرم ہے اور جن اعمال کو بید مین نہین کہا اونکو رغبت سے کرنا یہہ اکرم ہے اور بید مین کہے ہوئی اعمال کا نکرنا یہہ بکرم ہے +

**فج** — ۴۴ — یہہ بید پروکش باد بالکون کو سکشا کے نمت ہی جس پر کا ر بالکون کو اوکہدیے

پلانیکے لئے ماتا پتا مٹھائی کا لوبھہ دیکر پلا دیتی ہین اسی پرکار کرم سو کش کے لئے بید مین کرمون کا بدہان ہے

مدہ — جہان جہان بید مین اعمال کرنیکو اجازت دی ہے اور اونکے نتیجے ظاہر کئے ہین وہ تمام احکام

نادان اور کم عقل لڑکون کے ہدایت کیواسطے ہین جیسی چہوٹی لڑکونکو اونکی ما دوا پلانیکے لئے میٹھی

لڈو دینی کا لالچ دیکر دوا پلا دیتی ہے۔ اسیطرح بیدنے بامید نتایج اعمال کرنیکو حکم دئی ہین یعنی یہہ

مراد ہی کہ بالکل کرم نکرنے والا بامید نتایج اعمال کرنا سیکھیگا اور پہر آگے اسی بید مین اونکا نتیجہ

دیکہہ کر یعنی بامید نتایج اعمال کرنیکو بیدنے آگے ناجایز کیا ہے اوسکو دیکہہ کر اعمال یا نتایج اعمال

کو ترک کریگا ✤

**قلکہ — ۴۵ — ٹیکا** — جو کرمونکا تیاگ ہی پرشارتہہ ہے تو پہلے ہی سے کرمون کا تیاگنا چاہیے

اسیپر کہتے ہین ✤

**مول** — جو پرش اگیانی ہے اور اندریون کو جیتی نہین جتیا اور کہوٹے کرم کرکے اتہوا ادہرم

سی بید او کت کرمونکو نہین آچرن کرتا وہ پرش مرکر پہر مرتا ہے اس ہیتو سی بید مین جو کہا ہے

سو کرنا چاہیے ✤

**مدہ** — جب ترک اعمال ہی لایق ہی تو پہلے ہی کرنا چاہیے اسپر کہتے ہین — جو شخص علم الٰہی نہین

جانتا اور حواس کو جیتی نہین روکا اور بد اعمال غیر متشرع ہی بید کے احکام کو نہین مانتا وہ شخص بار بار

پیدا ہوتا اور مرتا ہی اسیواسطی بید کے احکام مین یقین اور اونکی تعمیل کرنا چاہیے ✤

**قلکہ — ۴۶** — بیدوکت کرم کو کرتا ہوا نش سنگ ہوکر پہل کو ایشر ارپن کرتا ہوا نشکرم سدہی کو پراپت ہوجاتا ہے کرم کے پہل کا سننا کیول رچی بڑہانیکے نمت ہی ✤

**مو** — بید مین جن اعمال کے کرنیکو کہا ہے اونکو کرے مگر نتیجہ نہ چاہے اور انانیت بہی نہ کرے اور

اونمین محبت نہ رکہی بلکہ جملہ اعمال خدا کیواسطی کرے اپنی واسطی کسیطرح کے نتیجہ کا خیال بہی نہ لاوے

وہ شخص اوس مرتبہ کو پاتا ہے۔ اور ثمرہ اعمال بید مین صرف کرم کرنیکی خواہش بڑہانیکے واسطی ہے اوسکو نہ سنے ✤

**قلکہ — ۴۷** — جو پرش شیگرہ ہی اپنی ہردی کے گرنتہی کو توڑنا چاہتا ہے وہ پرش تنتر شاستر

مین کہے ہوئی بدہے کرکے وشنو کو پوجے ✤

**مز** — جو شخص اپنی دل کے گرہ کو جلد تر کہولنا چاہے وہ بید و تنتر کے احکام و طریقت کی موافق

وشنو کو پوجے ✤

**قلکہ — ۴۸** — اوس بدہی کو کہتی ہین اچارج کے اگیا لیکر دیکش کرکے سکہلایا ہوا جو پوجا کا پرکار

ہر تس پرکار کرکے مہاپرش کے مورتی کو جو اپنی من کو چاہے ہوئی ہی پوجے +

مح – یعنی اپنے مرشد برحق جو پرستش کے طریقے تبلا دیں اون طریقوں سی سگن روپ پرمیشر کے تصویر کو محبت سی پوجی یہہ ہی تنتر شاستر مین لکہا ہے +

قلح – ۴۹ – پہر تر ہو کر مورتی کے سنمکہہ بیٹہہ کر پرانایام سے دیہہ کو شدہ کرے اور انگ نیاس کرکے اس پنڈ کے شدہی اور چہار رتہات دگ بند ہن کرے +

مط – غسل وغیرہ سی طہارت جسم کرکے اوس تصویر کے سامنی بیٹہہ کر پرانایام یعنی حبس انفاس کرکے جسم لطیف کو پاک کری اور انگ نیاس) یہہ ایک طریقہ ہی جو منترون سی اعضائے بدن کو پوجن کے وقت پاک کر لیتے ہین اور یہہ ہی طریق بدن کے حفاظت اور حصار یعنی اطراف کی بندش کا ہی) کرکے جسم کثیف کو پاک اور محفوظ و محصور کرے +

قلط – ۵۰ – مورتی مین اتہوا ہر دے مین تہا لبدہ وسا مگریون سی دربہ ارتہات گندہ پشپ نے بید آرپن کرے اور پرتہوی ارتہات اپنی بیٹہنی کے جگہہ کو – لیپن آدسی – پوتر کرکے اوسپر پوتر آسن بچہا کر اور ابہشیک ارتہات استنان آدی سی شدہ کرکے +

ن – اپنی بیٹہنی کے جگہہ کو پاک کرکے اوسپر پاک ہی آسن بچہا کر پرمیشر کے شبیہہ سامنی رکہکر یا اپنی دل ہی دل مین اوس شبیہہ کا کامل خیال باندہ کر جو سامان اپنی تنگ معاشی سے میسر اسکتا ہی مثل پہول اور دہوپ) چندن اور گوگل اور گہی وغیرہ چند چیز مرکب ہو کر دہوپ بنتی ہے اور آگ پر کہنی سے خوشبو دیتی ہے) اور دو چار بتاسی یا مصری یا اور نفیس نفیس طعام اور میوہ جات وغیرہ کمال محبت کی ساتہہ چڑہا کر +

قل – ۵۱ – پادیہ ارگ آچمن آدی کلپنا کرکے ایکاگرچیت ہوا ہوا کیا ہے ہر دی آدی کو نیاس کرکے منتر کرکے ارچنا کرے +

جسنی ایسا پرش مول منتر کو دو کی کر کیسو کرکے صفای طبیعت کی ساتہہ مول منتر سی پوجن کری

نا – پادیہ ارگ آچمن وغیرہ اور دل کو

شرح – جس پانی سی بہگوان کے مورتی کو غسل کراتی ہین اوس پانی کا نام پادیہ ہی جیسی چرن امرت بہی کہتی ہین اور جو پانی دہار دیکر چڑہاتی ہین اوسکا نام ارگ ہی اور ہتہیلی مین تہوڑا پانی لیکر گنگا بشن گنگا بشن کہہ کر پی لینا یہہ آچمن ہے +

قلا – ۵۲ – اور انگ ارتہات سدرشن چکر آدی اور پارشد دون سمیت مورتی کو پادیہ ارگ آچمن سنان بستر ہوکنون کرکے اپنے منتر سے پوجی +

**نب** - اوس شبیہ کو سدرشن چکر گدا پدم وغیرہ سلاح اور تلسی مالا وغیرہ زیورات سے آراستہ وبحال کرکے آب صاف سے غسل کراوے اور عمدہ نرم و نازک لباس سے ملبوس کرے اور بھوہونکی موسجاندیے سونیکے زیور پہناوے اور اپنے منتر سے جو مرشد نے تلقین کیا ہے پوجن کرے اور اسیطرح پارشدون یعنے مقربان عدگاہ ایزدی کو بھی پوجے +

**قلچ - ۵۳** - گندہ پُسپ مالا اکشت دُہوپ دیپ اور اور اور ساگریون کے ساتھہ بدہی پورک پوجن کرکے استوترون دوارا اُستتی کرتا ہوا ہرکو نمسکار کرے +

**نخ** - عطریات اور خوشبودار پھولون کے ہار اور چانول اور شمع اور دہوپ اور اور اور سامانون کے ساتھہ کما ینبغی پرستش کرکے حمد اور مناجات کرے +

**قلد - ۵۴** - اپنے آپ کو تت سروپ چنتن کرتا ہوا ہرے کی مورتی کو پوجے اور تس پوجا کا نرمالیہ سر سی سپرش کراکے دیوتا کو ہردے ونکہے استہاپن کر مورتی کو آدرسہت پرینک مین براجمان کراکے اوتم استہان مین بٹھاوے +

**ند** - اپنے نفس ناطقہ کو ہرے بھگوان مانکر ہرے کی شبیہ کو پوجے اور چڑہی ہوئی پھول وغیرہ کو تعظیماً سر اور آنکھون سے لگاوے اور جب اسطرح پوج چکے اوسوقت اوس شبیہ دلکش کو تصور کامل کے قلم سے تختہ دل پر کہینچکر اور ایک آراستہ پلنگ پر زیب کرکے کسی پاک اور اونچی جگہہ مین رکہدے +

**قلہہ - ۵۵** - اس کہے ہوئے پرکار کرانوسار اگنی سورج جل آدی اور ابہیاگت اور اپنے ہردے مین جو پرش ایشر کو پوجتے ہین وہ پرش بہت جلد ہی اپ کو اودہار کرتے ہین +

**نخم** - ای شاہ دیجاہ اسطرح جو لوگ جمیع عناصر لطیف و کثیف اور آفتاب اور اولیائے خدا اور اپنے دل مین خدای عزوجل کو دیکہتے اور پوجتے ہین وہ لوگ بہت جلد سرور ابدی اور نجات سرمدی حاصل کرتے ہین +

**اتی شری بھاگوتے مہاپرانے ایکادش اسکندھے ترتیو دسیا نے ادھیای**

**ٹیکا** - چتر تہہ ادھیائے مین اوتارون کے چیشٹا کی پرشن کا اوتر سب شلوکون مین شری پت جینتی نندن دُرمل رشی نے راجا کو جس پرکار کہا سو نرون کرتے ہین +

**شرح** - اوتارونکے جنم اور کرمونکے کیفیت جو راجا جنک نے دریافت کے اور عمارتونکے سرتاج راجے جینتی کے پیارے بیٹے درمل رشی نے جسطرح اوس کیفیت کو بیان فرمایا ہے

وہ اس چوتھے ادہیاے مین بیان کے گئے ہے +

قلو - ۱ - راجا جنک پوچھتی ہین ہے رشی جن جن اپنے اچھاؤن کرکے گرہن کئی ہوئے جنمون مین جو جو کرم ہرے نے کئے ہین اور کرتے ہین اور کرینگے وے ہمکو کہو +

ا - راجا جنک نے پوچھا ای ممتاز عارفو کس کس خواہش سے وہ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ خدائے عزوجل اس دنیا مین پیدا ہوا اور پیدا ہوکر کیا کیا اعمال اوسنی کئی اور کرتا ہے اور کریگا یہہ سب کیفیتین آپ مجہسی فرمائیے +

قلنہ - ۲ - ٹیکا - درل رشی کہتی ہین ہے راجن آپ نے پوچھی جو کال سنبدہی اوتارو کے گن اور کرم سو اونکی کہنے کو ندی پی مین سمرتھہ نہین ہون تو بہی سنچہیپ کرکے کچہک کہونگا

مول - جو پرتبہ پرمیشر کے اننت گنون کو گنا چاہتا ہے وہ پرش بال بدہے ہے کداچت پرتہوی پرمانوؤن کو بہت سمی کرکے بدہے مان پرنت گنے بہے پرنتو سنپورن شکتیونکے دہام جو پرمیشر تِنکے گن اور کرم نہین گنے جاتے +

ب - درل رشی فرماتے ہین ای جنک ان معین مین ہونیوالے پرمیشر کے اوتارونکے صفات اور افعال کے کیفیتین جو آپ نے دریافت کی ہین سو مین اوسکے بیان کرنیکے طاقت تو نہین رکہتا لیکن تب بہی کچہہ مختصر کہونگا - جو شخص پرمیشر کے صفات کو گنا چاہتا ہے وہ نادان لڑکا ہی کیونکہ یہہ ممکن ہے کہ تمام روئی زمین کے ذری گن لئے جاوین لیکن یہہ غیر ممکن ہے کہ پرمیشر کے صفات اور اعمال عجیب وغریب کو کوئے شمار کرسکے کیونکہ وجہہ ظاہر ہے کہ پرمیشر لَاتُعَدُّ وَلَاتُحْصیٰ صفات سی موصوف ہے +

قلح - ۳ - ٹیکا - پرتہم پرش اوتار کے کتہا کہتے ہین +

مول - اپنی کرکے رچے ہوئی پنچ بہوتون سی ویراٹ روپے پورکو رچکر تِس مین لیلا کرکے بِیہ ویش کرتے ہوئی آد دیو نارائن پرش نام کو گرہن کرتے ہوئی +

ج - پہلے پرش اوتار کا حال بیان فرماتے ہین جب سی پرمیشر - اپنی ہی پیدا کئی ہوئی عناصر سے ایک جسم بصورت ویراٹ) ہیئت مجموعی عالم) رچکر اوسمین اپنی خواہش سی بطو لیلا داخل ہوا تب سی آد دیو نارائن پرش نام پایا +

قلط - ۴ - ٹیکا - پرش اوتار کے گن اور کرم دو اشلوکو نین کہتے ہین +

مول - اِن تین بہوتون کا سموداے جسکا شریر ہے اور جسکے اندر یون کرکے منکہون کے

گیان اندریہ اور کرم اندریہ ہین اور اپنے آپ سے جسکو گیان ہے اور جسکے سوالنش ارتہات پران سے بل ہوتا ہے ارتہات شریر چیشٹا پاتا ہے اور اندریان چیشٹا کو پراپت ہین اور جسکے بل سے کریا ہوتی ہے اور ستو آدک گنون کرکے بشنو کی اوتپتی استہتے لے جو آدسی کرتا ہے ÷

د - اب اُس اوتار کے صفات اور اعمال دو اشلوکون مین کہتے ہین - بہشت اور اعراف اور زمین اِن تینون عالم کا جسکا جسم مرکز اور مجموعہ ہے اور جسکے حواسون سے تمام جہان کے حواس بنے ہین اور جو عین علم اور دانائی ہے اور جسکے روح سے سب کی روح بنی ہین اور جو سب کے حرکت کا موجب ہے اور تمام حواس ظاہری و باطنی اور قوای افعالی جسکے سبب سے اپنا اپنے کام کر سکتے ہین اور جو ستوگن وغیرہ سے بے شمار عالمون کے پیدایش اور پرورش اور فنا روز ازل سے کرتا ہے ÷

قسم ۵ - جسکے رجوگن سے اِس جگت کے آدمین برہماجی ہوئے اور جسکے ستوگن سے براہمنون کے دہرم کے پالک یگیون کے پہل دینے والے اِس بشنو کے استہتی کے نمت بشنو ہوئے اور جسکے تموگن کرکے رودر اوتپن ہوئے اِس پرکار اِنکے دوارا نرنتر پرجا دنمین اوتپتی استہتی اور لے جو کر رہا ہے وہی پُرش ہے ÷

ہ - اور جسکی صفت پیدایش سے ازل کے دن برہماجی پیدا ہوئے اور جسکی صفت تمیز سے براہمنون کے دہرم کے پالنیوالے اعمال کا ثمرہ دینیوالے اِن بے شمار عالمون کی پرورش کے واسطے بشنو بہگوان ظاہر ہوئے اور جسکی صفت غضب سے اِن تمام عالمون کے فنا کرنے کیواسطے رودر اوتپن ہوئے غرضکہ اسطرح سے جو اِن بے شمار عالمون کو پیدایش و پرورش و فنا کرتا ہے وہی پُرش ہے ÷

قسم ۶ - نرناراین کے اوتار کی کتہا کہتے ہین - دہرم کی استری دچہہ کی کنیا مورتی جسکا نام تہا اُسکے گربھ سے رشیون مُنی شریشٹ شانت سروپ نرناراین روپ کرکے اوتپن ہوئے اور نارد آدی کے برتی نش کرم) ارتہات وہ کرم جسمین آتم سروپ کے اَبدھی ہو (کہتی ہوئے اور آپ بھی کرتے ہوئے اور آج تک بھی اوتم رشیون کرکے سیوت ہین جن کمل جنکے سو بدمان ہین ÷

و - نرناراین اوتار کی کیفیت کہتے ہین - دہرم راج کی زوجہ اور دچہہ پرجاپت کی دختر مورتی تہا نام جسکا اُسکی حمل سے نرناراین پیدا ہوئے جو نرناراین بڑے ممتاز عارفون مین ممتاز اور نہایت درجہ کی تسلی اور متحمل ہوئے اور نارد رشی وغیرہ سے جنہون نے علمِ الٰہی اور نجات کی طریقی بیان فرمائی ہین اور اب بھی گرامی عارفونکی مخدوم بنے ہوئی موجود ہین ÷

قسمب ۷ - میری دہام کے کہونیکے اچہا کرتا ہے اِس پرکار شنکا کرکے اندر نے گنون سہت

کامدیو کو بدر کا شرم مین بہیجا اور وہ کامدیو جو تستلے بہان کو نہین جانتا ہمیں اونکے گن اور نسبت رتھو اور
ستدر با پو بہت جا کر اون استریون کے گٹا چہہ روپے بانون کرکے اونکو بید ہنی لگا +
ز — راجا اندر نے یہہ سوچکر کہ یہہ مرتاض کامل میرے خانہ بربادی کرینگے) یعنی اندر لوک کی سلطنت
ملنے کے لئے ریاضت کی تعداد مقرر ہے کہ جو شخص اسقدر عرصہ تک ریاضت شاقہ کریگا یا سو اشومیدہ یگیہ
تمام کریگا وہ اندر لوک کے سلطنت پایگا پس ایسا خیال کرکے کہ یہہ مرتاض کامل اپنے زور ریاضت سے
میرا اندر لوک چہین لینگے) اونکی ریاضت مین خلل ڈالنے کے نیت سی کامدیو کو کمال خوبصورت اور
نہایت حسین اور دلفریب حورون کو ساتہہ دیکر اونکی پاس بدر کا شرم مین بہیجا اور اندر کا مدیو کے
خواہش سے اوسیوقت موسم بہار کے کمال فرحت انگیز ہوا بہی چلنے لگے اور حورین ناچنے گانی اور عشوہ
و انداز کرنے لگین اور کامدیو بہی جو اونکی خدائی کا علم نہ رکہتا تہا اپنے تیر چہوڑنے لگا +
قمح — ۸ — دُور ہو گیا ہے ابہمان جنکا ایسی جو آدی دیو نرنارائن سو اندر کے کئی ہوئے اکرم ار تہات
اپرادہ کو جانکر ہنسی اور کانپتی ہوئی کامدیو آدک کو کہنی لگے اری کام اری اپسرا اور اری پون تم
مت بہی کرو اور اس ہمارے آشرم کو شونیہ مت کرو مجہسی بہینٹ لو ار تہات جس کاریہ کو کرنے
آئے ہو وہ کرو +
ح — وہ دو نو مرتاض کامل جنکو اپنی کمال ریاضت کا غرور نہین تہا اندر کے اس گناہ بے لذت
کو دریافت کرکے ہنسی اور اون حورون اور کامدیو سی جو خوف کے ماری کانپ رہی تہے فرمانے لگے
اری کام اری حورو اری نسیم خوشگوار تم سب کیون ڈرتے ہو مت ڈرو اور ہمارے گہر کو خالی
نکرو ہم سے اپنی نذر لو اور جس کام کیواسطی تم سب نے یہہ تکلیف اوٹہائے ہو اوس کام کو کرو تم کو دیتے
ہین اوس مین ہمارا کچہہ نفع اور نقصان نہین +
قمد — ۹ — ہی راجن ابہی کے دینی والے مہاراج کے اس پر کار کے بچن سُنکر لجا گیت نیچے
کیا ہے سر جنہون نے ایسی وہ دیوتا کہنے لگے ہے پربہو بکارون سی مبت اور پرے ہی اپ اپ ہین
بے ہے سلہہ جنکو ایسی وہیر پرشون کرکے نمسکار کیا جاتا ہے جن کمل جنکا ایسی جو اپ ہین سو تمہارے
مین یہہ جو دیا آدی گن ہین یہہ بات کچہہ بچتر نہین ہے +
ط — اپنی جنگ اون دنیا و عقبی کے خوفون کے دور کرنیوالے عارفان ممتاز کے میٹہی اور دلاویز
باتین سُنکر کمال شرمگین کامدیو جو سر کو نیچے کئے ہوئی تہا اور آنکہین سامنی نہین کر سکتا تہا التماس
کرنے لگا کہ ای پرمیشر ہو پرہم آپ غیر متغیر و بے نہایت اور اپنی آپ مسرور یعنی عین سرور اور

نہایت درجہ کے متحمل یعنی جو لوگ رنج و راحت کو نہین جانتے ونکے مخدوم ہو تو آپ مین جو صفات ترحم وغیرہ ہین یہہ کچہہ تعجب کی بات نہین ہے ✢

**قمبھ - ۱۰ ٹیکا** - بگھن کرنا ہمارا سبہاو ہی ہے یہہ کچہہ اشچریہ نہین ہے پر تو بھگوت بھگت ہماری بگھنونکے بش نہین ہوتی یہہ کہتے ہین ✢

**مول** - تیری سیوا نہ کرنیوالے دیوتاؤنکے استہانونکو اولنگھہ کر تیرے پرم پد کو جاتے ہین اونکی سیوا مین اندر آدک دیوتا بہت سی بگھن کرتے ہین اور منکہیونکے کار جو نہین نہین کرتے جس کارن سے یگیون مین اپنی بہاگ جو بلیان سو اونسی وہ لیتی ہین پر تو سیر ہے جنکے تو رچھا کرتا ہے وہ بگھنون کے نتر پر پیر دیکر جاتے ہین ✢

**ہی** - خدا پرستونکی ریاضت مین ہماری مخل ہونیسی کچہہ حرج ہی نہین ہوتا لیکن ایسی گناہونگا کرنا ہمارے جبلی عادت ہی پس کچہہ تعجب نہین ہے یہہ بات کہتی ہین - تمہاری خادم خاص وحانیون کے سر کو ٹہکراتے ہوئی اونکو نیچے چہوڑ کر آپ اونچا مرتبہ حاصل کرتے ہین یعنے آپکے مرتبہ کو پاتے ہین اس حسد سے وہ روحانی آپکی خدمت اچھی طرح نہین کرنے دیتی اور طرح طرحسی مخل ہوتے ہین اور جواب کہین اور لوگوں کے کامونمین وہ کیون مخل نہین ہوتے ہماری خدمت مین ہی کیا تخصیص ہے سو اسکا یہہ سبب ہی کہ اور لوگ اونکے واسطے یگیہ کرکے قربانیان بیتیں کرتے ہین اس وجہہ سے اونکی کامون مین وہ خلل انداز نہین ہوتے لیکن اسپر بہی جنکے حفاظت آپ فرماتے ہین وہ لوگ خلل اور مخل دونوکے سر پر قدم رکھتی ہوئی اپنے منزل مقصود کو پہونچتی ہین ✢

**قمبھ - ۱۱** - چہدہ ترکہا شیت اوشن برشا پون رس آدی جہیاکے بھوگ اور ٹہن آدمی یہہ جو ہم آپار سمدر ہین تنکو اولنگھہ کر کوئے کوئیے پرش کرودہ کے بش ہوتی ہین اور جیسی کوئی ایک پرش بڑی ندی کو توتر جائے اور گئو کے پد ماتر جو بہرا ہوا جل ہے تسمین ڈوبنی لگے ایسے ہی وہ ہمکو جیتنیوالے دو سنجر جو تپ ہی تسکو برتہا ہی تیاگ دیتے ہین ✢

**یا** - بھوک پیاس سردی گرمی کا سہنا اور بارش اور نسیم خوشگوار اور زبان کا چٹورپن اور مباشرت وغیرہ یہہ جو ہم بحر اعظم کے مانند ہین سو اس بحر ناپیداکنار سے جو بعض بعض مرتضان ممتاز وغواصان بحر معرفت عبور کر جاتے ہین لیکن پہر ہم پر غصہ کرتے ہین اور ہمکو برے برے بد دعائین دیتے ہین اسلئے اونپر یہہ مثال صادق ہی کہ کوئی غواص کسی بڑی دریا کو تو عبور کر جائے اور قدم گاو کے برابر کے گڈہیلے مین جو پانی سے بہرا ہوا ہو اسکو پہاندتے ہوئے ڈرے سو ایسی لوگ وقت

مین ریاضت شاقہ کو بیفایدہ ہی چھوڑدیتی ہین ٭

قمز ۱۲ - اسپر کامتھی کہتی ہوئی اُپجمریہ ہی درشن جنکا اور ہوکہن آدک کرکے بہوکہت ایسی یوگ زربہت استریان جواپنی بنبیر و کیا کرہی ہین تنکے سندریہ تاکے ابہمان کے ناش ہونیکی لئی دکہلاتی ہوئی ٭

یب - ان باتون کے کہتی کہتی ہی اُنہون نے اُن حورون کے غرورِ حسن کے دور کرنیکی واسطی اپنے ریاضت کی قدرت بے انتہا سے چند عورتین جو اُن حورون سے حسن وجمال مین بدرجہا بہتر اور عجیب وغریب صنعتون کے زیور اور ملبوسات بیش بہا سے آراستہ تہین اور جنکا تماشا ایک عجیب تماشا کا عالم تہا پیدا کین جو پیدا ہوتی ہی اُنکی تواضع اور خدمت کرنے مین معروف ہوگئین

قمح ۱۳ - اُن لکشمین کے تُلیہ روپ والیان استریون کے روپ اور اودارتا کو دیکہہ کرنشٹ ہوگئی ہے سُنری ارتہات شوبہا جنکے ایسی جو وہ دیوانوچر سواون استریون کے بستروں اور کیشون کے سوگندہ سے آتے موہ کو پراپت ہوگئی ٭

یج - لچھمین کے مانند اُن عورتون کے حسن وجمال بے مثال کو دیکہکر کامدیو وغیرہ اندر کے ملازمون کے چہرہ کا رنگ فق ہوگیا اور اُن کے بدن و زلفون اور عطر بیز کپڑون کے بے انتہا خوشبو نے اُن کے دل کو ٹہگ لیا ٭

قمط ۱۴ - اس پرکار نمر ہوئے ہوئے جو دے دیوانوچر ہین تن کو مہاراج ہسمہ ہنستے ہوئے انمین سے ایک سُرگ کے بہوکہن روپا کو جو تمہارے انوسارے ہو تم مانگو ٭

ید - اُسوقت اُن دیوتاؤن کے ملازمون کو کمال عاجز دیکہکر براہ ترحم اونہون نے فرمایا کہ ان حسین وجمیل عورتون سے ایک کو کہ جسکو تم اپنے موافق اور بہشت کی زیب وزینت بخشنے والے دیکہو ہم سے مانگو ٭

قن ۱۵ - وہ دیوانوچر انکی اس آگیا کو انگی کار کرکے تنکو نمشکار کرتے ہوئے اور سمیت ابہر اونمین شرشٹ جو ایک اوربسی اپسرا کو ساتہہ لیکر اپنے لوک کو چلے گئے ٭

یکھ - وہ سب اس بات کو بسروچشم قبول کرکے آداب بجالائے اور اُن رشک حورونمین سے اُربسی نامی صاحب جمال بے مثال کو ہمراہ لیکر اپنے وطنِ مالوفہ بہشت کو چلے گئے ٭

قنیا ۱۶ - اور سبہا سد دیوتاونکی سُنتی ہوئی کام آدک نے اندر کو نمشکار کرکے سُری نر

نرنارائین کے بل اور تپ کے پراکرم (طاقت) کو برنن کیا جسکو سنروں کرکے اندر آنجہ یہ کو پرابت ہوا +

یو — وہ کامدیو وغیرہ جب بہشت مین پہونچی تو جمیع حاضرین کے رُو برو راجا اندر کو تسلیمات عرض کرکے شری نرنارائین کے ریاضت کی قدرت بے انتہا کو بیان کیا جسکو راجا اندر سُنکر کمال ہے متعجب ہوا +

**قنب — ۱۷ — ٹیکا** — اب اور اوتاروں کے کتہا سنچھیپ (اختصار) کرکے کہتی ہین — **مول** اوسی اجیت نے ہنس سروپ ہوکر — سنکادک اور برہما کے پرتی — آتم تتّویا کو نردین کیا اور دتاتریہ اور سنت کمار اور رشب دیو جو ہمارا پتا تہا ان سروپون کرکے جگت کے کلّیان کرنیکے نمت شری بشنو نارائین نے کلا کرکے اوتار لیا اور وہی مدسودن ہے گریو سروپ کو دہارن کرکے — دیت جو بید چُرا لیگیا تہا اوسی — بید لائے +

**یز** — اب اور اوتاروں کے کیفیت اختصار کے ساتہہ کہتے ہین — اوسی خدائی لایزال نے ہنس اوتار لیکر سنک سنندن وغیرہ جو سات عارف ممتاز معروف ہین اونسی معہ برہما کے علم الٰہی بیان فرمایا اور اوسی بشنو یعنی پروردگار عالم خبرا التیجزا نے اپنی فرضی چند چند اجزا کے ساتہہ دتاتریہ اور سنت کمار اور ہمارے پدر بزرگوار رشب دیو کے صورت اور نام کو اختیار کیا یعنے اوتار لیا اور وہی مدسودن ہے گریو اوتار لیکر ایک دیت جو بید ونکو چُرا لیگیا تہا اوسکو مار کر بید ونکو لائی +

**قنج — ۱۸** — پرتہو منو اوتار ہوکر پرتہوی کے گُپت (پوشیدہ) ہوئی اوکہدیونکو پرکٹ (ظاہر) کیا اور متسیہ اوتار مین پرتہوی کو جو دیت چُرا کر جل کے وشی لیگیا تہا اوسکو مار کر پرتہوی کو لائی — امرت پیدا کیے ہیتو سمندر کے متہن سمے مین کورم اوتار دہار کر پرشٹ (پشت) پر پربت کو دہارن کیا — ہری اوتار مین گراہ سی دکہی ہوئی ہوئی شرناگت گج کے رچہا کرے +

**یح** — زمین نے جو قوت نامیہ کو بند کر رکہا تہا سو پرتہو اوتار مین اوس روک کو دور کیا — اور خوک صحرائی کے صورت بناکر ایک دیو بد افعال نے جو زمین کو چُرا لیجاکر پانی مین ڈبا رکہا تہا اوسکو مار کر زمین کو اوبہارا اور جب دیوتاؤن یعنے فرشتون اور دَیتون یعنی دیوون نے آبحیات حاصل کرنے کے واسطی دریائی شور کو درہم و برہم کیا تو اوس وقت کوہ مندراچل جو بجائے کے جگہہ کام مین لایا گیا تہا اور دریا مین ڈوبا جاتا تہا...... اوسکے ٹہرانیکے لئی کچہو اوتار لیکر یعنے بصورت سنگ پشت بنکر اوس پہاڑ کو اپنی پیٹہہ پر لیا جسسی وہ ٹہر گیا اور جب گراہ سے ہاتی درماندہ ہوا اور پرمیشر کے پناہ مین گیا تو ہری اوتار لیکر اوسکو گراہ سی چہڑا یا +

قند — ۱۹ — سمدر مین پتیت ہوئے ہوئے جو بال کہل رشی استتی کر رہی تہے تنکی رچھا کرے اور برتر اسر کے بدہ سے برمہہ ہتیا کو پراپت ہوا جو اندر تسکے رچھا کے اور اسر کے گرہ مین نہین ہے کوئی رچھک جنکا ایسی جو دیوتاؤنکے استریان تہین تنکے رچھا کر کے ست پرشونکے ابہی پراپتی کے لئے نرسنگہہ روپ ہوکر تس اسر کو مارا

ٹیکا — بال کہل رشی انگوٹھے کے اگر بہاگ کے برابر شریر والے ہین سو جب وہ کشیپ رشی کے اگیا سی سمدہ لینی کے لئے بن کو گئے تہے تو مارگ مین گئو کے کہر کے پرمان جل مین گر کر ڈوب گئی اور اوسی تہوڑی سے جل کو سمدر مانتی ہوئے پرمیشر کے استتی کرنے لگے اوس سمی اندر تو اونکو دیکھہ کر ہنسا اور شری بہگوان نے اپ آیکر انکو اوس جل مین سے نکالا تہا +

یط — بال کہل رشی جو ایک چھوٹی سے پرآپ گڑہیلے مین ڈوبی ہوئے اوسکو دریائی شور سمجھہ کر جسوقت حمد و مناجات کر رہی تہے اوسوقت شری بہگوان نے اونکو مرنے سی بچایا اور برتر اسر پر بہمن زادہ کے قتل سے راجا اندر جو گناہ عظیم برمہہ ہتیا مین گرفتار ہو گیا تہا اوسکو اوسکی تعذیب اور تعذیر سے نجات بخشی اور ہرنیہ کشیپ) نام اسر یا دیئت یعنی دیو بدافعال کا) جب دیوتاؤنکو جیت کر اونکے عورتونکو چہین کر اپنی گہرے آیا تہا اور وہان اونکا اوسکی تعذیب سی کوئی محافظ نہین تہا اوسوقت اون عورتونکے حفاظت کر کے نرسنگہہ اوتار لیکر اوس موذی کو مارا اور دیوتاؤن اور دیگر مردان خدا کو خوف سے منترہ کیا ٭

شرح — کشیپ نامی عارف ممتاز کے اجازت سے ہوم کے لئے لکڑیین لینے کیو اسطی کسیوقت مین بال کہل رشی جانب صحرا گئی تہے چونکہ رشی مذکور انامل نرانگشت کے برابر قد و قامت رکہتی تہے اسوجہہ سے راہ مین پانی سے بہری ہوئی ایک چھوٹے سے گڑہیلے مین گر پڑی اور اونکے قلیل القامتی سے وہ چھوٹا سا گڑہیلا اونکو بحر اعظم کے مانند ہو گیا پس اوسوقت اندر اونکو دیکھہ کر ہنسا اور اونہونے اوس مصیبت کی حالتمین بارگاہ ذو الجلال مین حمد و مناجات کے جسکو سنکر فوراً شری بہگوان نے خود تشریف لاکر اونکو اوس گڑہیلے سے باہر نکالا +

قنصہ — ۲۰ — دیوتا اور اسرونکے یدہ مین دیو تونکے ارتہہ بڑے بڑے دیتونکو مار کر سب منونترون مین کلا اوتار ونکے بہو تونکے رچھا کرنے اور باون روپ دہار کر راجا بلے پاس جاکر روپ چہل کر کے تمام پرتہوی کو ہر لیا اور آدتے کے پترونکو دیدیے

گ — شرود آسر اور نیک افعال اور بدافعال مترادف ہین ان دو نو فریقونمین جب جنگ

ہوئی تو سرونکے واسطے بڑے بڑے اسرونکو مارکر سب منونتروں مین کلاؤ اور تارنے لیکر تمام عالموں کی حفاظت قرار واقعی کے اور باون روپ ہوکر راجا بلے سے تمام جہان کے زمین کو چھین کرادتے کے بیٹون کو عطا فرمائے +

قلنو - ۲۱ - پرسرام اوتار ہوکر اس پرتھوی کو اکیس بار چھتری رہت گیا - شری رام چندر اوتار ہوکر سمدر کا سیت باندھ کر لنکا سہت راون کو جیت کر سارا لوگون کے ملون کے ناس کرنیوالے ہے کیرتے جنکے ایسے شری رام چندر سیتاپتی کے جی ہو +

کا - پرسرام اوتار لیکر تمام روئے زمین کے چھتریونکو مار کر نیست و نابود کیا اور شری رام چندر ہوکر دریای شور کا پل باندھ کر جزیرہ لنکا کے حاکم راون کو مارا سواون شری رام چندر سیتاپتی کے کہ جنکے نام ور نیک کام کا تذکرہ گناہوں کا دور کرنیوالا ہے ہمیشہ فتح اور جیت ہو +

قلنر - ۲۲ - پرتھوی کا بھار اوتارنیکے نمت یادو ونمین اوتپن ہوونگے ور دیوتاؤں کرکے بہے دشکر کرموں کو کرینگے بودہ اوتار ہوکر ناذون کرکے گیونکے واسطے شودر جو گیہ ہنین ہین تنکو موہت کرینگے اور انت مین کلکے اوتار ہوکر کل یگ مین پرتھوی کی ہوکتا جو شودر تنکو مارینگے +

کب - زمین کا بوجھ دور کرنیکے واسطے جادوونکے خاندان مین پیدا ہونگے اور جن کاموں کا کرنا سبحان ملاء اعلی کو بھی مشکل ہے ایسی ایسی عجیب غریب کام کرینگے - بودہ اوتار ہوکر شودر جو یگیہ کرنیکی مجاز نہین ہین اونسے بحث و مناظرہ کرکے یگیہ کرنے سے اونکو روکینگی اور آخر کو زمانہ کل جگ مین کلکی اوتار لیکر شودر بربرن کے راجاؤنکو مارینگے +

فنح - ۲۳ - ہے راجن اس پرکار جگت پتی اور بڑے یشوسی بھگوت کی جنم اور کرم بہت سے کہے ہین جنمین سے تہوڑی سے سنچھیپ کرکے منی تمسے برنن کئے ہین +

کج - ای سلطان ذی جاہ ایسی رب العالمین اور صاحب عظمت و رفعت پرمیشر کے جنم اور افعال حسنہ بہت سی کہی ہین اونمین سے تہوڑے اختصار کے ساتھ منی تمسی بیان کئے ہین +

## اِتی شری بہاگوتی مہاپورانے ایکادش اسکندھے چترتھہ دہیائی اتہہ پنجم ادہیائے

ٹیکا - پانچوین ادہیائے مین بھکتی رہت پرشون کے کیا گتے ہوتی ہے اور جگ جگ مین پوجا کی بہی کیا ہے راجا جنک کے ان دو نو پرشنون کا اوتر بنشر کہینگے +

شرح - اس پانچوین شاخ مین راجا جنک نے جو دو سوال کئے ہین کہ ہر یگ یگ مین پوجا یعنی عبادت

پروردگار کے کیا کیا طریقے ہین اور جو لوگ خدا پرستی نہین کرتے اونکی کیا حالت ہوتی ہے۔

ان دونو کا جواب جو کچھہ عارفان موصوف نے دیا ہے اوسکا بیان ہے +

**قلظ** — ۱ — راجا جنک پرشن کرتے ہین ہے آتم بت تم ایشر ویر بہگوان کو جو آپ پرش نہین بہجتی ایسی اشانت آجت سن پرشون کے کیا گتی ہوتے ہے +

**۱** — راجا جنک جب اپنے پہلے سوالون کا جواب باصواب سن چکا تو پہر پوچہنے لگا کہ ای عارفان اکمل و خدا شناسان بے بدل اکثر اشخاص جو یاد آپکے نہین کرتے اور لذات دنیاوی مین غافل ہین اور جنکا قابو مین نہین ہے اور نہ جنکے دل کو تسلی حاصل ہے ایسی عاقبت اندیشون کے کیا حالت ہوگے +

**قس** — ۲ — اس پرشن کا اوتر چمس رشی دیتے ہین ہے راجن — آد پرش کے مکہہ اور باہو اور اورو اور چرن سے ست رج تم ان تین گنون کرکے براہمن چہتری بیش شودر یہہ چارون برن چار آشرمون سہت اوتپن ہوے +

**ٹیکا** — کیول ستوگن سے براہمن اور ست رج گن سے چہتری اور رج تم کرکے بیش اور کیول تموگن سے شودر ہوی ہین +

**ب** — راجا کا سوال سنکر چمس رشی فرماتے ہین ای سلطان ذیجاہ اوس مبداء عالم رہن اور بازو اور ران اور پای اقدس سے بہ توسط تمیز اور شہوت اور غضب ان تین صفات کی چارون برن برہمن چہتری بیش اور شودر معہ برہمہ چرج اور گرہست اور بان پرست اور سنیاس ان چار آشرمونکے پیدا ہوی +

**شرح** — صفت تمیز سے برہمن یعنی عابد و مرتاض اور صفت تمیز اور شہوت کی اجتماع سے چہتری یعنی بادشاہ اور راجا اور سپاہ جنکو منتظم سلطنت اور صفت شہوت سے بیش یعنے تجارت و صنعت پیشہ اور صفت غضب سے شودر یعنی خدمت پیشہ پیدا ہوئی ہین +

**قا** — ۳ — ان چارون برنون مین جو پرش اپنے اوتپن کرنیوالے پرمیشر کو نہین بہجتی اور جانکر بہی نہین جانتی وی برن اور آشرم کے دہرم سے بہرشٹ ہوکر پتت ہوجاتے ہین ارتہات ادہم جونین کو پراپت ہوتی ہین +

**ج** — ان چار برنون مین جو لوگ اپنی پیدا کرنیوالے پرمیشر کے یاد نہین کرتے اور کمال جہل مرکب مین پہنسے ہوئی باوصف جاننے کے ہی اوسکو نہین جانتے وہ لوگ ... اور ... طاقت اور

شریعت کے خلاف تعمیل کرنیکے سبب ناپاک ہوکر اپنے مرتبہ سے گرجاتے ہین یعنی ناپاک اور نجس اجسام

مثل سگ

مثل سگ وخوگ وغیرہ کے پاتے ہین +

قسب - ۴ - یہہ سُنکر راجا جنک نے کہا ہی مہاتما ؤ - کئی پُرش جو ہری کتہا سی دُور رہتی ہین اور
کئی پرش جو اچیت پرمیشر کے کیرتن کو نہین کرتے جیسی کہ استری ہین اور شودر آدی وہی سب آپ سید
مہاتما ون کرکے اونکو کیا کرنے جوگیہ ہین +

و - راجا جنک نے یہہ سنکر عرض کی کہ اے بزرگ عارفو - جو لوگ ہری کتہا کو نہین سُنتی پڑہتی
اور یاد الہی نہین کرتے مثل عام عورات اور شودر ونکی وہی لوگ محض ناپاک ہین اور اِس لایق
ہین کہ اپ سی بزرگ عارف ونپر رحم فرماوین +

قسیح - ۵ - برہمن اور چہتری اور بیش جو ہین سو شرتی پرت پادیہ کرم کرکے ہری کی پد کے سمیپ
پراپت ہو کر بہی موہ کو پراپت ہو جاتے ہین جیسی یہہ سب بید بادی ہوتی ہین +

ٹیکا - سوئی گیان کہا ہی ہے ارجن جو اگیانی پُرش بید بادو رتی رَتے ہوئی ہوئی بید پُشپت
بانی کرکے پریان دیگر کہتے ہین جو کرم کے بنا ان اور کچہہ نہین ہے یہہ ہی وید ونکا سیدہانت ہی وہی
بوڈہ اگیانی پُرش نام کے پنڈت موہ کو پراپت ہو جاتے ہین جیسی بید مین جو ارتہ باد ہین وہ ارتہ
بادہی اونکو موہ کرنیوالے ہو جاتے ہین اور ارتہ باد وہ باکیہ ہین جو اپنی ید ونکے ارتہ کو چہوڑ کر کرم
کے اُپمتتا کو بودہن کراتے ہین +

۵ - برہمن چہتری بیش بید شرتی کے فرمائی ہوئی اعمال کرکے مُقرب بارگاہ کبریا ہو بہی جاتی ہین
لیکن جب وہ بید کے اون اقوال کو جو بنظر ترغیب نیک افعال وتخویف بد اعمالی شرتی نے فرمائی
ہر حقیقی سمجہہ کر نتایج اعمال سے محبت کرنے لگتی ہین پہر وہ اُس مرتبہ سی گر جاتے ہین +

شرح - بید کی ترغیب وتخویف دینیوالے اقوال کے نسبت جنکو سنسکرت مین پُشپت اور ارتہ باد
کہتی ہین گیتا مین ہے ایسا ہی فرمایا ہے یعنی دوسری ادہیائے کے ۴۲ اشلوک کے یہہ معنی ہین کہ کم علم
کم عقل ظاہر پرست لوگ یہہ بات کہتی ہین کہ جسکو بید پُشپت کہتے ہین (یعنی جیسی بعض درخت مین
پہول تو بہت خوبصورت ہوتی ہین لیکن خوشبو اور پہل ندارد اور اگر ہوا بہی تو مثل حنظل
کڑوا ہوتا ہے ایسی بید مین ترغیب دلانیوالے اقوال ہوتے ہین کہ سُننی مین تو وہ بہت
پیاری معلوم ہوتی ہین اور نتیجہ اونکا کچہہ بہی نہین ہوتا جیسی یہہ قول ہے کہ جس پانی سی شیو کے
مورتی کے پانو دہوئی جاوین یا غسل کرایا جاوے اوسکی پینی سے قید تناسخ سی رہا ہو جاتا ہے تو
یہہ قول صرف شیو کے پرتتس اور اوپاسنا کی طرف رغبت دلانے کی واسطی ہے نہ کہ حقیقی ہی

پس ثابت ہوتا ہے کہ ارتہہ باد قول اس ترکیب اور صنعت کی ہوتی ہین کہ اپنی لفظون کے معنی کو چہوڑ
کر دوسری معنون کو سمجہا دین کیونکہ اگر اوس بانے مینی سے نجات ہوتی اور یہہ حکم ناطق ہوتا تو
گیان اور یوگ وغیرہ اعلی اعلے درجے مشکل تدابیر رستگاری کی آئندہ بید آپ ہی نہ فرماتا اور یہہ
امر صاف ہی تو ہی کہ لوگ روز چرن آمرت ہیتی ہین لیکن کوئی اپنے آپ کو مکت یعنی نجات
پایا ہوا نہیں مانتا پس خوب ثابت ہو گیا کہ بید مین یہہ اقوال اپنی لفظون کے معنی کو چہوڑ کر
دوسرے معنی رکہتی ہین صرف ایسی ہے اقوال وہ لوگ اپنی پنڈتائی جتلانیکے واسطے بحث و
مناظرہ کرنیکے مرادسی یاد کر رکہتی ہین اور اوسمین یہہ اور بہی طرہ ہی کہ اور طریقون مثل بیدانت
وغیرہ کو برا کہتے ہین) سوا ہی ارجن ایسی کہنے کے جنکے عادت پڑ رہی ہے کہ ادہ کو ہی دوسرا
مت سدہانت نہین ہی یعنی یہہ ہی بید ونکا حقیقی مطلب ہے کہ کرم سب سے اعلی ہی اور یہہ ہی بات
پورا نو ستی ثابت ہوتی ہے اور بید ونکی گواہی تو کبہی کسی کو یاد ہوتی ہی پورانون کے اقوال
بہت یاد کر رکہتی ہین اور برہم گیان جسکو حکما یونانے علم ماقبل الطبیعت و نیز مابعد الطبیعت
کہتے ہین اوسکی توکم بخت بہت ہی اہانت کرتے ہین پس ایسی ہے سببون سی مرتبہ اعلے پاکر بہی
پہر گر پڑتے ہین +

**قسمد - ۶** - کرم مین جو چتر نہین ہین اور جو اتھر ہین اسی ہیتو سی مور کہہ ہین اور اپنی آپ کو پنڈت
چتر مانتی ہین اور جن ارتہیا واکیون مین چاہ والے ہوئے ہوئے چاتک باکیو نکو کہتے ہین +

**ٹیکا** - تات پریہ یہہ ہے امرت کو پیوینگی اور امر ہوینگے چاتر ماس مین یگیہ کرنیوالے کو اکشی
سوکرت ہوتا ہی سواس یگیہ کو کرکے جہان اوشنتا شیتتا گلانی دکہ نہین ہین اوس استہان کو
پراپت ہوینگے اپسراؤنکی ساتہہ بہار کرینگی ایسی بچنیون کو کہتی ہین +

**۷** - جو لوگ نہ تو ہشیاری کے ساتہہ اعمال کرتے ہین اور نہ انکسار پسند ہین اور پہر اپنی آپ کو علم
الہی کا فاضل اجل جانتے ہین حالانکہ وہ بڑی بیوقوف بیعقل ہین کیونکہ اونکو صرف بید کے ارتہہ
باد قولون سی محبت ہی اور اونہین اقوال کو اپنی بیان کے ثبوت مین کہتی ہین +

**شرح** - مطلب یہہ ہی کہ وہ لوگ ایسی قولون سی محبت رکہتی ہین اور اونپر اعتبار کرکے بہولے ہوئے
ہین کہ انجیات کو یکر حیات جاودانے حاصل کرینگے کا رنگ اگہن وغیرہ چار مہینون مین یگیہ کرنے
سے عیش وآرام لازوال ملتا ہی پس ہم بہی اون مہینون مین یگیہ کرکے اوس عیش کو حاصل کرینگے اور
جہان گرمی سردی کے تکلیف نہین ہے اور جس مقام مین کوئی نفرت دینے والے شی نہین ہے اور

نہ کچہہ کسی طرحکے تکلیف ہوتی ہے وہ مقام ہمکو رہنی کے لئی ملینگے حوروںکی ساتہہ راتدن عیش کرینگی اس قسم کے پیاری پیارے اقوال اونکو خوش آتی ہین اور اونپر بہروسا کرکے بے فکر رہتی ہین اور دوسرون سے بہی ایساہی کہتی ہین بید کے اگلے اقوال کو نہین دیکہتی اور نہین سمجہتی +

قسم ۔ ۷ ۔ رجوگن کرکے بہیانک جنکی سنکلپ ہین اور بڑی کامی ہین اور سرپ وت جن کا کرودہ ہی اور دامبہک اوپر مانی اور پاپے ہین ایسی پرش پرمیشر کے بہکتون کو ہنستی ہین +

ہ ۔ جو لوگ گرفتار شہوت ہین اور اوسکی سبب سی جنکی خیالات نہایت مخوف ہین بلکہ وہ ہی شیطان ہین اور سانپ کی مانند جنکا غصہ ہی اور بڑی فریبی اور جعلسازہ اور مغرور ہین اور گناہون کی کرنیکو ثواب جانتی ہین ایسے بے ایمان آدمی عارفان خدا کی غیبت اور برائے کیا کرتے ہین اور نیز اونپر ہنستی ہین +

قسم ۔ ۸ ۔ متہین رہے ہے سکہہ جسمین ایسی گہروںمین استریونکے اوپاسنا کرتے ہوئے آپسمین اس پرکار کہتے ہین ارتہات آج مجہکو یہہ منتر نتہہ پراپت ہوا ہی اور اب اس منترنتہہ کو پراپت کرونگا یہہ اب میرے پاس ہی اور یہہ کل ہوگا اور اتیا دک) اور نہین ہے شاستربدہی جسمین ایسے ان کاہی بدہان جسمین اور دہہا رست یگیہ کرتے ہین اور جیو کا کی واسطی دوش کو نہ جانتی ہوئے جو پشوؤنکو مارتے ہین +

ح ۔ مباشرت کی بابہ مین جو لوگ عورتونکی غلام بنے ہوئی ہین اور جیسی آپ ہین ایسی ہی اپنے احباب سی جب ملتی ہین تو باہم یہہ ہے تذکری کیا کرتے ہین کہ مدت سی ہمارا دل جو فلان حسین عورت کو چاہتا تہا وہ آج ہمکو فلان فلان تدابیر سی مل گئے یا اسقدر روپیہ کی ملنے کے ہمکو آرزو تہی وہ حاصل ہوگیا اور وغیرہ اور اب ہمارا فلان خوبصورت عورت کو جی چاہتا ہے سو اون حتی المقدور ملینگے اور آج یہہ تدبیر کے کل یہہ کرینگے اور وغیرہ غرضنکہ ایسے بیہودہ ہے تباہی خیالون مین اوقات عزیز گذاردیتی ہین اور یگیہ کا بہانہ کرکے خوردنے ناخوردنے کہانے کہاتے ہین اور وہ یگیہ کرتے ہین کہ جسمین برہمن یگیہ کرنیوالے کو دچہنا یعنی اوسکا حق محنت نہ دین فقط لذت طعام کے واسطی یگیہ کا نام کرکے جانورون کا قتل بیدوار کہتی ہین +

قسم ۔ ۹ ۔ جو پرش وہن کرکے وابہوتے ارتہات اشنیرہ کرکے واسنبندہیون کرکے وادبا کرکے وا تیاگ کرکے وا اسندر روپ کرکی وابل کرکے وا اشبہہ کرم کرکی پراپت ہوا جو ابہمان تس کرکے اندہ ہوئے ہوئی اشیر سہت پرمیشر کے پیاری جو سجن ہین تنکا اپمان کرتے ہین

وہ ٹہیک وشنٹ پرش ہین +

ط — دولت یا حشمت رفعت یا حکومت یا بہت سی رشتہ دار و ان کے ہونسے یا علمیت کے کمال سے یا حسن دلفریب اور زرو لے یا تہا حاصل ہونسے یا افعال حسنہ کی کرنسے آدمی مغرور ہو کر اندہا بن جاتا ہے اور عقل سلیم گم ہو جاتی ہے ایسی کج فہم کج اخلاق آدمی خدا اور مردان خدا دونکی بے ادبی کرتے ہین +

قسح — ۱۰ — سنبوگ شر یہ دہار یونین جو پرش بید ون مین او گیت آتم سروپ اور اپنی روپ کرکے آکاش کے بنائین جو نہ منتر او ستہتی کر رہی ہین تنکو نہین سنتی اور بار بار کر منور تہون کو ہی کہتی ہین ارتہات نر بی بارگ کو یہ ورتی روپ کرکے برنن کرتے ہین +

ٹیکا — یتہن انیس ہیر اسیون کرنا او یہ یہہ منور تہونکے بارتا ہین ارتہات کہتے ہین یہہ سبب بید کے آگیا نوسار ہین +

ہی — بید معظم مین جو ایسی احکام ہین کہ جنکے تعمیل سی آدمی خدا بن جاتا ہے اور جیسی آسمان بغیر کسی دوسر سہارے کی کھڑا ہے ایسی ہی وہ احکام کسی کے مدد کی خواہشمند نہین ہین سو وہی بھلا ان احکام کو نہین سنتی او نہین احکام کو بار بار کہتی او سنتی ہین جنمین اون کا مطلب حاصل ہو +

شرح — حاصل یہہ ہے کہ مباشرت کرنا اور گوشت کہانا شراب پینا وغیرہ جو اونکی دل کو بہایا ہوا ہے او نہین یا تو نکو دلایل عقلے اور بید کے احکام سی ثابت کرتے ہین غرضکہ جو احکام بید کے ایسی ہین کہ جنکی تعمیل کرنسے آدمی اس دنیای دنے سی چہوٹ جاوی اونکو وہ لوگ اوس طریقہ سی بیان کرتے ہین کہ جسمین اس بلا مین آدمی مبتلا ہو جاوے —

قسط — ۱۱ — ٹیکا — کوئی پرش کرے رتو کال مین استری سنگ کری ہت ہنسا کرے اتیاد ہی یا کیون کری متہن ہانس ہیرا آدمی کے انگی کار کرنیکو بید مین آگیا ہے پہر تم کیون نند کرتے ہو ایسے کہتی ہین — سوال — اس لوک مین متہن ہانس ہیرا سیون جیو کو سبہاو سے پراپت ہین انمین بید کی آگیا نہین ہے او یدی انکو بواہ یگیہ سوترا منہ یگیہ مین گرہن کرنا چاہئی تیہا پے انسی نور تے ہی ہو گیہ ہے +

یا — اعتراض کرتے ہین کہ جب عورت حیض کے بعد پاک ہو تو اوسی مباشرت کرنیکا حکم ہے اور یگیہ کی بعد جو طعام اور گوشت وغیرہ باقی رہا ہو بطور تبرک اوسکی کہانیکا حکم ہے اور وغیرہ تو ان

احکام

احکام ہی شراب گوشت کا کھانا پینا اور مباشرت کرنا بید کی مطابق روا ہین پہر تم کیسی ممنوع کہتے
ہو اسپر کہتی ہین — اس جہان فانی مین مباشرت کرنے اور شراب اور گوشت کہانے اور پینی
کے لوگونکو عادت جبلّی ہی اسباب مین کچھہ بید معظم کے احکام ناطق نہین ہین اور اگرچہ بعد نکاح
عورت سی مباشرت کرنا اور یگیہ مین گوشت کہانا اور سوترامنیہ یگیہ مین شراب پینا جایز کیا گیا ہے لیکن حقیقت
مین انسی محترز ہی رہنا چاہئی +

قع — ۱۲ — ٹیکا — اس پرکار سُتہن آدمی منور تہون کرکے بیاکُل ہونیسی ابہشٹ ہوا پاتما
ہے تسکو نہین سنتی اور دہن کو جو دہرم دوارا ارتہات انسکام کرمون مین بیے کرین تو وہ بہی
پرماتم پر ایک ارتہات آتما کو پراپت کردینی والا ہوتا ہے پرنتو وی اگیانی پرش تس اپنے
دہن کو بہی سنساک بہوگو مین بیے کرتے ہین اس ہیتو سی اونکو آتم گیان کا گندہ بہی نہین پراپت ہوا +

مول — وی بُوڈہہ پرش — ایسی دہن کو جسکا دہرم ہی پہل ہے جسی گیان کے سہت پرم سکہ
گیان اوتپن ہوتا ہی اوسکو دیہہ آدِک کے ارتہہ بیے کرتے ہین اور اپنی درنت بل والے شریر کے مرتیو
کو نہین دیکھتی

سب — ایسی لوگ مباشرت وغیرہ کے کمال خواہشمند ہونیسی جو مضطرب ہتی ہین اس سبب سی اپنی نفس
ناطقہ کے کیفیت کو سنتی ہے نہین ہین اور نیز دولت و حشمت وغیرہ کو اگر آدمی دہرم کار جو نین خرچ
کری یعنی نتیجہ کے آرزو نہ رکھہ کر نیک اعمال مین صرف کری تو دل صاف ہو جانیکے بعد عشق آلہی
پیدا ہو کر انجام کار علم آلہی حاصل ہو جاتا ہے یعنی نفس ناطقہ کے ماہیت سی واقف ہو کر رستگار کا مرتبہ پاتا
ہے لیکن وہ لوگ اوس دوست کو دنیاوی کامونین یعنی تماشبینی اور شراب خواری اور چٹورپن اور ناچ
رنگ تماشی وغیرہ مین خرچ کرتے ہین اس وجہہ سی علم آلہی کے بو باس بہی کبہی اونکے دماغ تک نہین پہونچتی
یہہ بات کہتی ہین +

جس دولت کی نیک کامونمین خرچ کرنیسی معہ کمال کے علم آلہی حاصل ہو جاتا ہی ایسی دولت کو عیاشی
اور جسمی مزونکی خاطر صرف کردیتی ہین اور بے نہائیت زور اور اپنے جسم کے موت سی خبر نہین رکہتی +

قعا — ۱۲ — ٹیکا — تیہارتہہ مین ہے مُتہن آدمی کا جاننا کچھہ اشٹ نہین ہی اسکا تات پریہ
یہہ ہے جو کہتی ہین مول — مدہرا کا سُگندہی اتر ہی بھکشن کہا ہے اور پشو کا آلبہن یہہ ہی
کہا ہی جو دیوتا کے ارتہہ تیاگ دنیا اور ایسی پرکار سُتہن ہے اندریہ ترپتی کیواسطی نہین ہے سُنتی کے
واسطی ہے سو اس نشتیہ دہرم کو منور تہہ با ویون نے جانا نہین ہے +

**تح** — اگرچہ مباشرت وغیرہ کو بید نے حسب موقع جایز بہی کیا ہی لیکن جیسا اون لوگون نے سمجہا ہی ویسا نہین ہی یہہ بات کہتی ہین — شراب خواری برائی نام بقدر خوشبو کی جایز کئے گئے ہی اور حیوان کو دیوتا کے نام پر صرف چہوڑ دینا ہی چاہئی ذبح کرنیکے کوئی خاص اجازت نہین ہے اور ایسی ہے مباشرت کرنا نفس امارہ کے سیر کے واسطی نہین ہے بلکہ صرف اولاد پیدا کرنیکے واسطے ہے اس نیک اور پاک طریقہ کو منور تہہ باد سے (جو لوگ اپنی نہ رکی ہوئے دل کے آرزو کی پورے ہونیکی باتین کیا کرتے ہین وہ منور تہہ بادی ہین) نہین جانتے +

**قعب** — ۱۴ — جو پرش ایسی دہرم کو نہین جانتی اور سنت وت نشنک[بیخوف] ہوکر اپنی آپ کو سنت مانتی ہین اور منور تہہ کی نیت پشو ونکو مارتے ہین وے پشو پرلوک مین جاکر اونکو کہاتے ہین +

**ید** — جو لوگ اخلاق حسنہ کو نہین جانتی وہ بد اعمال بیخوف ہوکر اپنی آپ کو نیک اعمال سمجہتی ہین اور زبان کی چٹور پن کے لئی ناحق بیچارے حیوان مطلقون کو مارتے ہین اور اسی غافل ہین کہ وہ حیوان اون بے رحمون کی گوشت پوست کو عاقبت مین اونکے طرح کہائینگے +

**قعج** — ۱۵ — جو پرش اپنی آتما ہری سے پترتر یو[ارتہہ] نہین[بہیہ] دوایش کرتے ہین وہی پرش مُتر آدمی سہت اس اپنی شریرسی اسنیہہ[محبت] کرتے ہوئی نرک مین گرتے ہین +

**یہہ** — جو لوگ نفس ناطقہ کو باعتبار جسم کے اپنا پرایا یا نکو غیر سمجہتی ہین اور اوس فہم کے ذریعہ سے اپنی بیٹیون کے محبت اولگو نکے ساتہہ کج اخلاقی سے پیش آتی[آتے] ہین وہ لوگ بلا تامل دوزخ مین جاتے ہین +

**قعد** — ۱۶ — جو پرش تتو گیان کو نہین پراپت ہوئی اور جن پرشون نے مور کہتا کو نہین دور کیا کیول دہرم ارتہہ اور کام مین ہے لگ رہی ہین وے آپ ہی اپنی آپ کو مارتے ہین +

**یو** — جن لوگون نے جہالت کو دور کرکے تتو گیان یعنے علم آلہی نہین حاصل کیا اور فقط قید شریعت اور حصول مطالب دنیا وعقبی مین گرفتار ہین وہ لوگ اپنی آپکو آپ ہی مارتے ہین +

**قعہ** — ۱۷ — یہہ آتم گہاتے[طلے] اور اتیانت اگیان وشا مین اپنی آپ کو گیانی مانتی ہوئے کال کرکے نشٹ ہوگئی ہین منور تہہ جنکے اپنی کرتیہ[غیر متقبلے] کو نکرتے ہوئے دکہہ کو پراپت ہوتی ہین +

**یز** — یہہ اپنی آپ کو آپ مارنیوالے اور غیر متسلی آدمی بے علمی اور جہالت کی حالت مین اپنے آپ کو صاحب علم آلہی جانتے ہین اور بعوسیکہ کل آخر مرہون باوقات جب زمانہ کی خواہش سے مطالب انکی حاصل نہین ہوتی تو جو کام اونکے کرنیکے لایق ہین وہ نہین کرتے اور رنج وتکالیف مین اپنی آپ کو مبتلا سمجہتی ہین +

خودکشی ۱۱

قعو - ۱۸ - اپنی تین سی پراپت کئی جو گہر اور سنتان اور متر اور دہن آدمی اونکو تیاگ کر پرمیشر سی بیراگ (باغی) مکہہ ہوی ہوئی نہ اچھا کرتے ہوئی ہے نرک مین گرتے ہین +

یح - اپنی ہی تدابیر اور کوشش سے اولاد اور دولت وحشمت اور گہر بار اور دوست جو حاصل کیئے ہین جب وہ بحالت مجبوری چہوٹتی ہین تو رنج اور غصہ کہا کر پرمیشر کے طرف سی موںہہ پہیر لیتے ہین اور انجام کار ہرچند خواہش ہے نہین کرتے لیکن پہر بہی جہنم مین پڑتے ہین +

قعز - ۱۹ - راجا جنک پرشن کرتے ہین کس کال وکہے بہگوان کو کیا برن اور کیا نام اور کس بدہ کر کے منکہیہ پوجتی رہی ہین ہے رشی اس پرشن کا اوتر کہو +

یط - راجا جنک نے التماس کیے کہ ای عارف ممتاز آپ ارشاد فرمائی کہ شری بہگوان کو ہر ایک زمانہ مین لوگ کس کس رنگ اور کس کس قسم اور کس کس نام اور کس کس قواعد سی پرستش کرتے رہے ہین +

قعح - ۲۰ - کربہاجن رشی کہتے ہین ست یگ تریتا دواپر اور کل یگ مین نانا پرکار کے برن اور نانا پرکار کے آکار اور نانا بدہیون کر کے شری بہگوان کا پوجن ہوتا رہا ہے

ک - بجواب اسکی کربہاجن نامے عارف ممتاز نے فرمایا کہ ای شاہ ذیجاہ ست جگ اور تریتا اور دواپر اور کل جگ مین شری بہگوان نے نوع بنوع کی قوم اور صورتون اور رنگون مین اپنی آپ کو اس جہان مین ظاہر کیا ہے اور لوگ طرح طرح کے قواعد سی اونکو پوجتی رہے ہین - جو مختصر مین کہتا ہون اندر

قعط - ۲۱ - ست یگ مین شکل برن چار بہجا جٹا دہارے اور بل کل ارتہات چیر پستر اور کرشن مرگ کا چرم اور گیو پویت اور رودراکش مالا اور ڈنڈ اور کمنڈل دہارن کرتے ہوئے +

کا - ست یگ مین شری مہاراج کا ماہتاب کے مانند گورا رنگ تہا اور چار ہاتہہ اور بازو تہی اور فقیرونکے طرح جٹا یعنی بال رکہتی تہے اور کپڑی کی جگہہ درختونکے پتے استعمال کرتے تہے اور کالی ہرن کا چرم بچہاتے تہے اور رودراکش (درخت ہوتا ہے جسکے پہل کے مالا بنتی ہے) کی تسبیح اور ایک عصا یعنی چوبے اور کمنڈل جو پانی پینے کا برتن ہوتا ہی اور ناریل یا اور لکڑے کا بنتا ہے ڈنڈیون کے مانند پاس رکہتی تہے +

قف - ۲۲ - تریتا یگ مین منکہیہ شانت سبہاو بیرہت سوہرد سم درشٹا تپ کر کر ارتہات دہیان اور شم دم کر کے پرمیشر کو پوجن کرتے تہے +

کب - زمانہ ست جگ مین لوگ بڑے متحمل اور مستقر مزاج بی کینہ صاف سینہ صاحب اخلاق حسنہ

ہر صغیر و کبیر برابر نظر سے دیکھنے والے حواس خمسہ باطنی اور ظاہری اور قوای افعالے کو نفس امّارہ کی خواہشونسے روکتے ہوئے ریاضت کرکے پرمیشر کی پرستش کرتے تھے*

**قفا** - ۲۳ - اور ہنس سُپَرن ارتھات گرڈر بیکُنٹھہ دھرم یوگیشر منوانیشر پُرش ابکت پرماتما ان نامون کرکے گاین کئے جاتے تھے*

**کج** - اور اسمای مفصلہ ذیل کو ورد زبان رکھکر اوس رب العلمین کو یاد کرتی تھے ہنس یعنے غیر متغیر - گرڈر یعنے تمام پرندونکا بادشاہ - بیکنُٹھہ دھرم یعنی مالک بہشت - یوگیشر یعنی سب قسم کے یوگیون یا عارفون کا حاکم - منوانیشر - یعنی سوایم بہو منو وغیرہ کے مالک - پُرش یعنی تمام جہان مین محیط اور جلوہ گر - ابکت یعنی بے شکل - پرماتما یعنی خدا*

**قفب** - ۲۴ - ترتیا یگ مین رکت برن چار بھجا ہرنیہ کیش تین میکھلا دھاری رگ یجر سام ترے بید روپ سُرگ سُروا آدک کرکے یگیت ہوتے تھے*

**کد** - زمانہ ترتیا مین شری بھگوان کا سرخ رنگ تھا پیلی بال تھے چار بازو رکھتی تھی تین تاگڑی کمر مین پہنتے تھے سُرگ اور سُروا وغیرہ ظروف جو رگ یجر سام بید مین کہے ہوئے یگیون مین کام آتے ہین پاس رکھتے تھے*

**قفج** - ۲۵ - تس سرب دیوتا روپ ہر کو تس یگ کے منکھیہ دھرم نِشٹھہ برہما بادی تین بید ودیا کہے ہوئے کرمون کرکے بھجن کرتے ہین*

**کہہ** - زمانہ مذکور کے تمام انسان جو شرع متین دھرم شاستر پر چلنی والے اور ہر دم یاد الٰہی مین مصروف و محو رہنی والے تھے رگ اور یجر اور سام بید کے احکام کے مطابق اوس پرمیشر پاربرہم کو پوجتے تھے*

**قفد** - ۲۶ - بشنو یگیہ پرشنی گربھ سرب دیو ارو کرم برکھا کپی جینت ارگا ہی ان نامون کرکے کیرتن کرتے تھے*

**ٹیکا** - سُت پانام پرجاپتی کے بیٹی جو پرشنی ہی تسکی پُتر - یہہ پرشنی گربھ کا ارتھہ ہوا - سمرن کے ہوئین کامنا ونکو جو برسا تی ہین اور کلیشونکو دور کرتے ہین اسلئی برکھا کپی نام بھگوان کا ہوا - بہت ہی بڑا کرم جس کا سو کہیو ارد کرم - جو سب کال وشنی جی کو پراپت ہی ہو کہئی جینت - بید دین مین جو بہت پرکار گاین کیا جاتا ہے سو کہیو ارگائی بشنو کہئی بیاپک - یگیہ ارتھات یگیون کا پھل داتا ہی*

**کو** - اور جن نامون سی اوس زمانہ کی لوگ ورد و وظایف کرتے تھے وہ اسمای متبرک یہہ ہین - بشنو یعنی تمام جہان مین محیط اور جلوہ گر - یگیہ یعنی تمام اعمال حسنہ کا ثمرہ بخش - پرشنی گربھ یعنے سُت پا نامی پرجاپتی کے زوجہ جو پرشنی نام رکھتی تھے اوسکی خلف - سرب دیو یعنی تمام دیوتاؤن کا

جمال وجلال وہی ایک ہی گو یا وہ ایک ہے بصورت بے شمار دیوتاؤں کے ہوا ہے - ارو کرم یعنی بہت بڑی بڑی کاموں کا کرنیوالا - بہ کہا یعنی لوگوں کے چاہے ہوئین آرزونکو پانے کیطرح برسانی والا اور اونکے مصائب اور تکالیف کو دور کرنیوالا - جینیت یعنی جسکو ہمیشہ فتح اور جیت حاصل ہے - اُرگای یعنے بید معظم نے جسکو بہت طرحسی گایا ہے +

**قفہ** - ۲۷ - دواپریگ مین بھگوان سیام برن پیت بستر شنکھہ چکر گدا پدم کیت شری وتس ارتہات بھرگ لتا آدے لکشنون کرکے لکشت ہوتی تھے +

**کز** - زمانہ دواپر مین شری بھگوان کالیہ رنگ تہا اور زرد رنگ کا لباس پہنتی تھے شنکھہ چکر گدا پدم سلاحونسی مسلح رہتی تھے اور سینہ بھرگ لتاسو مزین تھا اور پنجتیا وغیرہ زیورات سوار استہ تھی +

**قفو** - ۲۸ - ایسی پرمیشر کو تس یگ کی منکھیہ چھتر چامر آدک کرکے یکت پرم تتو کے جاننے کے اچھا والے ہے راجن بید اور تنترون کرکے پوجتے تھے +

**کح** - زمانہ مذکور کے آدمی سوفی جاننے کے چھتر یون سوشری بھگوان پر سایہ کرتے تھے اور چنور ڈھولاتے تھے اور اے راجن حق الیقین کے تمنا مین بید معظم اور تنترون کے احکام کے مواقق پرستش کرتے تھے +

**قفز** - ۲۹ - تجھہ باسدیو کو نمسکار ہو اور سنکرشین روپ جو تو سو تجکو نمسکار ہو اور پردیمن روپ اور ارزودہ سروپ جو تو سوتس تیرے تمن نمسکار ہو +

**کط** - کرہا جن رشی کا قول ہے کہ - تجھہ خدائی عز وجل کو جو تو بصورت شری کرشن مہاراج اور بلرام جی اور پردیمن جی اور ارزودہ جی کی اس جہان فانے مین ظاہر ہوا ہی مین بار بار ہزار ہا نیاز سجدہ کرتا ہون +

**قفح** - ۳۰ - نارائن رکہے پرش مہاتما تنبوا ایشر تنبو روپے بہوت آتما ایشر جو تو ہی سوتس پرے تین نمسکار ہو +

**ل** - اور نارائن یعنی پروردگار مطلق اور رکہی یعنی عین معرفت اور پرش یعنی تمام جگت مین جلوہ گر اور مہاتما یعنی بڑے آتما والا اور تنبوا ایشر یعنی تمام دنیا کا مالک اور تنبو سروپ یعنی جو کچھہ ہے سو تو ہی ہے اور سرب بہوت آتما یعنی تمام جہان کے جان اور ایشر یعنی خدای عالم جو تو ہی سو تجھکو سجدہ کرتا ہون +

**ققط** - ۳۱ - اسیر کار دواپریگ مین راجا لوگ اوس جگد یشر کے ہتتی اور پوجا کرتے ہین اور نانا پرکار جو منتر بدھا نون سی کلیگ مین ہے جس پرکار پوجتے ہین سو ہی راجن تنترون کر

**لا** — اسطرح زمانہ دواپر مین راجی لوگ اوس رب العالمین کے حمد وثنا کرتے ہین اور نوع بنوع سے احکام تنتر شاستر کے مطابق جسطرح زمانہ کل جگ مین لوگ خدا پرستی کرتے ہین سو اے راجن تم سنو ؛

**قص ۳۲** — او تم تبہے والی پرش نام کیرتن روپے یگیون کرکے کرشن ارتہات نیل منی کی سدرش او جل برن ہے جنکا ایسی سانگو پانگ استر پارشد سہت کرشن اوتار کو پوجتی ہین ؛
**ٹیکا** — سانگ مین ہردے آدی انگ لینا اور پانگ کوستبہہ منی آدی اور استر سدرشن آدی اور پارشد نند سونند آدی کو جاننا چاہیے ؛

**لب** — صاحب عقل سلیم آدمی دامودر گوبند مرارے وغیرہ اونکے اسمای اعظم کا ورد و وظیفہ کرکے نیلم مانند او جلا رنگ ہے جنکا ایسی شری کرشن چندر مہاراج کو اونکے تمام اعضائی رئیسہ سینہ وغیرہ اور کوستبہہ منی وغیرہ زیورات اور سدرشن چکر وغیرہ سلاحات اور نند وغیرہ مقربان کے سمیت پوجتی ہین ؛

**قصا ۳۳** — **ٹیکا** — استتی کا سروپ کہتی ہین — **مول** — ہی مہاپرش ہے پرنت پال دہیان کرنیکے یوگیہ اور پربہو वरमव کے ناش کرنیوالے اور منورتہونکے دینیوالے پرم پوتر تیرتہہ شیو برہما کرکے نمسکرت اور شرنا گتون کے رچھک اور اس سنسار روپی سمدر سے ترنیکے واسطی پوت کے تلیہ تیرتہہ شیو کو نکی بیڑا کے ناش کرنیوالے تیری چرن کملونکو مین نمسکار کرتا ہون ؛

**لج** — جس عبارت سی حمد کرتے تہے وہ کہتی ہین — ای خدای عز وجل وای پروردگار عالم وای لایق تصور تیرے پاک قدمون کو (کہ جو پای اقدس ون رنج و مصائب کے کہ جو حواسون اور نفس امارہ اور عیال و اطفال سی پیدا ہوتے ہین دور کرنیوالے ہین اور تمام عالم کے لوگونکی خواہشون کے پورا کرنیوالی اور نہایت پاک اور شیو اور برہما سی دیوتا جنکی تعظیم و تکریم کرتے ہین اور جو لوگ اونکے پناہ لیتی ہین اونکے حفاظت کرنیوالی ہین اور جو تیرے بندے اس دنیای فانی کے بحر اعظم سے عبور کرنا چاہتی ہین اونکو بلا تکلیف آرام سی عبور کرانیکے واسطی جہاز کے مانند ہین) مین بہزار نیاز اور کمال ادب سی کورنش کرتا ہون ؛

**قصب ۳۴** — **ٹیکا** — اس اشلوک کرکے نربیکش پرمیشر کو بہکتونکے ارتہہ سبا بہکتا دکہلاتے ہوئی شری رام چندر کے استتی کرتے ہین ؛

**مول** — انیہ پرنتونکو دکہہ کرکے تیاگنی یوگیہ اور دیوتاؤن کرکے اتمنیت چاہی ہوئے جو

راجیہ بہوگی تِسکو تیاگ کرد ہرمشٹ جو تیا تسکے بچن کو پالن کرکے جو بن کو جاتا ہوا اور پریا جو سیتا
تِسکر اِچھت (دولت) (چاہا ہوا) جو مایا کلپیت سُورن آکار مِرگ تسکے پیچھی جو دوڑتا ہوا سو ہی مہا پُرش ایسے جو تیرے
چرنار بند تسکو مین نمسکار کرتا ہون +

**لد** — اِس اشلوک مین خواہشون سے منزہ پرمیشر کو اپنی بہگتون کے خاطر سے خوہشون والا ثابت کرتے ہوے شری رام چندر کے حمد کرتے ہین — جس دولت سلطنت کی چھوڑینگے کوئی بہی خواہش ہنین کرتا اور دیوتا اور فرشتی بہے جسکے ہزارجی سی خواستگار رہتی ہین ایسی سلطنت کو سب دہرم کرم کے جاننی والے اور سچی بولنی والی اپنے پدر بزرگوار کے دئی ہوئی قول کو پورا کرینگے واسطی جو قدم اقدس صحرا در صحرا بہے اور بڑی پیاری مہارانے ستیاجی کی چاہی ہوئی جادو اور فریب کے بنے ہوئی طلائی ہرن کے پکڑینگے واسطی اوسکی پیچھی دوڑی ہی خدائی برتر مین بڑی تعظیم سی اونکو اپنی سر و چشم جگہہ دیکر کورنش کرتا ہون +

**قصبح — ۳۵** — ہی راجن اُس پرکار یُگ برتے منکہیون کرکے یُگون کے انوسار نام اور روپون کرکے سنپورن کلیانون کے سوامی ہری پُوجی جاتے ہین +

**لہہ** — اہی راجن اس طرح جس جس زمانہ مین جو لوگ رہتی تہے اوس اوس زمانہ کے موافق ویسی ویسی نام اور صورتون مین تمام اعمال حسنہ کے مالک پرمیشر کو پوجتی تہے +

**قصد — ۳۶** — اِن چارون یُگون سی کل یُگ کے سریشٹتا برنن کرتے ہین — مول کل یُگ کے گُنون کو جاننی والی گُن گراہی کل یگ کو پرشنسا کرتے ہین جسمین نام کیرتن ماتر سی ہی سب منورتھہ سِدّہ ہوتی ہین +

**لو** — ہر چار زمانہ ہاے مذکورہ سی زمانہ کل جگ مین تخصیص کرکے جو جو خوبیان ہین اونکو بیان کرتے ہین — زمانہ کل جگ کی صفتونکو جو لوگ جانتی ہین اور وہ ایسی بہے ہین کہ جس چیز مین جو نیکی دیکہین وہ اختیار کرلین بدی کو نہ جانے وہ لوگ اِس زمانہ کی تعریف کرتے ہین وجہہ اوسکی ظاہر ہی کہ اس زمانہ مین پرمیشر کے خالص نام کے ورد و وظیفہ رکہنی سے دل کے سب آرزوئین حاصل ہوجاتے ہین +

**قصہہ — ۳۷** — اس سنسار مین بہرمتی ہوئی دیہہ دہاریونکو نام کیرتن سی پرے کچھہ لابہہ نہین ہے جسی پرم شانتی پراپت ہوتی ہی اور جنم مرن کا ناش ہوتا ہے +

**لز** — اِس دنیائی دنی مین جو لوگ مضطرب پہرتی ہین اونکو یاد الٰہی سی بڑہکر کوئی مفید نہین

ہی کیونکہ یاد الہی کرنیوالے آدمیکو غایت درجہ کی تسلے حاصل ہوجاتی ہے اور قید تناسخ سے چہوٹ جاتا ہے

قصو — ۳۸ — ہی راجن ست جگ آدی مین پرجا کل جگ مین اوتپن ہونیکے اچہار کہتی ہے جس ہیتو سی کل جگ مین بہگونت پرایاں سنکہہ ناراین پرایں ہوونگے +

لح — ای راجن زمانہ ست جگ کے لوگ کل جگ مین اپنی پیدا ہونیکے خواہش کرتی ہین کیونکہ کل جگ مین بہت آدمی ایسی ہوتے ہین جو ماسوا الیہ دوسرے کو نہین جانتے +

قصر — ۳۹ — ہی راجیندر کہین کہین دراوڑ دیشو مین جہان تامر پرنی ताम्रपर्णी کرت مالا कृतमाला پیسونی पयस्विनी

لط — ای شاہنشاہ گیتی پناہ کہین کہین ملک دراوڑ مین جہان تامر پرنی کرت مالا پیسونی

قصح — ۴۰ — اور کاویری कावेरी مہاپن روپا اور پرتیچی प्रतीची مہاندی ہین جو پرش اونکا جل پیتی ہین وہی پرش شدہ چت ہوی ہوئے بہگت تبسل باسدیو کہی بالپتا کر بہگتی کرنیوالے ہوتے ہین جس کارن سی انتہہ کرن اونکا امل ہوجاتا ہے +

م — اور کاویری ندی جسمین غسل کرنا اور پانی پینا بڑے خیر و حسنات کا باعث ہوتا ہی اور پرتیچی بہت بڑی ندی واقع ہین اوس ملک کے جو لوگ اون ندیون کا پانی پیتی ہین وہی لوگ پاک باطن ہوکر عشق الہی مین کمال حاصل کرتے ہین کیونکہ دل و دماغ اونکے صاف ہوجانیسی اسرار باطن کا مرتبہ پالیتی ہین +

قصط — ۴۱ — جو پرش سرب کار اپنی کرتبہ کو تیاگ کرنے شرنیہ پرمیشر کے شرن کو پراپت ہوئی ہین وہی پرش دیوتا ہیکے سنکہہ پتر آدک کے کنکر اور رنی نہین رہتے +

ما — جو لوگ سب طرح سب تدابیر عقلی کو چہوڑ کر اپنی پناہ مین آنیوالے کی حفاظت و پرورش کرنیوالے خدا عزوجل کے پناہ مین جاتے ہین اور ماسوا اللہ کو نیست اور غیر حق سمجہتی ہین وہ لوگ فرشتون اور دلیون اور عام آدمیون اور اپنی بزرگان مرحوم کے غلام اور قرضدار نہین رہتی +

شرح — شرع یعنی دہرم شاستر کا حکم ہے کہ تمام آدمیونکے ذمہ تین قرض ہین جنکا ادا کرنا ضرور فرض ہے ایک دیورن یعنی دیوتاون کا قرض جو جگیون کے کرنیسی ادا ہوتا ہے دوسرے رکہہ رن جو علم کے پڑہنی اور پڑہانے سی ادا ہوجاتا ہے تیسرا پترن یعنی آباواجداد وغیرہ بزرگان مرحوم کا قرض جو اولاد پسر کے پیدا ہونیسی رفع ہوجاتا ہے کیونکہ اولاد پر فرض ہے کہ وہ اپنی باپ دادا وغیرہ کے نام شرادہ ترپن کرکے اونکو کہانا پانی دے +

ر - ۴۲ - تیاگ دیئی ہین اور منور تہہ جسنی اوپد پرمیشر کے پد کمل کو سیوجتا ہے ایسی پیارے اپنی بہکت کے ہردی مین پرمیشر آپ پروشٹ ہوا ہوا جو کچھہ اوسنی کہوٹا کرم ہیے ہو جاتا ہے وہ سب دور کر دیتا ہے +

مب - جو شخص تمام آرزوئین ظاہرے و باطنی ترک کرکے صرف ایک پرمیشر کے قدم اقدس کا تصور اپنی دل و دماغ مین رکہتا ہی اوسکی دل مین پرمیشر آ خیل رہکر جو کوئی گناہ ہیے اوسی ہو جاتا ہی تو وہ دُور کر دیتا ہے +

را - ۴۳ - نارد جی کہتی ہین اس پرکار بہگوت سبندہی دہرمون کو سُنکر پرسن ہو کر جانتیہ منیشر ونکو اوپادہیائے کے سہت راجا جنک پوجتا ہوا +

مج - نارد جی فرماتی ہین اس طرح علم الٰہی کے عمدہ تذکرونکو سُنکر نہایت مسرور ہو کر راجا جنک نے اپنے مجلس کے پنڈتون سمیت اون سرتاج عارفان سپران جنیتی کے کمال تعظیم و تکریم کے

رب - ۴۴ - پوجا کے انتر وہی منیشر سب لوگونکے دیکہتے ہوئے انتردہیان کو پراپت ہوئی اور راجا جنک ان دہرمونین استہت ہوتا ہوا پرم گتی کو پراپت ہوا +

مد - بعد اسکی وہ عارفان ممتاز سب لوگونکے دیکہتے ہوئی نظر و نسی غایب ہو گئی اور راجا جنک اونکے تلقین پر عمل کرکے قید بے علمی سے چہوٹ گیا +

رج - ۴۵ - ہی مہا بہاگ بسدیو ان شردون کئے ہوئی بہاگوت دہرمونین تو بہی شردہا یکت ہو کر استہت ہوتا ہوا نش سنگ ہو کر پرم پد کو پراپت ہوگا +

مھ - ای بلند طالع بسدیو تو بہی اس تلقین خوش آئین پر اعتقاد اور یقین کے ساتھہ عمل کرکی جملہ تعلقات سی منزہ ہو کر بڑے عالی مرتبہ کو پاویگا +

رو - ۴۶ - استری بہرتا دونو کے لیش کرکے یہہ سنپورن جگت پورت ہوا ہی جسکارن سی بہگوان ایشر ہرے تمہارے گہر مین پترا کو پراپت ہو رہے ہین +

مو - تمہارے اور دیو کی جی کے صفات حمیدہ اور اوصاف برگزیدہ سی یہہ تمام عالم بہرا ہوا ہے کیونکہ بہگوان ایشر ہرے اگر تمہارے گہر مین بیٹی ہو کر رہے ہین +

رہ - ۴۷ - درشن آلنگن آلاپ شین آسن اشن اہنون کرکے شری کرشن مین پتر بہاوسی سنیہہ کرتے ہوئی اپنی آتما کو تم دونون نے پوتر کر لیا ہے +

مز - تقاضائے محبت مادر و پدر کے شری کرشن مہاراج کے دولت دیدار ہر دم میسر ہونے

اور گلے اور سینہ سے لگا لگا کر اونکو پیار کرنے اور باہم مکالمت اور ایک جگہہ سونے اور بیٹھنے اور
ساتھہ ساتھہ کھانے سے تم دونون نے اپنے آپ کو اچھی طرح سے پاک کر لیا ہے +

رو - ۴۸ - جو نسی شش پال پونڈر شالو शाल्व آدی راجا سین آتش آدک مین
گتی یا اس ابوکن آدک کے ساتھہ بیر بہاو کر کے چنتن کرتے ہوئے جسکو پراپت ہو گئے تو جنکی جیت
اونکے گئے پاس ابوکن آدے کر کے آگر نشٹ ہو گئی ہین وے پرش کیا سامیتا کو نہ پراپت ہونگے

مح - جبکہ شش پال اور پونڈر اور شالو وغیرہ راجے سونے کھانے پینے وغیرہ ہر ایک کام مین اونکے
رفتار گفتار دیدار وغیرہ کا دشمنی کے ساتھہ ہر دم تصور رکھنے سے اوسکو جا ملے تو جنکے دل کو اونکی رفتار
گفتار دیدار وغیرہ نے اپنی طرف کھینچ لیا ہے کیا وے لوگ اوسکو نہ پاوینگے +

رنہ - ۴۹ - ہی بسدیو اگر کے ہی بہاو جسکا اور گوڈھ ہی ایشرج جسکا ایسی اپناشی سرب
آتما ایشر شری کرشن چندر مین آپ نے ہی ارتھات یہہ میرا پتر ہی اس پرکار کے بدھہ مت کرو +

مطلب - ای بسدیو بازیگر کے تماشون کے مانند مایا کر کے جسنے اپنے آپ کو بصورت انسان ظاہر
کیا ہی اور رفعت و عظمت جسکی ایک بڑے عمیق دریا کی مانند ہی ایسے جاودانی غیر فانی جان جہان خدائے
برتر شری کرشن مہاراج کو تو اپنا بیٹا مت جان

سع - ۵۰ - پرتھوی کے بھار سروپ جو اسر اور دشٹ چہتری تنکے ناش کے لئے اور ست
پرشون کے رچھیا اور موکش کے واسطے جسکا اوتار ہی تسکا یش اس لوک مین بستیرت ہو رہا ہے

ن - اسر یعنی شیطان و مفسد چہتری جو بار زمین ہو رہے تہی اونکو نیست و نابود کرنے کے لئے
اور خدا پرست نیک چلن آدمیون کی حفاظت و نجات کے واسطے جنہون نے اوتار لیا اونکی اوصاف
حمیدہ اس تمام جہان مین پہیلے ہوئی ہین

رط - ۵۱ - شری شکدیوجی کہتے ہین ہی راجن اتنی بات سنکر بڑی بہاگون والے بسدیو اور
دیوکی دونو اتی بسمت ہوتے ہوئے اپنی موہ کو تیاگتے ہوئی +

نا - شری شکدیوجی فرماتی ہین ای شاہ ذی جاہ ان باتون کو سنکر بڑی خوش طالع بسدیو
اور دیوکی نے بہت فکرمند ہوکر محبت مادری اور پدری کو جو محض جہالت اور بے علمی کا نتیجہ تہا چہوڑ دیا

ہی - ۵۲ - اس پن کے دینے والے کتہا کو جو ایکاگرچت ہوکر شرون کرتا ہی وہ پرش اپنے
پاپون کو دہو کر برہم سروپ ہو جاتا ہے +

نب - اس نکوئی عاقبت کے دینے والی نادر حکایت کو جو لوگ یکسوئی دل کے ساتھہ پڑہینگے
یا سنینگے

یاسینگے وہ لوگ بے گناہ ہوکر سر درا بدے حاصل کرینگے +

# اِتی شری بھاگوتی مہاپورانے ایکادش اسکندھے پنچمو دھیائی

## اتھہ کہشٹو دھیائی

ٹیکا — اِس چھٹی ادھیائی مین برہما آدی دیوتاؤن کرکے اُستتی کئی ہوئی ہری نے جب اپنی دہام کو جانیکے اچھا کے تب اودھونے پرارتھنا کی ہے مہاراج مجھکو بھی اپنے دہام کو لے چلو اس کتھا کو برنن کرتے ہین +

شرح — اس چھٹی شاخ مین یہہ بات بیان کی گئی ہے کہ جب برہما وغیرہ دیوتاؤن نے آکر شری مہاراج کے حضور مین حمد و مناجات کر کر اپنے وطن مالوفہ بیکنٹھہ کو چلنے کے واسطے التماس کے اوسکی مطابق جب شری مہاراج نے تشریف لے جانیکا ارادہ فرمایا تو اودھو بڑے پیارے دوست اور ہمدم کے جلیس نے عرض کی کہ مجھکو بھی ساتھہ لے چلیے +

ربا — ۱ — ٹیکا — اب آگی اُتم بدّیا کے بہت اُتسار کرکے نروپن کرینگے ارتھہ یہہ پرستاو کہا جاتا ہے

سوت — شری شکدیوجی کہتے ہین برہماجے سنکادک رشی اپنی پترون اور دیوتاون اور پرجاپتیون کرکے او مہادیوجی اپنی بہوت گن کرکے پرواری ہوئی — دوارکا مین — جاتی ہوئے +

۱ — اب آگی علم الٰہی کے مفصل بیان کرینگے واسطے تمہید اوٹھاتے ہین — شری شکدیوجی فرماتی ہین کہ ای شاہ ذیجاہ جو کچھہ کہ تیرے سامنے کہہ چکا اسکی بعد برہماجے اپنی خلفا سنک وغیرہ عارفان ممتاز اور بڑے بڑے دیوتاؤن اور پرجاپتیون کو ہمرکاب لیکر اور نیز مہادیوجی اپنی بہوتون کے سمیت دوارکا مین آئیے +

ریب — ۲ — اندر دیوتا بایو دیوتا کے ساتھہ اور وداوش سوریہ آٹھہ بسو اشونی کمار گیارہ رُدر نسبوی دیوا سادھیہ دیوا اور دیوتا +

ب — راجا اندر موکّل باد کے ساتھہ اور بارہ آفتاب اور آٹھہ بسو اور اشونی کمار جو دیوتاون کا طبیب ہے اور گیارہ رودرا اور بسوی دیوا اور سادھیہ اور اُو اور جمیع دیوتا یعنے فرشتگان +

ریج — ۳ — اور گندہرب اپسرا ناگ سدہ چارن گوہیک رشی پتر بدیادہر کنّہر یہہ سپنورن ملکر شری کرشن چندر مہاراج کے درشنون کی اچھا کرتے ہوئی دوارکا مین گئے +

ج — اور گندہرب یعنی مطرب اپسرا یعنی حورین ناگ سدہ چارن گوہیک رشی پتر بدیادہر کنّہر (یہہ سب دیوتاون کے قومین مین) یہہ سب ملکر شری کرشن چندر مہاراجکے دیدار فیض آثار

کے خواہش مین دوارکا مین آئے +

ربد — ۴ — سنپورن منگھون کے مَن کو رمنی والے بھگوان جس شریر کرکے سمست لوگونکے
پاپون کو دور کرنیوالا ایش بستار رہے ہین +

د — ہر دل عزیز یہہ شریر جس جسم سی تمام جہان کے پاپونکو دور کرنیوالے نامور کامونکو کر رہے ہین

ربھ — ۵ — مہاردتہیون کرکے ببھلے یہ گاردہی کو پراپت ہوی ہوئی اور یہ کا شمان
جو دوارکا پوری تس وکہے نہین تریپت ہوئی شریر جنکے ایسی دیوتا اور رشیون نے اوہ بہت ہے
درشن جنکا ایسی شریکرشن چندرجی کو دیکھا +

ہ — سب قسم کے دولت وحشمت کی سامانون سے بھری ہوئی اور نہایت منوّر دوارکا پورمین
نہین سیر ہوئی ہین دیکھتی دیکھتے آنکھین جنکے ایسی دیوتاؤن اور عارفون نے صاحب جمال بے
مثال شری کرشن چندر مہاراج کو دیکھا +

ربو — ۶ — سُرگ کی اودیانون سی پراپت ہوئین جو پُشپ مالا مین تن کرکے شری مہاراج
کو آچہادن کرتے ہوئے اور للت ہین پد جنمین ایسی بانیون سی جگدیشر کو استتی کرتے بھوی +

و — باغ رضوان کے گلشنون کے رنگ برنگ کے نادر پہولون کے ہار شری مہاراج پر چڑھائے
کہ گویا اون پہولون سی تمام بدن ڈہک گیا اور بعد اسکی نہایت عمدہ عمدہ الفاظ اور عبارت سی حمد کی

ربشر — ۷ — دیوتا کہتی ہین ہے ناتھہ بدہی اور اندریون اور پران اور مَن اور بانی کرکے تیرے
چرن کملونکو ہم نمسکار کرتے ہین جونسی چرن آربند کرم مَی پہانسی سے مکتی کے اِچہا والے بھگتی یُگت
پرشون کے ہردی مین سداکال چنتن کئے جاتے ہین +

ز — حمد کے عبارت کہتی ہین — دیوتا ملتمس ہوئی کہ ای مالک العالمین ہم سب عقل اور حواس
اور دل اور نطق سی آپ کی اون مقدس قدمونکو سجدہ کرتے ہین کہ جو قدم اقدس نتائج اعمال کے
پہانسی سے نجات کی آرزو والے عاشقان اللہ کی دل مین ہردم تصوّر کئی جاتے ہین +

ربیج — ۸ — ٹیکا — تیرے پدارنبد کا چنتن کرم پہانسی سے چہوٹنے کیو اسطی مکتشو پرش کیون
کرتے ہین یہہ شنکا کرکے کہتی ہین — مول — اپنی آپ کو بہی ویرشٹ آور شٹ کرم کرنیوالا
ہونیسی تو ترگن روپا اپنی مایا کر ہہی دیکھے ہے پرکٹ در بہاؤ جو یہہ جگت اور تہات من کرکے
بہی جو بہاونا ہین کیا جاتا تسکو رچتا ہی اور تہون گنون مین استہت ہوتا ہوا اوس بشتو کو
لے کرتا ہے — ہی اجت ان کرمون کو تو سنگ کو نہین پراپت ہوتا جس کارن سی اپنا آتم روپ

سکھہ

سُکھہ جو ڈہکا ہوا نہین اوسکو وکہی جو تو تھہت ہی اِس کارن سی ہی تو کرمونکو کرتا ہوا بھی آتمارام پرمیشر ہی +

ح — میرے پاک قدمون کا تصور نتیجہ اعمال کے زنجیر سی چہوٹنی کیواسطی طالبان نجات کیون کرتی ہین شرمہاراج کیطرف سی یہہ شنک کرکے کہتی ہین — چونکہ تو بہی افعال نہان اور عیان کا کرنیوالا ہے کیونکہ اپنی قدرت لاانتہاسی جو بصورت پیدایش و پرورش و فنا ان تین صفات کی ہے ہی اِن بےشمار عالمونکو کہ جنکے حقیقت کو دل بہی نہین جان سکتا اپنی آپ مین ہے پیدا کرتا ہی اور اونہین صفات کے ذریعہ سی اپنی آپ مین ہے فنا کر لیتا ہی سوای اجت باوصفیکہ تو جملہ افعال کا فاعل بہی ہی لیکن یہہ فعل تجہکو لگ نہین سکتی کیونکہ تو اپنی عین سرور ہونی اور عین علم ہونے اور تعلقات سی منزہ ہونکو بہولا نہین ہے بلکہ اپنی عظمت کو خوب جانتا ہے اس وجہ سی تو ان افعال کو کرتا ہوا بہی خدائی ذوالجلال ہے یعنی کسی فعل کا کرنیوالا نہین ہے +

ریط — ۹ — ٹیکا — آتمارام کو کرم کرنیسی کیا پریوجن ہے یہہ شنکا کرکی کہتی ہین — مول ہی استیتیہ मद्देव راگی پُرشونکے بدّیا بید کا اُدہین وان پُن تپ کرم کرکے اِس پرکار شدّہی نہین ہوتے جس پرکار بہکت جنونکے تمہاری یش مین اوتپن ہوئی جو ادتم شردہا تِس کری ہوتے ہے

ط — اوس خدائی ذوالجلال کو ارتکاب افعال سی کیا مطلب ہے اس سوال کا جواب دیتی ہین — ای حمد کرنیکی لایق گرفتاران دنیائی دنے تحصیل علم اور بید پڑہنی اور خیر خیرات ریاضت شاقہ کرنے سی ایسی پاک نہین ہوتے جیسی کہ آپ نی اوتار لیکر جو اعمال کئے ہین اون اعمال کے تذکرے مین اعتقاد اور یقین کامل پیدا ہونیسی پاک ہوجاتے ہین +

رک — ۱۰ — جو تیشرون کرکے ہردے مین استہاپت کئی ہوئی ہین اور جو بہکت جنون کرکے سائیج مکتی کے ارتہہ سن بدہے جیت انہکارمین پوجت ہین تینین کئے ایک نے جو سُرگ کو اولنگہہ کر تیلنہہ پراپتی کے ہمت تین کالون مین پوجی ہین دی چرن کمل ہم سبہونکی اشبہہ باسناونکی ناش کرنیوالے اور شبہہ باسنا ونکی دینیوالے ہووین +

سی — جو قدم مقدس نامے گرامی عارفون نے رونق افروز دل کر رکہی ہین اور جنکو تیرے عاشق سائیج مکتی کے حاصل ہونیکی واسطی حواس خمسہ باطنی کے ساتھہ ہردم پوجتی ہین اور اونین کئی ایک نے بہشت کی تمنا کو اونچی طاق پر رکھہ کر بیکنٹہہ کے حاصل ہونیکی امید مین زمانہ ماضی و حال و استقبال مین پرستش کئے ہین وہی قدم مقدس ہم سبہونکی بُری خواہشون کے دُور کرنیوالی اور نیک

خواہشونکے دینیوالے ہووین +

رگ ۔ ۱۱ ۔ ہاتھہ جوڑ کر بیدک بدہی کرکے ہوی لیکر اگنی مین ڈالنے کے سمی جو چرن کمل چنتن کیجے جاتے ہین اور تمہارے اچھا کو جاننیوالے ادہیاتم یوگی جنکو ہمیشہ جو پرم بھاگوت ہین تنہون نے جنکو سرب پرکار پوجن کیا ہے وہی چرن کمل ہمارے اشبھہ باسناؤن کے ناش کرنیوالے ہووین +

یا ۔ حسب قواعد بید ہاتھہ جوڑ کر آگ مین ہوی ڈالنے کیوقت جو قدم تصور کیے جاتے ہین اور تمہاری خواہشونکے جاننیوالے عارفون مین جو اشرف لاولیا ہین اونہون نے جنکو سبطرح سے پوجا ہی وے قدم مقدس ہماری بد ارزؤنکو دور کرنیوالے ہووین +

رگ ب ۔ ۱۲ ۔ ٹیکا ۔ پرم بھاگو تو نسی تلسی سے بہے آدک پریتی آپکو ہے یہہ بات کہتی ہین مول ہے بہو تمہارے بچہہ استہل مین پڑا جان جو بن مالا تکے ساتھہ بھگوتی جو تلسی سوستی کے نیائین تیپے پیر چاہے کرتے ہو تو بہی تس تلسی کا نرادر نہین کرکے ہم بہکت جنون کرکے ادہین کیے ہوے بن مالا کو پریتی پوروک پوجا کے سمی سوہی کار کرتے ہو ایسے جو تم سو تمہارے چرن کمل ہمارے اشبھونکو دور کرنیوالے ہووین +

یب ۔ اپنی خواستگاران صادق کو تلسی سے بہی زیادہ آپ پیار کرتے ہین یہہ بات کہتی ہین ای جلوہ گر جہان تیری سینہ حسن گنجینہ پر زیب جو بن مالا ہے اوسکے ساتھہ لچھمن رقابت سے اگرچہ حسد بہی کرتی ہے لیکن آپ تیسیر ہے اوسکے ساتھہ بتواضع پیش آتے ہوئے ہم آپ کی خواستگار صادق جو بن مالا پرستش کے وقت محبت دلی سے آپکے نذر کرتے ہین اوسکو آپ کمال عنایت اور الفت کے ساتھہ قبول فرماتے ہین سو ایسے جو آپ ہین آپکے قدم مقدس ہمارے بدباطنی کو دور کرنیوالے ہووین

رگ ج ۔ ۱۳ ۔ ہے بھومن تمہارا چرن کمل ہم بھجن کرنیوالونکے پاپون کو نشٹ کرکے ہمکو پوتر کرے اور ساد ہو جنون کو سرگ کا کارن اور اسادہونکو نرک کا کارن ہووے کیسا ہے وہ چرن کمل جو راجا بلی کے بندہن ہمی کیتو روپ ادرین بکرم کرکے ہے کیسا وہ کیتو ہے تین لوکون بڑی دہارا کے گرنے جو گنگا سو ہی پتاکا جسمین اور سرا اور اسرونکی سینا کو جو بہی اور ابہے کے دینیوالے ہین سو چرن کمل ہمارے انتہ کرن کو پوتر کرنیوالے ہووے +

تج ۔ ای ذوالجلال آپکے قدم مقدس ہم اونکے یاد و اوراد کرنیوالونکو گناہون سے پاک کرین اور نیک افعالونکو بہشت کی دینیوالے اور بدافعالونکو دوزخ کے دینیوالے ہووین کیسے ہین وہ آپکے قدم مقدس جو راجا بلی کے باندہنے اور تینون عالم کے ماپنے کیوقت ایک خوبصورت علم کے مانند ہوے

کہ پرچم جسکا تینون عالم مین دھار باندھ کر گرنیوالے شری گنگا جی ہو ئین سو جو قدم مقدس نیک افعالونکو بیخوف کرنیوالے اور بدافعالونکو خوف کر دینے والی ہین ہمارے حواس خمسہ باطنی کو پاک اور صاف کرنیوالے ہو وین *

رکد ۱۴ — ہی پرش اوتم نتھی ہوئی بیلونکی نیا ئین برہما آدی ستر پردھارے پر بسیر پڑہ آدی کرکے دکھی ہوئی ہوئی جسکے بس مین ہوتے ہین ایسی پر کرتے اور پرمش سی پری کال سروپ جو تم ہو سو تمہارے چرن کمل ہماری کلیان کے ہیت ہو وین *

یعنی — ای محیط عالم برہماسی لیکر بورنا توان تک ساری مخلوقات ارضی وسماوی آپسمین کینہ او حسد اور جنگ وجدال وغیرہ کرنیسی سخت مصیبتون مین پھنسی ہوئے نتھی ہوئے بیل کیطرح جسکی قابو مین ایسی پرکرتے اور پرش سے پرے کال سروپ جو آپ ہین سو آپکی قدم مقدس ہمارے خیر وحسنات کی سبب ہو وین *

رکھہ ۱۵ — ٹیکا — پرکرتے پرش سی پرلیشر یہی اسباب کو او پیادن کرتے ہوئے کال سروپ پرشوتمتا کو برنن کرتے ہین — سوال — ہی پرشوتم اس جگت کی اوپتی استھتی سنگھار انکا ہیتو تو ہی کیسی جو مایا او پرش ورمہ تتو انکا کال اوتہات نیتا ہے کو کہتی ہین سوئی یہہ تر نا ہے اوتہات کال بڑا گنبھیر ہے پل اور یگ جسکا سو تت سروپ ہے جسکو کہتی ہین *

یعنی — ای محیط عالم اس عالم کی پیدایش اور پرورش ورفنا کا باعث آپ ہے ہو کیونکہ مایا اور پرش اور مہہ تتو کو قوت تحریک بخشنے والا تمہین کو کہتی ہین اور یہہ جو زمانہ ہو کہ جسکے تیز رفتاری بڑی عمیق ہے یعنی بڑے غور اور تامل سی سمجھنی کے لایق ہے سو یہہ بھی آپ ہی ہو *

شرح — مایا ارادہ ازلی سی مراد ہی اور پرش محض اوس مبداء کل سی مراد ہی جو بروز ازل سب سی پہلے موجود ہوا اور پہر اوسی اور سب کچھہ ہوا — مہہ تتو عین علم ودانائے سی مراد ہے *

رکو ۱۶ — تمہین سی پرش شکتی کو پراپت ہو کر جب مایا کے ساتھہ مہہ تتو کو گرہہ کی نیا ئین دھارن کرتا ہی اور وہی مہان پرش تیرا مایا کی انوساری ہو کر اپنی سے اس انڈ کو شن اہتات برہمانڈ کو اوتپن کرتا ہے کیسا برہمانڈ جو آیہہ آورنون سے یکت ہو *

یعنی — تمہین سی وہ پرش قوت حاصل کرکے مایا کے ساتھہ مہہ تتو کو حمل کے مانند اپنی شکم مین رکہتا ہے اور پہر وہی بہر رگتر اوسی مایا کے ساتھہ ہو کر اوس حمل سی اس کرہ بیضاوی کو جو کہی پردون
خاک وغیرہ ۷
ڈہکا ہوا ہے پیدا کرتا ہے *

رکز ۱۷ — تس ہیتو سی استہاور اور جنگم جگت کر آپ ہو سوامی ہو ہو اندر یونکی سوا

جس کارن سی مایا کرکے اوپتن ہوئین جو اندریہ اونر اندریونکے بر تیان اون کرکے پرابت ہوئے
جو بشئی ہین اون لشیونکو سیون کرتی ہوئی یوگی جن بہی استئی بہی کرتی ہین تنکو سیون کرتے
ہوئی بہی ہے تم لیپت نہین ہوتی ہو +

نیز — اسی سبب سی ذیروح اور غیر ذیروح تمام عالم کے آپ ہی مالک ہو اور اسی مالکیت اس
تیرے ارادہ ازلی سی پیدا ہوئی جو جو اس ورجو اسونکے متوتین اونسی جو حاصل ہوتے ہین لذات
محسوسات اون لذات محسوسات کو حاصل کرتے ہوئی بڑی عارف اور مرتاض بہی خوف کہاتے
ہین لیکن آپ اون سب لذات کو حاصل کرتے ہوئی اونسی ملوث نہین ہوتی ہو +

رکح — ۱۸ — ٹیکا — لشیون وکہی لیپت نہونی ہین اوکتی کہتے ہین + مول — ہنسکر دیکہتی
کرکے دکہلایا ہے اپنا بہاو جنہون نے اور من کے ہرنیوالی بہر و منڈل کے بہیجے ہوئے جو بڑی اوگر ہیتہین
سوہ کو پراپت کرنیوالے کامدیو کے بان تہون کرکے کہوڈس سہسر استریان جسکی منکی چہوب
کرنیکو نہ سمرتہہ ہوئین — اسی ہیتو سی ہم جانتی ہین جو آپ لشیونکو سیون کرتی ہوئے بہی الیپت ہو
رح — ملوث نہونی مین دلیل کہتے ہین — سولہ ہزار عورتین صاحب جمال بے مثال ہزارون
ناز و انداز اور کرشمہ ہای جانگداز کرتے ہوئین اور میٹہی میٹہی ہنسی ہنستی ہوئین آپکو دیکہتی ہین اور
اپنی دلکش ابرووںکی کمان سی بڑے تیز تیز تیر دل کے چہیدنے والی آپکی طرف چہوڑتی ہین تاکہ اونکے
ذریعہ سی آپکو اپنا خواہشمند بناکر لذات شہواتی کا مطیع بناوین لیکن آپ اون ناز و انداز پر کچہہ
خیال نفرماکر لذات محسوسات کی شوق مین مضطرب نہین ہوتے — اس دلیل سی ہم جانتی ہین
کہ آپ لذات محسوسات لیتی ہوئی اونسی ملوث نہین ہوتے +

رکط — ۱۹ — تیرے امرت روپ جو کتہا سوئے ہے جل تس جل کے بہانیوالے جو کیرت روپ
ندی اور تیرے چرنون کی جل سے پرکٹ ہوئین جو گنگا دک ندی سو یہہ ندیان تین لوک کی پاپونکو
دور کرنیکو سامرتہہ ہین اسی ہیتو سی انو شرو جو کیرتے اربہات گرو کے اوچارن کرنیسی شرون ہی
جو کیرتے تسکو کرنون کی ساتہہ اور گنگا دک کو انگ سنگونکے ساتہہ اپنی دہرم مین استہت ہوئے جو اتم
پرش ہین سو اس پرکار کر تیرے دونو تیرتہونکو سیون کرتے ہین +

یط — آب حیات کی مانند تیری تیرین حکایتون کے پانے سی رواں ہونیوالے تیری عظمت اور
رفعت کے جو ندی ہے اور نیز مقدس قدمونکے دہونے سی گنگا وغیرہ ندیان جو ظاہر ہوئی ہین یہہ
دونو قسم کے ندیان تمام عالمون کے گناہونکو دور کرسکتی ہین اسی واسطے خدا پرست نیک آدمی اِن

دونوکی

دونون کی خدمت دل وجان سے کرتے رہتی ہین یعنی تیرے شیرین حکایتونکو مرشد برحق کی زبان سے سُنتی رہتی ہین اور گنگا وغیرہ کو کمال خوش اعتقادے کی ساتھہ تعظیم و تکریم کرکے پرستش کرتے ہین وہ ور دوربہی اوسمین نہانے اور گنگا جل پینے کیو اسطے جاتے ہین +

رل - ۲۰ - شری شکدیوجی کہتے ہین اس پرکار دیوتاؤنکے اور مہادیوجی کے ساتھہ برہماجی ہری کی استتی کرکے اکاش مین جاکر گوبند کو پرنام کرکے کہنے لگی +

ک - شری شکدیوجی فرماتے ہین کہ تمام دیوتاؤن اور مہادیوجی کے ساتھہ برہماجی اسطرح حمد کرنیکی بعد رخصت ہوکر اور آسمان پر جاکر شری بھگوان کو تسلیمات نیاز بجالاکر کہنے لگے +

رلا - ۲۱ - برہماجی کہتی ہین پرتھوی کا بھار اوتارنیکے ارتھہ جیسی پوربہ ہمنی پرارتھنا کری تھی سوہی استھنیتی آتم وہ کرم تیسی ہی آپ نی کیا +

کا - برہماجی فرماتے ہین ای جان جہان زمین کا بھار یے بوجھہ دور کرنیکے واسطی جسطرح پہلے ہمنی عرض کیا تہا وہ سب آپ نی اوسیطرح کیا +

رلب - ۲۲ - ست پرشون اور ست بکتاؤنمین دہرم کو تمنی استھاپن کیا ہی اور سنپورن لوگونکے پاپ کے دور کرنیوالے کیرتے کو دشاؤنمین پھیلایا ہے +

کب - حق پرستون اور سچ بولنی والون کو حکمت نظری اور عملے کے ساتھہ علم آلہی تلقین فرمایا اور تمام عالم کے گناہون کے دور کرنیوالے اپنی قدرت اور عظمت کو تمام جہات عالم مین پھیلایا +

رلج - ۲۳ - یدبنش مین اوتار لیکر اوتم روپ کو دہارن کرتے ہوئی بڑے بڑے اپورب کرم اس جگت کی ہت کیے نمت آپ نے کئے +

کج - راجا یدو کے خاندان مین کمال حُسن صورت کی ساتھہ اوتار لیکر جو کام کبھی چشم فلک نے نہ دیکھے تہے اِن عالم کو سرور لازوال دینی کیو اسطی کئے +

رلد - ۲۴ - ہی ایشیر جتنی تمہارے چرتر ہین اونکو کل یگ وکھی مہاتما جن سُنتی ہوئی کیرتن کرتے ہوئے شیگرہ ہی اس سنسار کو ترجاوینگے +

کد - ای خدائی عز وجل آپکے قدرت او عظمت کے نادر حکایتونکو زمانہ کل جگ کے آدمی سُنکر اور گاکر بہت جلد اِس دنیا دولے کے بحر اعظم سے عبور کرجاوینگے +

رلہ - ۲۵ - ای پرشوتم یدبنش مین اوتار لئے آپکو ایکسو پچیس برس تیت ہوچکے ہین +

کہ - ای جلوہ گر جہان یدو کی خاندان مین اوتار لئے آپکو ایکسو پچیس برس گذر چکے ہین +

رکو - ۲۶ - ہی سنپورن جگت کی اشرہی دیوتاؤن کا کاریہ اب کوئی شیش نہین ہے - جو کہوا بہے بڑا بہارے بہار یدکُل کا ہے تو کہتے ہین - یہہ یدکُل بہے براہمنون کے شراپ دوارا نشٹ پراے ہو گیا + (نیست ۱۲ / ہوا ہوا ۱۲)

کو - اہی تمام عالمونکے پناہ گاہ دیوتاون کا تو اب کوئی کام باقے نہین رہتا - اگر آپ نے مادین کہ ابہی راجا یدوکا خاندان باقے ہی اور زمین پر اسکا بڑا بہارے بوجہہ ہی تو کہتی ہین کہ - یہہ خاندان راجا یدوکا بہے عارفون کے بد دعاسی نیست ہوا ہی جا ننا چاہیے +

رکز - ۲۷ - تس کارن سی جو آپ کے اچھا ہو تو ابہی پرم دہام بیکنٹھہ کو چلیئے اور ہم جو تیرے کنکر لوگونکے سہت لوکپال ہین ہنکے رکشا کر +

کز - چونکہ جس کام کیوسطی آپ یہان تشریف لائے تہے وہ کام سب تمام ہوچکی اسواسطی اگر آپکو منظور ہو تو اپنی وطن مالوف بیکنٹھہ کو تشریف لی چلیئی اور ہم جو آپکے غلام طبقات ارضی وسماوی کے حاکم ہین سو ہمارے معہ باشندگان طبقات کے پرورش فرمائیے +

رلح - ۲۸ - شری بہگوان کہتی ہین ہے برہمن تمنی جو کچھہ کہا ہے وہ سب مینی نشچے کیا اور تمہارا کاریہ سب مینی کیا اور پرتہوی کے بہار کو اوتارا ہے +

کح - شری بہگوان نے فرمایا ای برہماجی تمنی جو کچھہ کہا وہ مینی خوب سمجھا اور تمہارے سب کام مینی بخوبی کردئے اور زمین کے بوجہہ کو اوتارا +

رلط - ۲۹ - یہہ یادونکا کُل جو بل شورتا لچھمی کرکے بڑہ ہوا ہوا میرے کرکی رکا ہوا ہی لوگون کے گرہن کرنیکے اچھا کرتا ہے جیسی ابیلا کرکے رکا ہوا ہی سمدر لوکونکو ڈوباونا چاہتا ہے + (۱۲ عظیم)

کط - یہہ راجا یدوکا خاندان عظیم جو زور اور جبارت اور بلندے ہمت اور دولت وعظمت کے ترقی مین نظیر نہین رکہتا اسکو باوصفیکہ مین روک بہی رہا ہون تب بہی یہہ تمام جہان کے کہا جانیکے خواہش رکہتا ہے جیسی سمندر اپنی ساحل سے رکا ہوا بہی طوفان عظیم برپا کردیتا ہی +

رم - ۳۰ - ایسی بیل یادونکے کُل کو نہ سنگہار کرکے جو ہم اپنی لوک کو جاونگی تو توڑ دیے ہین سنپورن مریادا جسنی ایسی یادوکل دوارا یہہ سب لوک ناش کو پراپت ہوونیگے + (عظیم)

ل - ایسی بہت بڑی یادونکی خاندان کو اگر مین کالعدم نہ کرجاونگا تو اپنی حد استطاعت سی باہر نکلا ہوا یہہ راجا یدوکا خاندان تمام جہان کے خون ناحق کا ایک بڑا سبب موجود رہیگا +

رط - ۳۱ - ایسی ہیتو سر اس کال مین براہمنون کے شراپ دوارا اس کُل کے ناش کا آرنبہ

کیا ہے

کیا ہے اسکی ناش ہونیکے نشچیات ہی برہمن اپنی دہام کو جاتا ہوا تیرے بہون مین ہے اونگا +

لا - یہہ ہی وجہہ ہی کہ مینی براہمنون سی بد دعا دلا کر اس خاندان کے نیست و نابود کرنیکا آغاز کیا ہی اس کام کے کرنیکے بعد اے برہماجی مین اپنے گہر کو جاتا ہوا تیرے گہر ہے آونگا +

ر مب - ۳۲ - شری شکدیوجی کہتے ہین یہ سنکر کے ایسی کہا ہوا برہما نمسکار کرکے دیوتاؤن کے ساتہہ اپنی دہام کو پراپت ہوا +

لب - شری شکدیوجی فرماتی ہین شری مہاراج کے ارشاد کو برہما سُنکر تسلیم نیاز بجا لاکر دیوتاؤن کے ہمراہ اپنی گہر کو چلا گیا +

ر مج - ۳۳ - اسکی پشچات دوارکا مین بڑی بڑے اوتپات ہوتے ہوئے دیکہہ کر پراپت ہوئی جو یادو ونشین بردہ ہین تنکو شری بہگوان نے کہا +

لج - بعد اسکی دوارکا مین بڑی بڑی بد فالے کی باتین روز ظاہر ہونی لگین اوسوقت اون بدفالیون کو دیکہہ کر یادو ونشین جو لوگ مسن اور بزرگ تہی اون سی شری مہاراج نے ارشاد فرمایا +

ر مد - ۳۴ - شری بہگوان کہتی ہین یہہ بڑی بڑے ہی اوتپات سب اوسی اوٹہتی ہین اور ہمارے کُل کو براہمنون کا اسوگہہ شراپ دور تیدارہتات نہ دُور ہونی والا جو شراپ سو ہوا +

لد - شری بہگوان فرماتے ہین یہہ نہایت نامبارک بدفالین ہر چہار طرف سی ہوتی ہین اور انکے ظہور کا سبب یہہ ہی معلوم ہوتا ہی کہ ہمارے خاندان کو عارف ممتاز بد دعا دے چکے ہین جو بد دعا کیسے طرح دور نہین ہو سکتی اور ضرور اپنا اثر دکہلاینگے +

ر مہ - ۳۵ - ہی بڑی پرشو جنکو جینی کے اچہا ہی اونکو اب اس استہان مین نواش نہین کرنا چاہیے اسلئی ہم بڑی پُن کے دینی ہارے پربہاسک چہتر کو آج ہی جاوینگے دیر مت کرو +

لہ - ای بزرگو تم سب دوارکا کے باشندو نمین سی جنکو جینی کے خواہش ہے اونکو اب یہان دم بہر ہے نہین ٹہرنا چاہئے اسی واسطی ہم بڑی خیر و حسنات کی دینی والی پربہاسک چہتر کو آج ہی جاوینگے تم سب ہے ہماری ساتہہ چلو دیر مت کرو +

ر مو - ۳۶ - جس پربہاس چہتر مین اسنان کرنیسی چندرمان وجہہ شراپ سی بجا اندراب سی بمکت ہوکر پہر کلاؤنکے پورنتا کو پراپت ہوگیا تہا +

لو - اوس پربہاسک چہتر مین غسل کرنیسی ماہتاب ان وجہہ بد جابت کی بد دعا سی بچا تہا اور اوسکی برکت سی گناہونکو دور کرکے اپنی نور کامل کو اوسنی بہر پایا تہا +

رمز - ۳۷ - ہم ہے تس چہتر مین اشنان کرکے پتر دیوتاؤن کو ترپن کرکے بڑی بڑی بدّ ونان
گنون والی برہامہنون کو اِتی بہوجن کرواکر +

لز - ہم ہے اوس پربہاس چہتر مین غسل کرکے اپنی بزرگان مرحوم اور دیوتاؤن کو پاتے دیکرسیر
کرینگی اور بڑی بڑی علماء اور عقلا ہمہ صفت موصوف برہامہنونکو نفیس نفیس طعام کہلا دینگی +

رمح - ۳۸ - اور تہون یاترو ہنین شردہا ساتہہ بڑی دہن دان دیکر دکہیونکو ترانگیکے جب بچ کار

لح ......... اور اونہین ظروف مین کمال اعتقاد کے ساتہہ زر وجواہر خیرات
کرکے اونکو دینگے اور جیسی دریای شور سے بذریعہ جہاز کے عبور کرتے ہین اس خیر خیرات کی ذریعہ
سی اپنی مصایب سخت کو دور کرینگے +

رمط - ۳۹ - شری شکدیوجی کہتے ہین ہے راجن اِس پرکار سُنیون یادو بہگوان کرکے
کہے ہوئی پر بہاس چہتر کے جانیکی کرے ہی اچہا جنہون نے اپنی اپنے رتہونکو جوتتی ہوئے +

لط - شری شکدیوجی فرماتے ہین کہ ای راجا پریچہت شری بہگوان کا یہہ ارشاد سُنکر ساری
یادو پربہاس چہتر کے جانیکی واسطی اپنے اپنی سوار یکے رتہہ جوت کر طیار ہوئی +

رن - ۴۰ - ہے راجن بہگوان کرکے کہی ہوئی بات کو سُنکر اور تس نمت اور بڑے
بڑی گہور ارشٹون کو دیکہہ کر سدیو کال شری بہگوان کا انوساری اودہو +

م - ای سلطان نیک جاہ ہردم شری بہگوان سی موافق رہنیوالا اودہو جے نے جب یہہ بات شری مہاراج
سے سُنی تو اپنی دلمین اسکی سبب کو خیال کرکے اور دوارکا مین جو ہر روز نئے نئے اور بڑی مخوف بدفالین
ظاہر ہوتی تہین اونکو دیکہہ کر +

رنا - ۴۱ - ایکانت مین پراپت ہوکر جگدیشر شری کرشن چندرجے کو شرنواے کے پرنام کرتا ہوا
ہاتہہ جوڑ کر کہنے لگا +

ما - شری مہاراج کے پاس خلوت مین جاکر تسلیمات نیاز بجالایا اور ہاتہہ جوڑ کر عرض کرنی لگا +

رنب - ۴۲ - ہے دیو ہی دیو ایش ہے یوگیشر ہے پُن شرون کیرتن براہمنونکے شراپ
دور کرنیکو یدّ یے سمرتہہ ہے ہوتو بہی جو نہین دور کیا اِس ہیتو سی آپ اس کل کا سنگہار کرکے اِس
بہولوک کے تیاگ کرا چہا کرتے ہو +

مب - ای فرشتہ خصال وای شاہ فرشتگان وای شاہ عارفان وای پُن شرون کیرتن یعنی
موجب خیر وحسنات ہر یاد آپکی سو آپ براہمنونکے بددعا کو اگرچہ بی اثر کردینی کی قدرت رکہتی ہو

لیکن آپ نی ایسا نہین کیا اسو جہہ سی مینی سمجہا کہ آپ اس یادو ونکی خاندان کو نیست و نابود کر کی اس عالم فانی کو چہوڑا چاہتے ہین*

ر ۔ نج ۔ ۴۳ ۔ ہی کیشو مین تمہاری چرن کملو کو ایک آدہا چہن بہی تیاگنا نہین چاہتا مجہکو بہی اپنی دہام کو لے چلو*

مج ۔ ای کیشو مین آپکی قدم مقدس کو ایک آدہا لمحہ بہی نہین چہوڑ سکتا مجہکو بہی آپ اپنی ساتہہ لیے چلیئی

ر ۔ ند ۔ ۴۴ ۔ ہی کرشن تمہارے کرتڑا منکہیون کو منگلو نکے دینی ہارے کرتونکو امرت سمان لوگونکو اور کرتڑا اونکے اچہا چہڑوا دیتی ہے*

مد ۔ ای کرشن آپ کی کہیلون اور اعجاز و کرامات کی باتون کا تذکرہ لوگونکو کمال سرور کا دینیوالا ہی اور سُننی والونکی کانونکو امجیات کی مانند ہی اسی وجہہ سی لوگ اس نعمت کو پاکر اور سب کام چہوڑ دیتی ہین*

ر ۔ نہہ ۔ ۴۵ ۔ شَیَنا آسن ویش بہرمن استہتی ہنان کرتڑا ہو جن آدی مین اپنی بیاری جو تم ہو تنکو تمہارے بہکت ہم لوگ کس پرکار تیاگینگی*

مہہ ۔ ای عزیز تر از جان اب تک ہم اور آپ ایک جگہہ سوتی تہے ایک جگہہ بیٹہتی تہے ایک ساتہہ ہوکر نہین جاتے تہے ایک جگہہ ٹہرتے تہے ایک ساتہہ نہاتے تہے ایک ساتہہ ہوکر کہیلتی تہے ایک جگہہ کہاتی تہے اور علی ہذالقیاس کبہی ہم آپ سی کسی وقت مین جدا ہوتے تہے سو اب آپکو کیونکر چہوڑ سکتے ہین*

ر ۔ نو ۔ ۴۶ ۔ تمہارے کرکے بہوگی ہوئی پُہپ گندہ بستر النکار آدی کرکے النکرت اوچہشت بہوجن کرنیوالے داس ہم تمہارے مایا کو کس پرکار جیتینگی*

مو ۔ آپکی مستعمہ پہول اور عطریات اور ملبوسات اور زیور وغیرہ کے استعمال کرنیوالی اور آپکی جوٹہن کے کہانیوالے غلام آپکے مایا کو کسطرح جیتنگے*

ر ۔ نر ۔ ۴۷ ۔ وایو جنکا بہوجن ہے اور جت اندری ہین اور شانت سُبہاؤ شدہ چت سنیاسی رشی پرشن برہم کے دہام جاتے ہین*

مر ۔ صرف ہوا جنکے غذا ہی اور حواس کو جنہون نے جیت لیا ہے دل کو جنکی خاطر خواہ تسلی حاصل باطن جنکا آئینہ کی مانند صاف ہے تارک کامل ہین ایسی لوگ واصل حق ہو جاتے ہین*

ر ۔ نخ ۔ ۴۸ ۔ ہی مہایوگن ہم تو کرم مارگ مین بہرمتی ہوئی تمہارے بہکتون کے ساتہہ تمہاری چرچہ کتہن کرتے ہوئی اس دُشترسنسار کو ترینگے*

مح — ای قادر مطلق ہم تونتیجہ اعمال کے جال مین پہنسی ہوئی تمہارے بہگتون کے ساتھہ تمہارے چرترون کو کہتی اور سنتی اس دنیائی دنے کے بحر اعظم سے عبور کرینگے +

رنظ ۴۹ — تمہاری چرترونکو سمرن کیرتن کرتے ہوئے ہم پرم گتے کو پراپت ہوونگی +

مط — اور اوہین تمہارے چرترون کو یاد کرتے ہوئی اور گاتے ہوئے سرور لازوال پاوینگے +

رس ۵۰ — شری شکدیوجی کہتی ہین ہے راجن برج بہوکہن دیوکے نندن شری کرشن مہاراج اودہوکرکے اس پرکار کہی ہوئی اپنے پیارے ایکانت بہرتہ[انتقبہ ۱۲] کو کہتے ہوئے +

ن — شکدیوجے فرماتی ہین ای سلطان ذیجاہ جب اودہو نے دیوکی خلف الرشید شری کرشن مہاراج سی اسطرح التماس کے تو شری مہاراج اوسکے مطلب کو سمجہکر اوس اپنی پیارے بندہ سی یہہ فرمانے لگے +

# اِتی شری بہاگوت مہاپورانے ایکادش اسکندھے کہشٹ ادھیائے

# اتہہ ستم ادھیائے

ٹیکا — ستم ادھیائے مین اودہوکو آتم گیان پراپتی کے ارتہہ شری مہاراج ایک اودہوت کا اتہاس برنن کرتے ہین +

شرح — اس ساتوین شاخ مین اودہوکو آتم گیان ( جسکو حکماء یونان علم ما قبل الطبعیت و نیز مابعد الطبعیت کہتے ہین ) کی حاصل ہونیکی واسطی شری مہاراج ایک عارف ممتاز کے حکایت اوسکے سامنی بیان کرتے ہین

رسا ۱ — شری بہگوان کہتی ہین ہے مہابہاگ تو جو مجہی کہتا ہی وہ میرے کرنیکی آپ ہی اچہا ہے جستی برہما اور مہادیو اور لوکپال سبہی میرے بیکنٹہ باس کے اکانکشا والے ہین +

ا — شری بہگوان نے فرمایا کہ ای بلند طالع جس کام کے واسطی تو مجہکو کہتا ہے اوس کام کے کرنیکی مجہے آپہی خواہش ہے کیونکہ برہما اور مہادیو اور لوکپال سبہی میرے بیکنٹہ کے حاصل ہونیکی بزارجی سی تمنا رکہتی ہین +

رسب ۲ — مینی اس بہولوک مین سنپورن دیوتاؤنکی کاریہ سدہ کئی ہین اور اسی کارن سے برہما کے پراتہنا کی انوسار مینی انش سہت اوتار دہارا تہا +

ب — مینی اس عالم زمین مین اگر تمام دیوتاؤن کے کام درست کئی ہین کیونکہ محض اسی واسطی برہما کے خواہش و التماس کے موافق مینی معہ بلرام جیکے اوتار لیا تہا +

رسج ۳ — براہمنونکی شراپ دوارا اوگدہ ہوا ہوا یہہ یادوکل پرسپر یدہ دوارا نشٹ ہو کر ناش کو پراپت ہویگا اور اس دوارکا کو آجسی ساتوین دن سمدر ڈوبادیوے گا +

ج - گرامی عارفون کے بددعا کی اثر سی بانسونکے بن کی مانند اس خاندان کے اسمین ہے آتش فساد مشتعل ہوکر یہہ پہیلا ہوا اسکی جلکر خاک سیاہ ہوجاویگا اور اس دوارکا کو آجسی ساتوین دن دریای شور غرق کرلیگا +

رسد - ۴ - ناش ہوگئی ہین منگل جسکے ایسی یہہ لوک کو جب مین ..... تیاگ دون گا تب ہی اودہو کل جگ کرکے ہی یہہ نراکرت ہوویگا +

و - اس بیت الحزن عالم زمین کو جب مین چہوڑ دونگا اوسوقت ای اودہو کل جگ ہی اسکو اگر دبا لیگا +

رسہہ - ۵ - ہی اودہو میرے کرکی تیگت اس پر تہوی تل مین تمنی تو اس نہین کرنا کس نمت سی جو اس کل یگ مین بہد اسنکہیہ اوہرم مین پریتی والے ہوونگی +

ہ - ای اودہو جبکہ اس عالم زمین کو مین چہوڑ دونگا تو تجہکو یہان نہین رہنا چاہئی کیونکہ کل جگ کے زمانہ مین اکثر آدمی ادہرم سی بہت محبت رکہینگی +

رسو - ۶ - ٹیکا - اب یہان سی شری مہاراج اودہو کو گیان اوپدیش کا آرنبہہ کرتے ہین

مول - ای اودہو - تو سنبندہیونمین سنیہہ (محبت) تیاگ کر اور مجہمین من لگا کر سنپورن جیوون کو سمان دیکہتا ہوا پرتہوی کی یاترا کر +

و - ای اودہو تو اپنی تمام متعلقون سی محبت چہوڑ کر اور میرے ساتھہ یعنی پرمیشور سچدانند کے ساتھہ جو تیرا اسرپ ہی ہے دل لگاکر کل مخلوقات کو برابر دیکہتا ہوا تمام روی زمین کے سیاحی کر +

رسز - ۷ - اور من او بانی اور نیترون اور کرنون کرکے انت جو یہہ سنسار درشیہ مان ہو رہا ہی اسکو مایا کلپت من کا سنکلپ مایتر تو جان +

ن - اور دل اور عقل اور نطق اور باصرہ اور سامعہ کی ذریعہ سی یہہ دنیائی فانی جو دیکہتی ہی اسکو مایا سے رچا ہوا صرف دل کا خواب و خیال جان یعنی حواس خمسہ ظاہری و باطنی سی خوب سمجہہ لے کہ یہہ تمام دنیا فانی ہی اور محض دل کا خواب و خیال ہے +

رسح - ۸ - ایکت پرش کو بہید بہیے ہو نیسی نانارتہہ کا بہرم گن اور دوکہہ والا ہوتا ہی اسہات کرم اکرم بکرم ریتی والے جو گن اور دوکہہ مین اونمین اوسکی بدہی بہرمنی رہتی ہے +

ح - جسکے دل مین دوئی سما رہی ہی اوسکو طرح طرح کی وہم اور خیال نیکی بدی والے ہوتے ہین یعنی اس عمل کے کرنیکی بید مین اجازت ہی اسواسطی اس حکم کے تعمیل کرنیسی مجہکو جنت کی عیش و آرام ملینگے

اور اسکے نہ کرنیسی گنہگار ٹہر کر عذاب دوزخ مین گرفتار ہونگا اور ان کامونکے کرنیکے واسطی بید مین اجازت
نہین ہے اور انکو مین کرتا ہون بس یہہ مجہکو آتش جہنم مین جلانیکے باعث ہونگے۔ سوا ہی اوسکے اور
ایسی ایسی خیالات مین اونکے عقل ڈانواڈول رہتے ہے

رسط - ۹ - تسکارن ہی تو چت اور اندریونکو روک کر اس سنپورن جگت کو بستہرت ہوئی
آتامین اور آتماکو مجہہ پرمیشر مین دیکہہ +

ط - اس وجہہ ہی تو اپنی حواسون اور قوت واہمہ کو روک کر اس جمیع عالم کو اپنی نفس ناطقہ جلوہ گر جہان
مین اور نفس ناطقہ کو مجہہ خدای عزوجل مین دیکہہ +

سع - ۱۰ - گیان ارتہات بید کے تات پریہ کا نسچی اور بگیان ارتہات پرتیکش ہو جانا اپنے
سروپ کا ان دونوکرکے جو پرش تگت ہی اور تیسی کرکے ارتہات آتماکی انوبہو کرکے تتر پریونین
آتم بہوت ہوا ہوا جو پرس جیت رہتا ہی سو پرش بگہنون سے بچ جاتا ہے +

ی - علم الیقین کے بعد جس شخص کو حق الیقین حاصل ہو گیا ہے اور اوس حق الیقین کے ہو جانیسی
اپنے آپ کو جان جہان اور جہان جان سمجہتا ہوا ہمیشہ مسرور رہتا ہی وہ شخص اس دنیای فانی کے
عذابون سی چہوٹ جاتا ہے +

رعا - ۱۱ - ٹیکا - جس پرش کو گیان پراپت ہو گیا ہی اوسکو تہیت ٹاچرن کرنا چاہیے یہہ
کہتے ہین - مول - گن اور دوش دونوسی جو اتیت ہی سو پرش اپنی پراچین سنسکارون سے
نسپی ہٹ جاتا ہے اور جیسی دوشیت کرمونکو نشید بدہ کرکے نہین تیاگتا تیسی ہے گن بدہی کرکے بہت
کرم بہی نہین کرتا جس کا کو ٹہی بالک سنکلپ بکلپ سے رہت ہوا ہوا کبہی کسی کام کو کرتا ہے اور کبہی
اوسی آپ ہی ہٹ جاتا ہے +

یا - جس شخص کو حق الیقین حاصل ہو جاتا ہے اوسکو جو کام کرنے چاہیئن وہ کہتے ہین - نیکی اور بدی سے
دونوکو جسنی ترک کر دیا ہی وہ شخص اپنے پچہلے جنمون کے پرتاوسی جملہ نیک و بد کامون سی آپ ہی
آپ ہٹ جاتا ہی اور جیسی برے کامونکو برا سمجہہ کر نہین چہوڑتا ایسی بید مین فرمائی ہوئی نیک اعمال کو
بہی نیک سمجہہ کر نہین کرتا بلکہ طفل نابالغ کے مانند کسی وہم اور خیال کو اپنے دل مین جگہہ نہ دیکر کبہی
کسی کام کو آپ ہی کرنے لگتا ہے اور کبہی آپ ہی اوسکی کرنیسی ہٹ جاتا ہے +

رعب - ۱۲ - سنپورن جیون مین سوہردہوا ہوا شانت چت گیان اور بگیان مین نشچی
یکت ہوا ہوا اس سنپورن بشو کو میرا سروپ دیکہتا ہوا پہر سنسار کو نہین پراپت ہوتا ہے +

یب ۔ جس شخص کو علم الیقین اور حق الیقین حاصل ہو جاتا ہے وہ شخص تمام عالم کا دوست اور خیر خواہ بن جاتا ہے اور دل کو اوسکے سب طرح تسلی حاصل ہو جاتی ہے اور تمام عالم کو میرے صورت اور میری صورت کو تمام عالم تصور کرتا ہی ایسا شخص پھر دنیا ہی دنے کے عذاب صعوبت سی منزہ ہو جاتا ہے یعنے پھر قید تناسخ مین نہین پہنستا +

ربعج ۔ ۱۳ ۔ شری شکدیو رشی کہتی ہین ہی راجن بہاگوتو مین اوتم اودہو شری بہگوان کر کے اسپرکار کہا ہوا اتوکے جاننی کے ایچہا کر کے شری مہاراج کو پرنام کر ایسی کہنے لگا +

تج ۔ شری شکدیو جی فرماتے ہین ای سلطان ذی شان خدا پرستون مین اعلی اور اشرف جو اودہو جی ہین اونکو جب شری مہاراج نے ایسی ہدایت فرمائی تو اودہو جی نے ادراک حقیقت کے آرزو کر کے آداب تسلیمات نیازہ بجا لا کر شری مہاراج کے خدمت مین یہہ عرض کے +

رعدہ ۔ ۱۴ ۔ ٹیکا ۔ تو سب کچھہ تیاگ کر کے میرے مین من لگا کر اس پرتھوی مین بچر اس پرکار کے اوپدیس کو اپنی یوگیہ ناتا ہوا اودہو نے پوچھا ۔ مول ۔ اودہو کہتا ہی ہی یوگیس ہی یوگ پہل داتا ہی یوگ سروپ ہی گو دوارا اوتپن ہونیوالی شری کرشن چندر مہاراج آپ نے کرپا کر کے میری کلیان کے نمت سنیاس لکشن والا تیاگ جو کہا ہی سو بستار پوربک وہ مجھی شرون کرائی

یدہ ۔ جب شری مہاراج نے اودہو سی فرمایا کہ تو ترک اسباب دنیا کر کے مجھہ مین دل لگا کر تمام روی زمین کے سیاحی کر اوسوقت اودہو نے اس ہدایت کو اپنی حقمین مفید جانکر شری مہاراج سی پوچھا اودہو کہتا ہی کہ ای تمام عارفون اور مرتاضون کے سردار اور ای تمام عبادتون اور ریاضتون کے ثمرہ بخش اور ای ریاضت مجسم اور آبرو ریاضت پیدا ہونیوالی شری کرشن چندر مہاراج آپنی میرے بہلے کیواسطی ترک اسباب دنیا کرنیکی لئے جو ہدایت فرمائی ہے سو وہ سنیاس یوگ یعنی قواعد ترک مجہسی کہئے +

رعہہ ۔ ۱۵ ۔ جنہی ہی بہو من لبتی پرشون کر کے یہہ کاماون کا تیاگ بڑا دشکر ہی اور سروپ جو پرش تمہارے بہکت نہین ہین اونکو تو ستی سبہاو سی ہی کاماونکا تیاگ کرنا نہایت ہی کٹھن ہے یہہ بات میرے بدہی مین آتی ہے +

یہہ ۔ کیونکہ ای مالک العالمین یہہ بات مین خوب سمجہہ تا ہون کہ جو لوگ لذات محسوسات کو بہت عزیز مانتی ہین اونکو دولت اولاد عیش آرام عورت وغیرہ کی آرزون کا چہوڑنا نہایت ہے مشکل ہی اور ای سرب سروپ جو لوگ تمہارے بہکت نہین ہین اونکو تو آپ سی آپ اپنی عادت جبلی کے کے موافق ہے ایسی تمناؤن کا ترک ازبس مشکل ہے +

رعو - ۱۶ - اور جسکی پرتے آپنی سنیاس کا اوپدیش کیا ہی وہ مین ہوں ڈہیٹی مایا کرکے رچے ہوئی تیرا دیے سہت اس دیہہ کو یہہ مین ہون اور یہہ میرے پتر ہین اور اتیا دی سمجھتا ہوا اور دُہتا رہے سمدر مین ڈوبا ہوا ہون اسلیے ان سی آپ کرکے گئے ہوئی اوپدیش کو جس پرکار مین شیگرہ ہی کرسکون تس پرکار مجھہ بہرتیہ کو سکھلا دو *

یو - اور آپ نے تو مجھکو ترک دنیا کرنا تلقین فرمایا ہی اور مجھہ کم عقل آدمی کا یہہ حال ہی کہ آپکے ارادہ ازلی سے پیدا ہوئی جو فرزند وغیرہ معہ میرے جسم کے ہین انمین یہہ مین ہون اور یہہ میرے بیٹی پوتے وغیرہ ہین ایسی بیہودہ انانیت کے پیدا ہوجانیسی محض حماقت کی دریا مین ڈوبا ہوا ہون سو مجھہ سی جسطرح آپکی تلقین کے موافق بہت جلد تعمیل کرسکون اسیطرح مجھکو فرمائیے *

رعز - ۱۷ - ہی بھگوان سوم پرکاش ست سروپ آتما جو تم ہو تمہارے بنا ن اپنی کو اوپدیش کرنیوالا دیوتاؤن مین بہی مین نہین دیکھتا یہہ جتنی برہما آدی شریر دہاری ہین سو یہہ سب بامیہ تیشیو نہین ست بدہی رکہنی سی تمہارے مایا کرکے موہت ہین *

یزہ - ای خدائی عزوجل خود بخود روشن اور عین حق اور عین علم و سرور آپکی سوائی مین اپنی آپ کو تلقین کرنیوالا دیوتاؤن مین بہی کوئی نہین دیکھتا کیونکہ یہہ جتنی برہما وغیرہ خورد و بزرگ دیوتا ہین سو یہہ سب لذات محسوسات کو حق سمجھتی ہین اسوجہہ سے تمہاری مایا کے جال مین پہنسے ہین *

رعح - ۱۸ - تس کارن سی انت پار سربگیہ ایشر اکھنڈ ارتہات کال کرکے ابادہیہ جو تم ہو نارائن سروپ اور نہے متر وہیار کے دکھہ سے کرکے تپا ہوا اور بیراگیہ والی ہی بدہی جسکی ایسا جو مین سو تمہاری شرن کو پراپت ہوا ہون *

یح - اسوجہہ سی اس دنیائی فانی کے عذابون کے آگ سی جلتا ہوا اور اسکی چھوٹ جانیکی فکر مین ہردم مبتلا جو مین ہون سو آپ جو بی نہایت اور عین دانش خدائے عزوجل غیر فانی پروردگار عالم اور نر کے دوست ہو آپکے پناہ مین آیا ہون *

رعط - ۱۹ - شری بھگوان کہتی ہین بہدا اس لوک مین سنکھیہ یوگ تتو کے پرچہا کرنیوالے اپنی آپ کرکے اپنی آتما کا اشبہہ باسنا سی اودہار کرتے ہین *

یط - شری بھگوان نے فرمایا کہ اس عالم مین اکثر آدمی خدا پرست اپنی آپ ہی خدمت مرشد برحق اور تدبیر عقلی سے اپنے نفس ناطقہ کو بد افعالیون سی بچا لیتے ہین *

رف - ۲۰ - پرش کے آتما کا شبھ کرکے آتما ہی گرو ہی جسکر کی پرتکش اور انومان دوا کلیان

کو بہو گتا ہے +

ک - اس آدمی کا نفس ناطقہ ہی مرشد ہی یعنے انسان اپنی دل و دماغ کو بذریعہ علم کے درست کرکے لذات محسوسات سی بچکر حقیقت پرستی کرکے پرتکیش اور انومان کی ذریعہ سی سرور لازوال حاصل کرتا ہی

شرح - پرتکیش اور انومان یہہ دو طرح کے عقل منجملہ اون چہہ اقسام عقل کے ہین جو شاستر کارون نے بیان کی ہین پرتکیش وہ ہی کہ آنکھون کے سامنی روشن تر کرکی دکہاکر شی نامعلومہ کو معلوم کر لینا اور انومان وہ ہی کہ جیسی دور سی کہین پہاڑ وغیرہ پر سی دہوان اوٹہتا ہوا دیکہہ کر یہہ بات جان لینا کہ جہان سی یہہ دہوان اوٹہتا ہی وہان ضرور آگ ہی اور وغیرہ +

رفا - ۲۱ - پرشیت اوستہا مین سانکہیہ اور یوگ مین چتر دہیر پرش سنپورن تتکیتون کی یکت مجھکو دیکھتی ہین +

کا - انسان کو مین اشرف المخلوقات جانتا ہون کیونکہ انسانون مین سانکہیہ اور یوگ کو اچھی طرح جاننی والا اور بڑا متحمل اور بردبار آدمی مجھکو تمام قدرتون کا مالک جانتا ہی +

رفب - ۲۲ - ایک پاد دیپاد ترپاد چتش پاد بہہ پاد تیسی ہی اپاد یہہ بہت سی سرشٹین ہین جنکے مدہیہ مین پرش روپ سرشٹی مجھکو پریہ ہی +

کب - ایک پانوالی اور اپاہج اور تین پانوالی اور چارپائے اور بہت پانو رکہنی والی اور ایسی ہی وہ جنکی پانو نہین ہین یہہ سب قسم کے مخلوقات میرے پیدا کئے ہوئی ہی لیکن ان سب مین انسان مجھکو بہت پیارے ہین +

رفج - ۲۳ - اس پرش یونی مین پر مادہت پرش گرہیہ مان جو بدہی آدک گن ہیتو روپ تہون ساتہہ اندریون کر جسکا گرہن نہین ہو سکتا اور اہنکار آدی سی بہن جو مین ہون تس مجھکو انومان و دوارا دیکھتی ہین +

ٹیکا - انومان کا پرکار لکھتی ہین بدہی آدی اندریہ سروپ کارون کرکے جڈ بستوون کا پرکاش کسی ایک سوم پرکاش کے بنا نہین ہو سکتا ایک انومان تو یہہ ہوا اور دوسرا انومان لکھتی ہین بدہی آدی اندریہ کسی کرتا کرکے پریری ہوئی ہین کرن ہونیسی جیسی جو کرن ہوتا ہی وہ کرتا کرکے پریرا ہوا ہوتا ہی جیسی کلال کرکے ونڈا تیادک پریرے ہوئی ہین اور سنپورن جیو نہین بدہ آدی اندریون کرکے انکا ورشٹا بہگوان جانا جاتا ہی +

کج - انسان جو غرور نہین کرتی اور جسم کی ساتہہ خودی نہین مانتی وہ عقل وغیرہ سی جو یہہ عقل و

دل ہی اسن سی بناکی سبب ہین جو اہونگی قو توں سی باہر اور انانیت جسمی سے جدا جو مین ہون سو مجہکو انو مان کے ذریعہ سی دیکھتی ہین +

شرح — اس عالم کا خدا پیدا کرنیوالا ہی اسبات کا ثبوت کرنیکی واسطی انومان کہتی ہین - عقل وغیرہ اور حواسون سی ان تاریک او رغیر متحرک اشیا کو کسی تحریک دینی والی اور خود بخود منور کے بغیر کہ جسکو دانے قوت تحریک حاصل ہے حرکت اور روشنی نہین ہوسکتی اور دوسرا انومان یہہ بہی ہی کہ عقل و دل وغیرہ کسی چیز کے دریافت کرنی اور سوچنی اور دیکھنی وغیرہ کیواسطی ایک آلہ کے مانند ہین پس ہر ایک آلہ کو جب کوہی دوسرا شخص حرکت دیتا ہی تب وہ متحرک ہوتا ہے جیسی کمہار ڈنڈی سے چاک کو گہماتا ہے تب گہومتا ہی اب ہی آپ نہین گہوم سکتا اسیطرح یہہ عقل و دل وغیرہ آلات کا کوئی روشنی اور حرکت کا بخشنی والا ضرور ہی اور وہ ظاہر ہی کہ خدا ہی عزوجل ہے +

رفد — ۲۴ — ہی اودّہو تیری تسبیح لاونیکی ارتہہ — اسی نتی مین ایک پراچین اتہاس ارت تیج والی راجا یدو اور اودہوت کا سنباد روپ نروپن کرتے ہین +

کد — ای اودّہو اس زہان کو تاکہ تو سمجہہ جاوے اس غرض سے مین تجہہ سی اسبابا مین ایک کہنہ حکایت کہتا ہون جو ایک اودہوت جسکا چہرہ نور ریاضت سی آفتاب کے مانند روشن تہا بڑے جاہ و حشم والے راجا یدو سی اپنا حال بیان کیا تہا +

رفعہ — ۲۵ — کسی ایک اودہوت برہمن کو جسکو کسی سی بہی نہین ہے ایسا بہرتا ہوا دیکہہ کر دہرم بیتا راجا یدو نے اس پرکار پوچہا +

کہہ — زمانہ گذشتہ مین کسی ایک عارف ممتاز علم الٰہی کے فاضل اجل جوان برہمن کو بیخوف پہرتا ہوا دیکہہ کر شریعت و طریقت کی جاننی والی راجا یدو نے آداب بجا لا کر پوچہا +

رفو — ۲۶ — راجا یدو کہتی ہین ہے برہمن اگرچہ تمکو یہہ او تم بدہی جسکو پراپت ہوکر بالک کے نیا مین تم بدوان بچرتے ہو کہان سی پراپت ہوئی ہے +

کو — راجا یدو کہتی ہین کہ ای عارف ممتاز آپ جو کسی فعل کے فاعل نہین معلوم ہوتی آپکو یہہ اعلے درجہ کی عقل کہان سے حاصل ہوئی ہے جسکی حاصل ہونیسی آپ صاحب علم الٰہی ہوکر نابالغ بے تمیز چہوٹے بچے کی مانند مسرور اور بشاش پہر رہے ہو +

رفر — ۲۷ — دہرم ارتہہ کام وکہی بت سا اور آتم بچار مین بہدا سنکہیہ ایو کہا اور پش اور ستو بہا کے اکانگشا کرکے ہی پرورت ہوتی ہین ارتہات اونکے پرورتے ہین ایو کہا اوک ہی ہتو ہوتے ہین +

کز - نکوئی مذہب اور دولت دنیا اور دل کے آرزوؤنکے حاصل کرنے اور تحصیل علم الہی مین بہت آدمی اپنی عمر اور ناموری اور حسن صورت کی ترقی کے خواہش سے کوشش کرتے ہین +

رفح - ۲۸ - اور تم تو سمرتھ گیانی چتر سبہگ امرت بہاشی ہوکر بہی کسی کرم کے کرتا ہو نجہہ اچہا کرتے ہو جڑ اور اونمت اور پشاچ کے نیائین بچرتے ہو +

کح - اور آپ تو صاحب استعداد کافی اور صاحب علم و عقل دانی اور شیرین کلام ہوکر بہی کسے فعل کے فاعل نہین ہو نہ کسی چیز کے خواہش رکھتے ہو اور غیر ذی روح اور بدمست آدمی کے مانند مسرور بے فکر پہرتے ہو +

رفط - ۲۹ - جیسی بن مین اگنی لگ جانیکے سمے ہستی بن کے جیونکو جلتا ہوا دیکہہ کر گہبرایا ہوا اوس بن مین سے نکل کر گنگا جی مین جاکر جل مین استہت ہوا ہوا اوس بہد اسی مکت ہوتا ہے ایسی ہی کام لوبہہ روپ اگنی سی منکہیونکو جلتا ہوا دیکہتی ہوئی آپ اوس اگنی کرکے تپایمان نہین ہوتی ہو اور اوتم روپ گنگا جل مین استہت ہوئی ہوئے مکت سروپ ہو +

کط - جیسی بن مین جب آگ لگ جاتے ہے تو ہاتی بن کے رہنی والے حیوانون کو جلتا ہوا دیکہہ کر گہبرایا ہوا وہانسی نکلکر دریا کیطرف بہاگتا ہی اور دریا مین پہونچکر اوس آفت سی چہوٹ جاتا ہی ویسی ہی آپ بہی شہوات نفسانی اور ہوا وہوس کی آگ سی بچکر تسلے کامل کے دریا مین غوطہ لگاکر قید تناسخ سے رستگار ہو +

رص - ۳۰ - ہی برہمن رشی سہت اور کیول آتم سروپ جو آپ ہین سو اپنی وہی اس پرکار کے آنند کا کارن پوچہنی والا جو مین ہون سو میرے پرتی آپ کہئی +

ل - ای عارف ممتاز لذات محسوسات سی منزہ اور خالص پربشیر روپ جو آپ ہین بنظر الطاف مجہسی ارشاد فرمائی کہ یہہ بے نظیر حالت آپکی کیونکر ہوگئے اور ایسا جادو دانی سرور آپکو کن سببون سے حاصل ہوا +

رصا - ۳۱ - شری بہگوان کہتی ہین ہے اودہو براہمنونکی بہکت بڑی بدہی مان راجا یدو کرکے ستکار کئی ہوئی مہا بہاگ رشی نے نمر ہوکر راجا یدو کو اس پرکار کہا +

لا - شری بہگوان فرماتی ہین ہے اودہو عارفونکے دوست دار اور بڑی عقلمند راجا یدو تی جب اوس ولی کامل سے اسطرح تعظیم و تکریم کرکے پوچہا تو اوس بلند طالع سبز بخت نی کمال نیازمندی کے ساتہہ راجاسی کہا +

رصب - ۳۲ - برہمن ارتہات اودہوت جو دتاتریہ جی ہین سو کہتی ہین ہے راجن اُپدیش کرکے آشری کئی میرے بہت گرو ہین جنسی بدّہی گرہن کرکے اس سنسار سی مکت ہو ہوا ہین بچرتا ہون وے گرو تم مجہسی شروَن کرو +

لب - وہ عارف ممتاز جو دتاتریہ جی ہین راجا یدو سی فرماتی ہین اے شاہ ذی جاہ مینی اپنی عقل سی سمجہ سوچکر بہت سی مرشد کئی ہین اور ان مرشدون سی تلقین پاکر اپنی دنیاوی دنی کے عذابون سے رستگار ہوکر سیاحی کرتا پہرتا ہون سو اگر تمکو میرے حالت دریافت کرنیکا شوق ہے جو تم ان مرشدون کا حال مجہسی سنو +

رصح - ۳۳ - پرتہم اون گروونکے نام لکھتی ہین - ۱ - پرتہوی ۲ - بایو - ۳ - اکاش - ۴ - جل - ۵ - اگنی - ۶ - چندرما - ۷ - سوریہ - ۸ - کپوت - ۹ - اجگر - ۱۰ - سندہو - ۱۱ پتنگ ۱۲ مدہو مکہشکا - ۱۳ - گج - +

لج - اول اون مرشدونکے نام بتلاتی ہین - زمین ۲ - ہوا - ۳ - آسمان یا خلا - ۴ - پانی - ۵ - آگ - ۶ - چاند - ۷ - سورج - ۸ - کبوتر - ۹ - اژدہا - ۱۰ - نمک - ۱۱ پروانہ - ۱۲ - مگس شہد - ۱۳ - فیل بمست +

رصد - ۳۴ - ۱۴ بہرمر - ۱۵ - ہرن - ۱۶ - متش - ۱۷ - پنگلا بیشوا - ۱۸ گیدہ پنچہی - ۱۹ بالک - ۲۰ کماری - ۲۱ شرکرت ارتہات بان بنانیوالا - ۲۲ سرپ - ۲۳ اورن نابہے ۲۴ سو بیشکرت کیٹ جو وسرکیٹ کو اپنی سمان کرلیتا ہے +

کد - ۱۴ زنبور سیاہ - ۱۵ آہو ۱۶ ماہی - ۱۷ پنگلا نامی طوایف - ۱۸ گیدہ پرند - ۱۹ طفل خوردسال - ۲۰ دختر ۲۱ تیرگر - ۲۲ سانپ - ۲۳ عنکبوت - ۲۴ سو بیشکرت +

رصہ - ۳۵ - ہے راجن یہہ سب جو بیس گرو مینی آشری کئی ہین اور ان سبہون سے نیکشا بری کرکے اپنی کو جو کچہہ سو ہی کار کرنا چاہئی اور جو کچہہ تیاگنا چاہئی سو مینی سیکہا ہے +

لہ - ای شاہ ذی جاہ یہہ جو بیس مرشد مینی بنائے ہین اور ان سبکو اپنا ہادی سمجہکر جو کچہہ اختیار کرنا اور چہوڑنا چاہئی تہا وہ مینی ان سے سیکہا ہے +

رصو - ۳۶ - جس جس کار جو بدّہی جس مینی سیکہی ہے ہی راجن نہک کے تیر پر سو مین سبا گہرہ سو تیسی ہی تو سن مین تیرے تئین کہتا ہون +

لو - ای خلف الرشید شاہ ذیجاہ نہک وای شاہنشاہ یگانہ اسد زمانہ جو جو تلقین جس جس

طرح جس جس مرشد سی مینی پائی ہے وہ مجہہ سی اوسیطرح تو سُن مین تجہسی کہتا ہون +

رضر - ۳۷ - ٹیکا - پرتہوی سی جہان مینی سیکہی ہی یہہ بات تین اشلوکون کرکے کہتی ہین

مول - دہیر پرش دیوادہین جیوون کرکے پیڈت ہوتا ہوا بہی اپنی مارگ سی چلایمان نہوے

یہہ بد یا پرتہوی سی مینی سیکہی ہی +

لز - زمین سی مینی تحمل سیکہا ہی یہہ بات کہتی ہین - متحمل دہیروبار آدمی کو اگر بہ تقاضائی تقدیر

کچھہ کسی سی کسیطرح کا قصدیعہ اور رنج بہی پہونچی تو اوسوقت بہی اپنی تحمل کے راہ سی بیراہ نہووے

یعنی بدستور متحمل بنا رہی کسی آفت سی گہبراوی نہین یہہ ہدایت مینی زمین سے لے ہی +

رصح - ۳۸ - ٹیکا - پربت اور برچھہ سروپ جو پرتہوی تسی تسکی شکشیت بدیا کو کہتی ہین

مول - مہاتما جن سربدا کال پراوپکار کے ارتہہ چیشٹا کرنا اور پراوپکار کے لئی ہے اپنا ہونا

جانے یہہ بات تو پربت سی سیکہی اور اپنی پرائمیتا ارتہات شریر کے پراد ہنیتا برکش سے سیکہی +

ٹیکا - پربت کے برچھہ ترن جہرنا یہہ سب جیسی پر ارتہہ ہوتی ہین اسی پرکار اپنی سب بیوہرن چیشٹا

اوپکار کے لئی کری تیسی ہی برکش کا شیشیہ ہوکر پرائمیتا کو سیکہی ارتہات جیسی برکش پر پشو لوگ

کہنڈت ہوا ہوا اور اوکہاڑا ہوا اور جگہہ مین لگا ہی سے کچھہ دکہہ نہین مانتا تیسی ہی بدہی مان ہوی

لح - پہاڑ اور درخت بہی چونکہ جزو زمین ہی ہین لہذا اونسی جو سیکہا ہی وہ کہتی ہین - جو شخص

اپنی نفس ناطقہ کو اعلی اور اشرف جانتا ہی اوسکو پہاڑ ونسی یہہ بات سیکہنی چاہی کہ میرے جسم کو

جو بذریعہ روح کے حرکت ہوتی ہی یہہ صرف غیر آدمیون یعنی محتاجون اور مستحقون کے کامونکی واسطے

کیواسطی ہی ہے اور اس جہان مین میرا موجود ہونا صرف واسطی فائدہ رسانی عوام کے ہی حصول

لذات محسوسات کے لئی نہین ہے اور اسیطرح بنظر فائدہ رسانی عوام کی اپنی جسم کا پرائی قابو مین

کردینا درختون سی سیکہی جیسے درختون سی لوگ پہل پہول پتے ڈالے لکڑی وغیرہ اپنی آپ بلاروک

ٹوک درخت کی حاصل کرلیتی ہین یا اوسکو ایک جگہہ سی اوکہاڑ کر دوسرے جگہہ نصب کرتے یا بالکل کاٹ

ڈالتی ہین تو وہ کچھہ نہین کہتا اسیطرح مہاتما پرش کے جسم سے جو جسکو نفع حاصل ہوسکے وہ بلاروک

ٹوک اوسکی حاصل کرے یہہ بات سیکہی +

رصط - ۳۹ - گیان جس کا ناش نہو اوس پرکار منیشر کیول پرانون کے اہار ہی تر سے

اپنا نرباہ کرے اور اندریونکو یہہ جو روپ رس آدی وشئی ہین تنکے ابہکتا نہ کرے اور من مانگو

بیر تہہ نہین چلایمان کرے +

لط - عارف کو چاہئی کہ جیسی معرفت جسمین نقصان نہ آوے ویسی کام کرے اور جسقدر رو کہی سوکہی
نہ دا ہیٹ بہرنیکے قابل میسر آجاوی اوسیقدر پر قناعت کری لذات محسوسات مین مبتلا نہوا ور نہ بیفایدہ
خیالات باندہے نہ بیفایدہ بات کری +

سٓ - ۴۰ - ٹیکا - بایو کرکے شکشت یا کہتی ہین - موول - بشیونین ارتہات نا دہرمونین
پرویش کرتا ہوا گن اور دوکہہ سے اتیت ہوا ہوا بایو کی نیا من تنمین اسکیت نہووے +

م - ہوا سی جو سیکہنا سو کہتے ہین - عارف اللہ دنیا کے تمام نیک و بد کامونکو حسب تقاضائے
وقت کرتا ہی ہے لیکن اونکے عیب و صواب نفع اور نقصان پر نظر نکرے اور ہوا کی مانند اونسے
ملا ہوا ہے اونکا عاشق نہ ہوجاوے +

شا - ۴۱ - ٹیکا - جس پرکار گندہ آدمی کی یوگ سی پرتیہ مان ہے بایو باستو وکہی گندہ وان
نہین اسی پرکار دیہہ آدی کے یوگ سی یہہ مین ہون ایسی پرتیتی کرکے پرتیت ہو رہا جو آتما ہے وہ
دیہہ آدی کی دہرم والا نہین ہے یہہ کہتی ہین - موول - پارتہولے دیہون مین پروشٹ ہوکر اودیہہ
کے گنون کو آشری کرکے اندریون کے ایشیون پر آتم درشٹا یوگی بایو کی نیا مین آسکت نہووے +

ما - جیسی ہوا بد بو اور خوشبو دار نہایسی ملکر جب آتی ہے تو ویسی ہی بد بو اور خوشبو دیتی ہے
اور اسی وجہ سی بظاہر ہوا خوشبو بد بو والی ظاہر ہوتی ہے لیکن حقیقت مین ہوا کی یہہ صفات
نہین ہین ہوا اونسی منزہ ہی ایسی ہی جسمونکی ساتھہ ملنی سے آتما جو نیک و بد کامون کا کرنیوالا ظاہر
ہوتا ہی حقیقت مین آتما اونکا فاعل نہین ہے اور صفات جسم سے منزہ ہی یہہ بات یعنی ہوا سی سیکہی
ہے چنانچہ یہہ ہی بات کہتی ہین - ان اجسام خاکی مین داخل ہوکر انکے صفات کو اختیار کرکے بہی عارف
اللہ لذات محسوسات کا آشنا نہ ہو +

شب - ۴۲ - ٹیکا - آکاش سی شکشت یا کہتی ہین - موول - استہاور اور جنگم جگت کے انتر گت
ہوکر اپنی آپ کو اسنگ جانے جیسے جس پرکار سرب گت آکاش کا گہٹ آدک کے ساتھہ سنگ ہے
اور نہین ہے ہی اسی پرکار آتما کا استہاور جنگم جگت مین سنگ ہی بہی اور نہین بہی ہے +

مب - خلا کو دیکہہ کر جو سیکہا ہی سو بتلاتے ہین - ذیروح اور غیر ذیروح تمام مخلوقات عالم مین
با وصف جلوہ گر ہونیکی عارف اللہ اپنی آپکو اونسی جدا سمجہی کیونکہ جیسی خلا تمام عالم مین سبکے اندر داخل
ہے ہی اور داخل نہین ہے ہے +

شج - ۴۳ - اور جس پرکار بایو کرکے پریرت میگہہ آدی آکاش سے سمبدہ ملتی ہے نہین پرنتو

اگاش کو اونسی کچھہ بیہ پریتی نہین ہوتے اسی پرکار تیج جل پرتھوے آدمی دوارا کال کرکے نشٹ
ہوئی جو یہہ آدمی ہین تنکے ساتھہ پرش کچھہ بیہ پریتی نکرے +

مج - اور جیسی ہوا کی تحریک سی آسمان برابر اکثر چہایا رہتا ہے لیکن آسمان کو اوسی محبت نہین ہوتی
ایسی ہی آتش آب خاک وغیرہ عناصر سے یہہ جسام جو وقتاً فوقتاً پیدا ہوئے ہین انسی عارف
اللہ کو کچھہ بیہ محبت نہین کرنے چاہئے +

شلو - ۴۴ - سو آچہ ارتہات نرمل سبہاوی سنگدھ ارتہات پریمی مدھر بہاشی اور منکھیون کو
تیرتھہ سروپ جو منی سو سپرش اور کیرتن دوارا لوگونکو پوتر کرے +

مد - تمام جہان کیواسطی تیرتھہ سروپ یعنی گناہونکو دور کرنیوالی جو عارف اللہ ہین وہ اپنی صاف
اور سیدہی اخلاق اور محبت اور شیرین زبانی سی لوگونکو اپنی دیدار اور ملاقات اور یاد الہی کرانیکی
ذریعہ سی پاک کرے +

شلو - ۴۵ - ٹیکا - اگنی سے شکشت پہلی بات کہتی ہین مول - تیجسوی تپ کر کر کانتمان
دُردھرش ارتہات کسی کرکے چھو بہہ نہین کرتا اودرہے ہے پاتر جسکی پاس اور سرب بہکش اور
یکت چیت منیشر برے ہوشیونکو اگنی کی نیائین نہین گرہن کری +

مہہ - آگ سی جو ہدایت پائی ہے اوسمین سے پہلے بات بتلاتے ہین - صاحب عظمت اور نور
ریاضت سی منور اور جو کسی وجہہ سی مضطرب اور بیقرار نہین ہوتا اور پیٹ ہی جسکے پاس برتن
ہے اور جو کچھہ میسر آتا ہے سو کہا لیتا ہے دل جسکا ٹھہرا ہوا ہے ایسا عارف اللہ شہوات نفسانی
سے آگ کے مانند بچے

شلو - ۴۶ - ٹیکا - اگنی سے دوسرے شکشا لے ہوئی کہتے ہین مول - کہین چھپ کہین
پرکٹ ہو کر اپنی کلیان کے چاہنیوالون کرکے اوپاسیہ سرب استھان مین داتاؤن کرکے دیا
ہوا جو پدارتھہ تسکو تنکی پورب کئی ہوئی اور جواب کرتے ہین دونون پرکارکے پاپونکو داہ کرنے
ہوئی بہوجن کرتے ہین +

مو - آگ سی دوسرے بات جو سیکہی ہے سو کہتی ہین - عارف اللہ کہین پوشیدہ کہین ظاہر ہو کر اپنی
بہلائی کے چاہنیوالون کے مخدوم و محبوب بنی ہوئی سب مقامون مین فیاضون کا دیا ہوا
طعام و پارچہ لیکر اون دینیوالون کے زمانہ ماضی و حال کے گناہون کو اپنی ریاضت اور علم کی
آگ سی جلا کر کہاتے پہرتے ہین +

شنز ۔ ۷۴ ۔ ٹیکا ۔ اگنی کے درشٹانت کرکے اپنا سنبہاون ارتہات نشچے کیا ہوا جو ہے سو کہتی ہین مول ۔ اپنی مایا کرکے رچی ہوئی سوکشم استہول پرپنچ مین انیشر پرویشٹ ہوکر تس تس روپ کرکے پرتیت ہوتا ہی جیسی جس بیکتی والے سمدہا ہوتے ہے اوسی بیکتی کرکے اگنی پرتیت [لکڑے] ہوتا ہے ❊

مز ۔ تمثیل دیکر اپنی سمجھی ہوئے بات تبلاتی ہین ۔ اپنی قدرت سی وہ قادر قدیر اجسام لطیف وکثیف پیدا کرکے اور اونمین آپ داخل ہوکر اون جسمون کے شکل وصورت اور اخلاق والا ظاہر ہوتا ہی جیسی جس صورت کی لکڑی آگ مین جلائی جاتی ہے اوسی صورت کی اگ دکہلائی دیتی ہے ❊

شح ۔ ۴۸ ۔ ٹیکا ۔ آتما کو جنم آدک چہہ بکارون کا ابہاو چندرمان کے درشٹانت کر نشچے کیا ہوا کہتی ہین مول جنم سی لیکر مرن پرینت بڑہنا گہٹنا آدک جتنی بکار ہین یہہ سبکی سب دیہہ کے ہین آتما کے نہین ہین جس پرکار ابیکت ارتہات پرکٹ نہین ہے مارگ جسکا ایسی کال کرکے چندرمان کی کلاؤن کا بڑہنا گہٹنا پرتیت ہوتا ہے نہ چندرمان کا ❊

ٹیکا ۔ کلا کا ارتہہ تبلانیکے واسطی جوتش شاستر کے پرکریا لکہتی ہین چندرمان جل کا منڈل اور سوریہ تیج کا منڈل ہے یہہ دونو جب ایک نچھتر مین استہت ہوتی ہین تب آدتیہ منڈل کا تیز ونکی ہی نتر ہوجاتی سی چندرمنڈل نہین دیکہتا یہہ ہے اماوشیا ہی تسکے پشچات ساتہہ گہڑیون کرکے چندرمان اور نچھتر مین چلا جاتا ہے اور سوریہ تیرہ دن کرکے اوس نچھتر مین پہونچتا ہے اسی کارن کرکے پرتی پدا سی لیکر سوریہ منڈل کا پندرہوان پندرہوان بہاگ چندرمنڈل مین پرتی نبت دیکہتا ہے اسی کو کلا کہتی ہین اسپرکار پندرہوین دن تیرہ نچھتر دن کرکی انتر ہوجاتا ہے تب سوریہ اور چندرمان سنمکہہ ہوتی ہین تب سنپورن پرتی نبت پرتہوی کے چہایا کرکے چہہ بکت دیکہتا ہی اسکو پورنما کہتی ہین تس پورنما مین اماوشیا کی پرتی نبت کی ساتہہ چندرمان کو ۱۶ کلا یکت کہتی ہین یہہ پرت پدا سی لیکر دونو منڈلون کے پرپت ہونیسی کلاؤن کا گہٹنا بڑہنا ہوتا ہی ۔ یہان جسپر کلاؤن کا ادبیتی اور ناش ہوتا ہے چندرمنڈل کا نہین ہوتا تیسی ہی آتما کا بڑہنا گہٹنا آدی نہین ہوتا شریر کا ہوتا ہے ❊

مح ۔ پیدایش وغیرہ چہہ طرحکے بوت سی نفس ناطقہ ملوث نہین ہے یہہ بات مینی چاند کو دیکہہ کر سمجہی ہے یہہ بات کہتی ہین ۔ پیدا ہونا مرنا بڑہنا گہٹنا وغیرہ جتنی سقم ہین یہہ سب جسم کے ہین نفس ناطقہ کے نہین ہین جیسی غیر متشکل یعنے جسکا حال ظاہر نہین ہوتا ایسی زمانہ کے اقتضا سی چاند کے کلا

بڑہتا

بڑہتی گہٹتی ظاہر ہوتے ہین چاند گہٹتا بڑہتا نہین ہے÷

شرح - جوتش شاستر کے مطابق کلا کے معنی تبلاتے ہین - چاند پانی سی محیط ہی اور آفتاب آتش سے محیط ہی اسواسطی جب یہہ دونو سیارہ دورہ کرتے ہوئی ایک برج مین پہونچتی ہین تو چاند اوس روز آفتاب کی روشنی سی دبا ہوا نظر نہین آتا اسی دن کو اماوس کہتی ہین بعد اسکی ساڑہی ستائیس دن مین چاند دورہ کرکے اوس برج مین چلا جاتا ہے اور اوسی برج مین آفتاب تیرہ ۱۳ دن مین دورہ کرکے پہونچتا ہے اسواسطی پروا سی آفتاب کا پندرہوان پندرہوان حصہ چاند مین منعکس نظر آتا ہے انہین حصو نکو کلا کہتی ہین اسیطرح پندرہوان دن جب آفتاب کا دورہ تیرہ برجون مین ہوجاتا ہے اوس روز آفتاب اور چاند دونو باہم روبرو ہوتی ہین اوس روز تمام دایرہ آفتاب کا دایرہ ماہ مین منعکس ہوجاتا ہے اور چاند پورا نظر آتا ہی یہہ ہی دن پورنماشی ہوتا ہی ادہراوس روز زمین کا سایہ ہی ماہ مین پڑتا ہی چنانچہ نشان سیاہی ہویدا ہوتا ہی پس اماوس سی پورناسی تک ۱۶ کلا فرض کے گئی ہین یہی کم و بیش ہوتے رہتی ہین اسواسطی کہتے ہین کہ جیسی چاند کے کلائین گہٹتی بڑہتی ہین چاند نہین کم و بیش ہوتا ایسی ہی نفس ناطقہ نہین گہٹتا بڑہتا جسم گہٹتا بڑہتا ہے÷

شلوک - ۴۹ - بڑا ہی بیگ جسکا ایسی کال کرکے دیہون کا اوتپتی اور ناش ہوتا دیکھتا ہی آتما کا نہین جس پرکار اگنی کے چنگاریون کا اوتپتی اور ناش دیکھتا ہے اگنی کا نہین÷

شرط - بڑی تیز چال سی چلنی والے زمانہ کے خاصیت سی یہہ جملہ اجسام ارضی و سماوی روز پیدا اور فنا ہوتے رہتی ہین نفس ناطقہ نہ پیدا ہوتا ہی اور نہ فنا ہوتا ہے جیسی آگ کے انگاری وقتاً فوقتاً پیدا اور فنا ہوتے ہین آگ نہ ہر وقت پیدا ہوتے ہی نہ فنا ہوتے ہے÷

شلوک - ۵۰ - سورج سی سنکست بدیا کہتی ہین - مول - اندریون کرکے وشیونکو گرہن کرتا ہوا اپنا کال پتاگ دیتا ہون تمین اسکت نہین ہوتا جو پدارتھ مجھکو پراپت ہوا تہا اور یہہ بھی دیا ہے ایسا نہین جانتا جس پرکار ایشور کرنون کرکے سوریہ نارائن جل کھینچتے ہین اور سمے پاکر برساتی ہے ہین÷

شرح - آفتاب کو دیکھہ کر جو تلقین پایا ہے وہ تبلاتے ہین - جیسی آفتاب اپنی شعاعون سی پانی کو جذب بہی کر لیتا ہے اور وقت مناسب پر برساتا بہی ہے اسیطرح حواسون کے ذریعہ سی مین لذات محسوسات کسیوقت حاصل بہی کرتا ہون اور جسوقت اونکو چہوڑ دینا چاہئے اوسوقت چہوڑ بہی دیتا ہون اونکا مقید نہین بنتا نیز یہہ بات نہین جانتا کہ یہہ چیز مجھکو حاصل ہوئی ہے

اور یہہ چیز مینی فلان شخص کو دی ہی +

شلوک ١٥ - اپنی سروپ مین استہت آتما بہید کر کی نہین پرتیت ہوتا اور باہی مین بہوتی بنت آتما ستہول متی پرشون نی بہید کر کی سوریہ کی نیائین پرتیت کرتیا ہی باستو وکہی سوریہ ایک ہی ہی

ما - نفس ناطقہ اپنی اصلی حالت مین متفرق اور متعدد ظاہر نہین ہوتا جیسا بالذات واحد مطلق ہے ویسا ہی ظاہر ہوتا ہی لیکن جسمی علت کی پیدا ہوجانے سی موٹی عقل والون کو وہ واحد مطلق کثیر نظر آتا ہی جیسی آفتاب حقیقت مین ایک ہی ہی لیکن جب پانی کی بہری ہوئی متعدد برتنون مین اوسکا سایہ منعکس ہوتا ہی تو اس علت کے پیدا ہوجانے سے متعدد نظر آتا ہے +

شلوک ٥٢ - اتی سنیہہ کبہی کسیکی ساتہہ کرنا نہین چاہیئی اتی سنیہہ کرنیوالا پرش کپوت کے نیائین ورتھ بدہی ہوا ہوا دکہہ کو پراپت ہوتا ہی +

ف - زیادہ محبت کبہی کسیکی ساتہہ نہین کرنا چاہیئے ورنہ ایسا آدمی کبوتر کی مانند رنج ومصائب مین گرفتار ہوجاتا ہے +

شلوک ٥٣ - کسی بن مین ایک کپوت ایک برکش پر نیڑ بنا کر کپوتی اپنی بہاریا کی ساتہہ کئی برسون سی نواس کرتا تہا +

ف - سینی دیکہا کہ کسی بن مین ایک کبوتر اپنی زوجہ کبوتری کی سمیت ایک درخت پر گہونسلا بنا کر کئی برسون سی رہتا تہا +

شلوک ٥٤ - وی دونو استری پرش گرہستی پریم بکت ہردے والی درشٹی کو درشٹی سی نیتر کو شریر سی بدہی کو بدہی سی ایک کرتے ہوئی +

ف - وہ دونو پرند نر ومادہ باہم کمال اخلاص ومحبت دلی کی ساتہہ مثل یکجان دو قالب کے رہتی تہے +

شلوک ٥٥ - شیا آسن اٹن استہتی بارتا آسن ادی کرم اکٹہی ہو کر پرسپر شنکا ہے ہوئی ہوئی بن مین بچرتے تہے +

ف - اور دونو ہمیشہ ایک جگہہ سوتی ایک جگہہ بیٹہتی ایک ساتہہ کہین جاتے آتی تہے ایک جگہہ ٹہرتے تہے ایکساتہہ ملکر کہاتے پیتی تہے غرضکہ تقریر وغیرہ سب کام ملکر کرتے ہوئی باہم کمال الفت اور پیار سی بسراوقات کرتے تہے +

شلوک ٥٦ - ہے راجن جس جس پدارتہہ کو وہ کپوتنی چاہتے تہے نہین جیتی ہین اندریہ جیتنی

ایسا کپوت بڑی کشٹ سی تس تس کامنا کو پورن کرتا تھا +

**نو** - ای شاہ بلند پایگاہ اوس اپنی پیارے شوہر سی جس جس چیز کے فرمائش وہ کبوتری کیا کرتے تھے اون اون اشیا کو وہ کبوتر جسنی اپنی حواسونکو جیت کر قابو نہین کیا کمال تکلیف اور مصایب برداشت کر کے مہیا کردیتا تھا +

**شنیز - ۵۷** - وہ کپوتی گرہہ دھارن کرتے ہوی اور سمی پا کر اپنی کپوت کے سمیپ انڈی دیتے ہوئے

**نز** - زمانہ پا کر وہ کبوتری حاملہ ہوئی اور وقت معنیہ پہ اوسنی انڈی دیئی +

**شیح - ۵۸** - تن انڈونین کال کے پراپت ہونے اور ہری کے شکتی سے انگ پرت انگ جنکی اونتین (اعضائی رئیسہ و غیر رئیسہ) ہوگئی ہین ایسی کومل انگ (نازک بدن) شاوک (بچے) اوتپن ہوی +

**نج** - جب کبوتری نے اون انڈونکو وقت معنیہ تک سیہہ کر پھوڑا تو اونین سے پرمیشر کے قدرت سی جنکے سب عضو رئیسہ اور غیر رئیسہ درست ہوگئی تھے ایسی بڑی نازک بدن بچی پیدا ہوی

**شیط - ۵۹** - اپنی بچّی جنکو بہت پیارے ہین ایسی وہ میتھی پرسن ہوئی ہوئی اپنی بچّونکو پالتے ہوی اور تنکی مدھر شبد کو سن سن کر پرمانند کو پراپت ہوتی ہوئے +

**نط** - اپنی بچونکو جو بہت پیار کرتے تھے ایسی وہ دونو پرندنر و مادہ نہایت خوشدلی کے ساتھہ اون بچون کو پرورش کرتے تھے اور اونکی بچین کے میٹھی میٹھی چین چین کو سنکر کمال ہی مسرور ہوتے تھے

**شنک - ۶۰** - اور پکشیونکے ساتھہ تنکا جانا اور تنکا شبد سنا اور بال کریڑا کرنا دیکھہ دیکھہ کر بڑی آنند کو پراپت ہوتی ہوئی +

**س** - اور اور پرندونکے ساتھہ اونکا جانا آنا اور کھیلنا کلول کرنا بولنا بات کرنا دیکھہ دیکھہ کر بڑے خوش ہوتے تھے +

**شکا - ۶۱** - پرسپر سنبو پا کر کے موہ کو پراپت ہوی ہوئے دین چت اپنی بچّونکو پالتی ہوئے

**سا** - غرضکہ دونو شبونار این کے قدرت سی اولاد کے محبت کی جال مین پھنسی ہوئی کمال بیدل بنی ہوئی اپنی اولاد کو پالتی تھے +

**شکب - ۶۲** - ایکدن وی دونو کٹنبی تنکے ارتھہ تس بن مین ارتھی ہوئی ہوئی چر کال تک بچرتے رہی +

**سب** - ایک دن وہ دونو عیالدار اون اپنی بچونکے واسطے دانہ لینی کی غرض سی بہت سی دانہ ملنی کے خواہشمند ہوکر بڑے دیر تک اوس بن مین پھرتے رہے +

شلوک ۔ ۶۳ ۔ اوس دن اونکی بہی کسی ایک لُبدہک بن کے بچر ہنوالے نے اونکو دیکہہ کر اوس کی گہونسلے کے نکٹ جال بچہا کر اون بچونکو پکڑ لیا +
(صیاد)

سبہ ۔ اوسروز ایک صیاد نے اونکو دیکہہ کر اوس درخت کے تلے جال بچہا کر اون مشت پر نادان بچون کو پہانس لیا +

شلوک ۔ ۶۴ ۔ کپوت اور کپوتی اپنی پُترونکی پالنے مین سدا جنکو اچہا ہی اونکے لئے ان لیکر اپنی گہر مین آئے

سبہ ۔ وہ دونو نر و مادہ جو ہر دم اپنی بچون کے پالنی مین مصروف تہی اوسیوقت دانہ لیکر جنگل سے اپنی گہر مین آئے +

شلوک ۔ ۶۵ ۔ کپوتی جال مین پہنسی ہوئی اپنی بالکون کو دیکہہ کر بڑے اونچی سُر سے روتی ہوئے بہت دُکہت ہوتی ہوئی تنکے پیچہی دوڑے +

سبہ ۔ کبوتر نے جب اپنی پیاری بچون کو جال مین پہنسا ہوا دیکہا تو بڑا شور و غل مچاتی ہوئے زار زار روتی ہوئی بڑی بہاری مصیبت اور ماتم مین اپنی آپ کو مبتلا سمجہہ کر اونکے پیچہی دوڑے +

شلوک ۔ ۶۶ ۔ دین ہی چت جسکا اور پرمیشر کے مایا کرکے ۔ اپنی پُترون کے ساتہہ ۔ گیا ہے بہت اسنیہہ جسمین ایسی جو وہ کپوتی سو پرانون سی بہی اوہک پیاری ۔ اپنی پُترون کو بندہا ہوا دیکہکر آپ بہی اوس جال مین جا کر بندہ گئی +

سبہ ۔ نہایت غمگین دل کبوتری جانسی سے زیادہ پیاری اپنی بچونکو جال مین پہنسی ہوئی اور ماباپ کو پکار پکار کر ہائی ہائے کرکے روتی ہوئے دیکہکر جوش محبت اوری سی رہ نہ سکی اور فوراً اوس جال سے جا پہنچی صیاد بے رحم نے خوش ہوکر اوسکو بہی پہانس لیا +

شلوک ۔ ۶۷ ۔ کپوت اپنی سے ادہک پیاری اپنی بندہی ہوئی پُترون اور اپنی سمان پیاری کو دیکہہ کر بہت دُکہت ہوا ہوا برلاپ کرتا ہوا کہتا تہا +

سبہ ۔ کبوتر اپنی جان سے زیادہ تر عزیز اپنی چہوٹی چہوٹے بچون اور اپنی برابر اور موافق غم کے غلط کرنیوالے دنیا کے آرام اور عیش کے دینوالی زوجہ کو جال مین پہنسی ہوئے دیکہہ کر سخت رنج اور الم مین گرفتار ہوا اور زار زار رونے اور جان کہونے لگا اور کہتا تہا +

شلوک ۔ ۶۸ ۔ دیکہو بڑا اچنبہ ہی الپ پُن جسکا درمتی اترپت نہین سدہ ہوا ہے ادہتہ جسکا ایسا جو مین ہون تس میرے کا گرہست آج نشٹ ہو گیا +

سبہ ۔ دیکہو کیا غضب خدا کا مجہہ پر نازل ہوا ہے اور کیا تعجب کی بات ہی کہ بہت تہوڑی سے پُن

خیر و خیرات جسنے امر بڑی کہوئی ہی عقل جسکے اور لذات محسوسات اور دنیا کی عیش و آرام سے ابہی جو سیر نہین ہوا اور آرزو ئین جسکی ابہی حاصل نہین ہوئین ایسی مجہہ ناکام نامراد کا گہر بار سب آج نیست و نابود ہو گیا +

شلط - ۶۹ - ہای آئی بڑی بپتا آپ کے جگہہ ہی جو - میری سمان روپا اور الوساری بہی ہی ہو دیوتا جسکا ایسی میرے پر پا شوہنہ گہر مین مجہکو تیاگ کر اپنی شریشٹ پتّرون کے ساتہہ سرگ کو جاتی ہے +

سط - افسوس ہای افسوس میرے برابر قد و قامت صورت شباہت والی اور ہمیشہ مجہسی موافق رہنی والے مجہہ اپنی شوہر کو بطور مثل ایشر اپنا مالک جاننی والی میرے پیاری جو اس سونی گہر مین مجہکو اکیلا چہوڑ کر اپنی پیارے اور اشرف بچّونکے ساتہہ بہشت کو جاتے ہے +

شل - ۷۰ - اب مین اس شونیہ گرہہ مین مرتیو کو پراپت ہو گئی ہین استری پتّر جسکی اور دکہہ کرکے ہی جیون جسکا سو ہو گی ہو کر کیون جینا چاہتا ہون +

ع - جورو بچّون کی مرجانیسے زندگی میرے خراب ہو گئی اب مین اونکی مفارقت مین اس سونی گہر مین کیون جینا چاہتا ہون +

شلا - ۷۱ - کپوت ایسا بچار کر - اونکو جال مین پہنسی ہوئی چینٹا رہت دیکہہ کر آپ بہی نیچی دیکہتا ہوا جال مین گر پڑا +

عا - اوس کبوتر مبتلائی رنج و الم نے یہہ سوچکر اور اپنی پیارے اہل عیال کو جال مین پہنسی ہوئے بے جس و حرکت دیکہہ کر نیچے دیکہتا ہوا آپ بہی جال مین گر پڑا +

شلب - ۷۲ - تس گرہستی کپوت کو لبدہک کروُر من والا پراپت ہو کر سدہ ارتہہ ہوا اپنی گہر کو گیا

عب - وہ بدبخت دل صیاد اوس عیالدار کبوتر کو بہی جال مین داخل کرکے بہ نیل مرام اپنے گہر کو گیا +

شلج - ۷۳ - اسپرکار اشانت من کٹمبی کٹنب کو پالتا ہوا مورکہہ دوند آرام اس کٹمبی کے سمان دکہہ کو پراپت ہوتا ہے +

عج - دتاتریہ جی فرماتے ہین کہ ای شاہ ذیجاہ یہہ جس شخص عیالدار کے دل کو تسلی حاصل نہین ہوتی وہ احمق شخص اپنے اہل عیال کے پرورش مین باوصفیکہ ہزارون رنج و مصائب برداشت کرتا ہے لیکن اوس رنج کو راحت سمجہہ کر اوسی مین بدل مصروف رہتا ہے اسلئے ایسا شخص اس کبوتر

کی مانند مبتلائے مصیبت ہو کر جان کہوتا ہے +

شلوک ۴۷ - جو پُرش کہلے ہوئے مکتی کے دوارے اِس منکھہ لوک کو پراپت ہو کر اِس پکشی کے مانئین گرہست مین آسکت ہوتا ہی تِسکو آروڈہ چوت ارتہات چڑہ کر گرا ہوا کہتے ہین +

عد - جو شخص اِس کہلے ہوئے نجات کے دروازے یعنی قالب انسانی کو پا کر اِس پرند کے مانند مبتلائے محبت اہل و عیال کا ہوتا ہے وہ اوسکے مانند ہی کہ اعلیٰ مرتبہ پر پہونچ کر پہر گر جاوے +

# اِتی شری بہاگوتے مہاپورانے ایکادش اسکندھے سپتمو دہیائے +

# اتھہ اشٹمودہیائے - ٹیکا - اس اشٹم ادہیائے مین اجگرادے نو گرو وسنی جس پرکار سنکسائے ہوے دتاتریو جی کے بانے دوارا اودہو کو گیان پراپتی کے ارتہہ برنن کرتے ہین +

شلوک ۱ - دتاتریو جی کہتی ہین ہے راجن اندریون کا سکھہ دیہہ دہاریونکو نرک اور سورگ مین ہے ہوتا ہی جیسی دُکھہ تِس کارن سی جسکو کسی پرکار کے اچہا نہین ہے وُہی بُدہیمان ہے +

ا - اس آٹھوین شاخ مین اژدہا وغیرہ نو مرشدون سے جس طرح دتاتریو جے نے ہدایت پائی ہے اوسکو بنظر حصول علم الٰہی کے شری بہگوان اودہو سی کہتے ہین - دتاتریو جی فرماتے ہین اے راجا یُدہ اِن لذات محسوسات سی جو راحت اور سرور حاصل ہوتا ہے وہ تمام مخلوقات کو بہشت و دوزخ مین بہی رنج کے مانند ہوتا ہی اسو جہ سی جسکو رنج و راحت کی خواہش نہین ہے وُہی آدمی صاحب عقل سلیم گنا جاتا ہے +

شلوک ۲ - اگر اِس میٹھا ہوا تو اپہیکا ہو بہت ہو وا تہوڑا ہو جو دُوا چہا کر کے اکسمات پراپت ہو جاوے اوسکو اجگر کے مانئین گرہن کر لیوے +

بلا طلب ۱۲ [illegible]

ب - کہانا میٹھا ہو یا پہیکا بہت ہو یا تہوڑا غرضکہ جتنا اور جیسا خود بخود بے میسر کی خواہش سے میسر آجاوے اوسکو عارف اللہ اژدہا کے مانند کہا لیوے اوسکی بری بہلے ہونیسی کچھہ رنج و راحت نکرے +

شلوک ۳ - ٹیکا - جب بہوجن نہین پراپت ہووے تب کیا کرنا چاہئے اسپر کہتی ہین بیول نراہار بہت سے دن رہے اوُدِم رہت دیُو ہی مجہکو دیویگا اِس پرکار اجگر کے مانئین دہیریہ وان ہو کر سوتا رہے +

ج - جب کہانا نہین ملے تو کیا کرنا چاہئے اسپر کہتی ہین - جب تک میسر نہ آوے تب تک اژدہا کی مانند تحمل کے ساتھہ قناعت کرے کہ حسب تقدیر جو میسر ہوگا تب کہاؤنگا اور آرام سے سوتا رہے +

شلوک - ۴ - سمرتہ ہو کر کیا سو ہی رہو ہی اسپر کہتی ہین اونک ارتہات ہان اسی پہ کار کرنی مول
اوج ارتہات اندریونکا بل اور سہ ارتہات من کا بل اور شریر کا بل انکے سہت اس دیہہ کو اگر کہ
ہی دہارن کری اور گت ہو گئی ہی تدر اجکے تسپر ہے سو جاوے اور اندریونکی پورن شکتی ہونے پر کے
اچہا اور پاہنا رہت ہو جاوے +

و - سب طرح سی حوصلہ اور طاقت ہونی پر بہی کیا سو ہے یہی اسپر کہتی ہین کہ ہان یہہ ہی درست ہی
حواس خمسہ ظاہری اور دل اور قوای افعالے باوصفیکہ سب طرح درست ہون اور اپنا اپنا سب
کام دیتی ہون اور جسم بہی قوی ہو تب بہی اپنی جسم کو اس قسم کے کامونکے واسطی حرکت نہ ہی اور با نکا
اوسکی بنید اور غفلت دور بہی ہو گئی ہو تب بہی کمال استراحت کی ساتہہ سو یا ہی رہے اور حواسونکی سب طرح
قوی ہونے پر بہی لذات محسوسات کی خواہش نکری +

شلوک - ۵ - پرستن چیت گنبہیر دربگاہیہ ہو کر بہی اننت پار سمدر کے نیا ئین ہنی نشچل ہے +

۵ - جسکے تہاہ نہ پا سکین ایسی عمیق دریا کے مانند ہی اگرچہ عارف اللہ ہو یعنی جسکے راز اور جسکی فضل و
کمال کو کوئی درک نہ کر سکے تو بہی وے کامل اپنی دل کو مسرور رکہی اور بحر ناپید اکنار دریائی شور
کی مانند قایم بالذات ہی - مطلب یہہ ہے کہ جیسے چہوٹی ندیان برسات وغیرہ کی تہوڑی سی پانی کے
آجانیسی بہت چڑہ جاتے ہین اور پہر تہوڑی ہی زمانہ مین اوتر جاتے ہین بلکہ خشک ہو جاتے ہین اونکے
مانند رنج و راحت مین مسرور اور غمگین نہو +

شلوک - ۶ - کامنا پراپت ہو وا ہنو نا راین پراین ہوا ہوا جس پر کار ندیون کرکے سمدر نہ بڑہتا ہے
نہ گہٹتا ہی کامنا کے پراپت ہونے پر پہی ہرکہہ نہین کرے اور نہین پراپت ہونے پر شوک نہین کرے +

و - مراد ولے حاصل ہو یا نہو سب کام خدا کی رضا پر چہوڑ کر جیسی دریائی شور بہت سی ندیون کے جانے
اور نہ جانے سے نہ بڑہتا ہی نہ گہٹتا ہی ایسی ہی ولی کامل بحالت حصول مقاصد نہ کچہہ زیادہ خوشی
کرے اور نہ بحالت ناکامی رنجیدہ اور مغموم ہو

شلوک - ۷ - دیکہا - روپ پارس گندہ سپرش شبدان پانچ بشیون کری موہت ہوئی ہوئے پتنگ اور بہونرا کر
اور گج اور ہرن اور مین اپنے پران دیدیتی ہین اسی ان بشیون مین نہ پروت ہونی پر یہہ پانچ ہی
گرو ہین یہی بات گرنتہانتر مین لکہی ہی ارتہات پتنگ اتنگ کورنگ بہرنگ مین یہہ پانچون
پانچ بشیون کرکے نشٹ ہوتی ہین ایک پرادی پرش جو پانچون بشیون کی سیوا مین مت پڑے
وہ کس پرکار نہین نشٹ ہوگا سوئے دیپ باس کرکے جو بہت ہوا ہی وہ پتنگ کی ہمائین تاثر

ایک پیپل کا برکش آشرے لیکر مون دہار کر بیٹھے ہوئی ٭

غ شلج ۸ ۳ ۲ - اُس سمے کے دِکہہ چتر بہج رُوپ دہارن کرتے ہوئی کیا وہ رُوپ چہ اپنی پربہا کر جو پرکاشمان ور دِشا کو جوادجل کر رہا ہی جیسی بنا دہوئین کے اگنی ہوتا ہی ٭

غ شلد ۲۹ - کیسا وہ سرُوپ لچہمین کا چنہہ جسکی بچہ استہل مین ہی اور گہن کے نیائین سیام ہی برن جسکا اور تپی ہوے سُورن کے پرکاش والے جو کوشیہ پیتبر وہین تہون کر جو یکت ہی اور منگل رُوپ ہی ٭

غ شلھ ۳۰ - سندر مند مند ہاس کر یکت ہی مکہہ جسکا اور نیل ہرن کے جو کیش تہون کر جو منڈت کملونکی نیائین سندر ہین نیتر اور کرنون دِکہہ پرکاشمان ہین مکرا کار کنڈل جسکی ٭

غ شلو ۳۱ - ات کٹ سُوترا اور یگوپویت مکٹ اور کنکن اور بازو بند ہار اور نوپر مندر انہون کرا اور کوستو منی کر جو براجمان ہی ٭

غ شلز ۳۲ - بن مالا کر پروارت ہین انگ جسکی مورتیون والے جو اپنی شستر چکر آدک تہون کر پروارت جو ہی اور کمل کے نیائین لال جو بام پاد تِسکو دچہن ارو کے اوپر دہارن کر جو استہت ہی ٭

غ شلح ۳۳ - اُس مُوشل سے بچا ہوا جو لوہی کا کہنڈ تہا اور جرا نامک لبد ہک نے جو بان دِکہہ لگایا تہا سو وہی جرا مہاراج کے چرن کو مرگ کے مکہہ کا آکار جانکر مرگ منکا کر بیدہار کرتا ہو

غ شلط ۳۴ - کیا ہی اپرادہ جسنے سو لبدہک چتر بہج پرش کو دیکہہ کر ڈرا ہوا کرِشن دیو کے چرنون دِکہہ شر کر گرتا ہوا ٭

غ شل ۳۵ - اور کہتا ہوا ہی مدسودن مجہہ پاپے نے نہ جانکر یہہ پاپ کیا ہی اور تم اِسکو اور انگہہ ہیری اِس اپرادہ کو تو چہمان کرنے کو یوگیہ ہی ٭

غ شلا ۳۶ - ہی پربہو جسکی سمرن کو منکہون کے اگیان رُوپ اندہیرے کا ناش کرنے والا کہتی ہین تس وشنو کا مینی اپرادہ کیا ہی ٭

غ شلب ۳۷ - ہی بیکنٹہ نات میں کا لوبہ اور پاپے جو مین ہون تس مجہہ کو تو شیگرہ ہی مار دے جو پہر مین ایسا ست پرشون کا اسے کرم نہ کرون ٭

غ شلج ۳۸ - جس پرمیشر کے آتم یوگ کر رچی ہوئی کو تیکی پتر آدک اور برہما اور رُدر آدی جوانی کتیی بین سو نہ جانتی ہوے کیسی وہ برہما وک تیرے ماما کر ڈکی ہوئی ہین درشٹی جنکی تس تیرے کو انت گتر رُوپ جو ہم ہین سو کیسے جانین اور کیسے استت کرین ٭

غشلد ۳۹ - شری بھگوان کہتے ہین جو جبری تو مت بہی کر اور اُٹھہ کہڑا ہو یہہ تو نی میرے اچھا ہی کری ہی میری کرا گیا کو پراپت ہوا تو سُکرتیون کا پد جو سُرگ تسکو پراپت ہو -

غشلہہ ۴۰ - ایسی اچھا شریر والے بھگوان کرشن کے آگیا کو پراپت ہوا ہوا اُس پرمیشر کو تین پرکرمان کر اور نمسکار کر بمان پر چڑہ کر سو لبدہک سُرگ کو جاتا ہوا -

غشلز ۴۱ - دارُک جو کرشن دیو کا سارتھی سو کرشن دیو کی پدوی کو ڈہونڈہتا ہوا تُلسی گندہی کر یکت بایو کو سونگہتا ہوا پراپت ہو کر سنمکہہ جاتا ہوا -

غشلح ۴۲ - تس استہان مین اپنی آید ہون کر آبرت ہوئی اور اشوتھہ جو پیپل کا برکش تسکے مول کو گیا ہی تو اس استہان جینی ایسی اپنی پتی کو دیکہہ کر سنیہہ کر پورن ہوا ہی اتما جسکا نیترون سی آنسو پات جسکے گرتے ہین تہہ سی اوتر کر چرنون دکہی گرتا ہوا -

غشط ۴۳ - اور کہتا ہوا ہی پربہو تیرے چرن کمل کے نہ دیکہنی سی میر درشٹی ناش کو پراپت ہوئی ہی سو مین اب دشا کو بہی نہین جانتا اور شانتی کو بہی نہین لہتا جیسی راتری وکہی چندرمان کے نشٹ ہوئی ہوی کُچہہ نہین دیکہتا -

غشم ۴۴ - ایسی سوت کے کہتی ہوئی گڑرکی لانچن والا جو رتہہ سو گہوڑون اور دُہجا کی سہت ہی راج اندرت کے دیکہتی ہے آکاش کو اوچہلتا ہوا -

غشما ۴۵ - تس تہہ کے ہیچہے دِب جو بِشنو کے شستر سو بہی جلتی ہوی تسکو دیکہہ کر بسمت آتما جو سوت تسکو کرشن یو کہتی ہوئے -

غشمب ۴۶ - ہی سوت تو دوارکا وِکہی جا کر پرسپردہ سی جو یہان جات بہائیون کا مرنا اور بلدیو کا جو گمن ہوا ہی اور میری جو یہہ دشا ہی سو بندہو نکو جا کر کہو -

غشمج ۴۷ - اور کہنا اب دوارکا وِکہی اپنی سنبندہیون کے ساتھہ تم نہ استہت ہونا کیسی دوارکا جو میری کرتیاگے ہوئی ہے جس سے تس یدپوری کو اب سُمدر جو ہی سو ڈوبالیگا

غشمد ۴۸ - اپنی اپنی استری آدک کو لیکر ہماری جو ماتا پتا ہین ارجن کر رچہا کو پراپت ہوئی ہوئی سو اندر پرستہہ کو چلے جاوین -

غشمہ ۴۹ - اور تو میری دہرمو نکو استہت ہو کر گیان نشٹہہ اور اوپیکشت ہوا ہوا میری مایا کی رچنا کو جانکر اوپشم کو پراپت ہو اور شوک مت کر -

غشمو ۵۰ - ایسی کہا ہوا وہ سوت تس پرمیشر کو بار مبار پرکرمان نمسکارین کر کے تسکے

چرنونکو شری وِکہو دہارن کر درشن ہوا ہوا ٹیڈپوری کو جاتا ہوا *

# اِتے شری بہاگوتی جہاپورانے ایکا دش اِسکندہی ٹیکل جھیوم نام ترمیشو دہیایہ

## اتھ ایک ترینشو دہیایہ

اکتیسوین اَدہیاسے مین اِس لوگ سے بھگوان اپنے دہام کو جاتے ہوئے اور تنکی پیچھے پرتیتی لوپ لگ بسندیو آدِک بہی جاتے ہوئے یہہ برتن ہوگا - دیوتونکو آدرشی یا دونیا کر پہر تنکو دیو تاہند کر شری کرشن اپنے اچھا کر اپنے دہام مین پرویش کرتے ہوئے *

غشنمر ۱ - شکدیوجی کہتے ہین اِسکے پیچھے تسی جگہہ وکہی برہاجے اور بہوانے سہت شوجی اور اندر سے آدلیکر دیوتا پرجیسر دستہ آپت ہوئے *

غشنج ۲ - پترسدہ گندہرپ بدیا دہر مہا اُرگ چارن جچھہ راچھس کنہر اپسرا برامہن *

غشمرظ ۳ - بہگوان کا جو نِربان رتہات چلنا تسکی دیکہنے کو اوتشو والے ہوئے ہوئے کرشن دیو کے جنم اور کرم گاین کرتے ہوئے اور استُتِین کرتے ہوئے *

غشن ۴ - بانون کے پنگیتون کر آکاش کو پورن کرتے ہوئے اور پُشپ برشا کو برساتے ہوئے ہے راجن پرم بہکتی کر یُکت ہوئے ہوئے آتے ہوئے *

غشنا ۵ - بہگوان برہما کو اور اپنی بہوتیون کو دیکہہ کر بہو جو کرشن دیو اپنے آپ کو اپنے آپ وِکہی یوجن کر کملون کے تُلیہ جو نیتر تنکو میچتے ہوئے *

غشنب ۶ - لوکون کا ہے ابہرام جس وِکہی اور دہارنا دہیان اِنکا جو آشری ہے ایسی اپنی شریر کو آگینی جو یوگ دہارنا تس کر نہ دگدہ کر اپنا جو دہام بیکنٹھ ہے نام جسکا تسمین پرویش کرتے ہوئے *

ٹیکا - یوگیونکی نیائین پرمیشر بہی اپنے اچھا کے مرتیو والے ہین اِس بہرم کو اوبارن کرتے ہین یوگے جو جیسا اچھا مرتیو والے ہوتے ہین اپنے شریر کو آگینی یوگ دہارنا ساتہہ دگدہ کر اور لوکونکو پرویش کرتے ہین بہگوان نے تیسی نہین کیا ہے اپنے شریر کو نہ دگدہ کر شریر کے سہت ہی اپنا جو دہام بیکنٹھ تسمین پرویش کرتے ہوئے نہ دگدہ کرنے مین کارن کہتے ہین لوکون کا ہے چار دِن اور سے ابہی رمن رتہات استہتی جس وِکہی جب وشریر داہ ہوگا تو سنپُورن لوک بہی دگدہ ہونگی اسلئے

دہارنا اور دہیان کا جو وشے ہے جو وہی شریر دگدہ ہوا تو اونکا وشے کون ہوگا یہہ بات پر تیکش ہی اور تسکی اوپاسکونکو تسکی روپ کا ساکشات کار ہوتا ہی اسلئی اپنی شریر کو نہ وگدہ کرانتہ وہان ساتہہ اپنی دہام کو پرویش کرتے ہوئے +

**غشتنج ۷** - اس سمی مین دیوتا اپنی اپنی بردے مین پر تہک پر تہک بیٹہہ مانتی ہوئی جو ہماری لوک مین ہی آوینگی ایسی بہرم کر دندبہیان بجاتے ہوئی اور آکاش سی پشپونکی برشا کرتے ہوئے سنت وہرم دہرتے گیت گاتے ہوئی سی کرشن دیو کے پیچہی ہی جاتے ہوئی +

**غشتند ۸** - دیوتا جو برہما سی آدلیکر تہی سو اپنی دہام مین پرویش کرتے کرشن دیو کو نہ دیکہتی ہوے کیسا کرشن دیو نہین جانے جاتے گئی جسکی اسی کارن سے بسمت ہوتے ہوئی +

**غشتنہ ۹** - جیسی آکاش وکہی میگہہ منڈل کو تیاگ کر جاتے جو بجلی ہے تسکی گتی منکہون کرنہین لکہی جاتے تیسی ہی کرشن دیو کے گتی دیوتون کر بہی نہ لکہی جاتے ہوئی +

**غشتنو ۱۰** - برہما رودر سی آدی دیوتا ہریکے یوگ گتی کو دیکہکر آشچرج ہوئی ہوئی تس گتی کو پرشنسن کرتے کرتے اپنی اپنی لوک کو تس کال مین جاتے ہوئی +

**غشتنز ۱۱** - ہی راجن تم جو کرشن دیو تسکا یا دوون وکہی پرکٹ ہونا اور تر وہاو ہونا یہہ چیشٹا مایا بڑنین ہے تو جان جیسی نٹ کے چیشٹا ہوتے ہر اس بشو کو اپنی آپ کر رچکر اور پہر اوس وکہی آپ ہی پرویش کر اور سہار کرانت وکہی اوس بشو کو سنگہار کر اپنی مہان ساتہہ پہر وہ اوپرام ہوا ہی استہت ہوتا ہی +

**غشتنح ۱۲** - اس منکہیہ شریر کے ساتہہ ہی یم لوک مین پراپت کیا ہوا جو گرو کا پتر تسکو شرن کا دینی والا لاوتا ہوا اور تو جو اشوت تہامان کے پرم استر کر دگدہ ہوا تہا تس تسیری کو بہی جو رکشا کرتا ہوا اور جو کال کا بہی کال شری رودر تسکو بانر کے یدہ وکہی جیتا ہوا اور جو جرا نام لبدہک جسنی پریان سمی وکہی چرن مین بان ساتہہ بیدہ کیا تسکو سہت شریر کے بے سرگ کو لیجاتا ہوا وہ پرمیشر اپنی شریر کے رچہا واسطی کیا اسمر تہہ تہا +

**غشتنط ۱۳** - ٹیکا - پرشن کرتے ہین جب وہ سمرتہہ تہی تب کچہہ کال تس شریر کے ساتہہ یہان ہی کیون نہ استہت ہوتے ہوئی اس شنکا کہتی ہین **مول** ایسا ہی ہی پرنتو سنپورن کے استہتی اور اوتپتی اور سنگہار ان کا ہیتو وکہی اور ونکی چاہنا نہ کرنے والا اور سنپورن شکتیون کا دہارن کرنیوالا جو کرشن دیو یادوون وکہی شیش رہا جو شریر تسکو یہان رکہنا نہ چاہتا ہوا اور بہجاتا ہوا

اِس منگھہ شریر کے ساتھہ اب کیا کا رہ ہی اور اپنی بھکتون کی اپنی گتی کو دِکھاتے ہوی اپنی دہام کو لیجاتے ہوئے ◆

ٹیکا - بھکتون کی اپنے گتی کو دکھانا یہہ ہی جب ہم اپنی شریر کو اس لوک کے دکھ ہی رکھینگی تو ہمارے جو بھکت یوگ دہارنا کرنیوالے وہ بھی یوگ سِدّ ہی کر اِس لوک کے بیوہار دنکین ہوبھی ہوئے اِس شریر کو اس لوک مین ہی رکھنا چاہینگی ◆

**غشمس ۱۴** - جو پُرش اِس کرشن دیو کے پرم پدوی کو پراپت کال اُٹھہ کر سادہان ہوا ہوا بھکتی ساتھہ کیرتن کریگا سو تیسی پدوی اُتّم تمان کو پراپت ہوگا ◆

**غشما ۱۵** - وارُک جو سوت کرشن دیو کا دوارکا کو پراپت ہو کر بسدیو اوگرسین کے چرنونکو اپنی آنسوؤنسی کرشن ساتھہ بیکت ہوا ہوا اِسنچن کرتا ہوا ◆

**غشسب ۱۶** - یادوونکا سنپورن بناس ہی راجن تنکو کہتا ہوا تس بارتا کو سُنکر جو دوارکا مین جیو تھی شوک کر موہِت ہوئی ہوئی اودِگہن من ہوتے ہوی ◆

**غشسج ۱۷** - کرشن دیو کے بیوگ کر بہل ہوئے ہوئی شیگرہ ہی تہان جاتے ہوئی جہان جات بہائی پرانون سی بنان شین کئی ہوتے پڑے ہتے تہان جا کر اپنے ہاتہون سی مکہہ کو تاڑن کرتے ہوئے ◆

**غشسد ۱۸** - دیو کے اور روہنی اور بسدیو کرشن دیو اور بلدیو جو پُتر تنکو نہین دیکھتی ہوی شوک کر بپڑت ہوئی ہوئی سِمرتے کو تیاگتی ہوئے ◆

**غشسھ ۱۹** - بھگون کے برہ کر اُتر ہوئی ہوئی تہان ہی پرانون کو تیاگتی ہوئی بہت تات استریان اپنی اپنی پتیون کو ڈہونڈہ کر چِتا کو آرُودہ ہوتے ہوئین ◆

**غشسو ۲۰** - بلدیو کے اِستریئین تسکی شریر کو ڈہونڈہتی ہوئین اگنی مین پرویش کر جاتے ہوئین بسدیو کے اِستریئین تسکی شریر کو لیکر اگنی مین پرویش کرتے ہوئین پردمین آدِک جو مہاراج کے پتر تنکی شریرونکو لیکر ہرسے سے بنکہا ہی اگنی مین پرویش کرتے ہوئین اور کرشن دیو کے اِستریئین رکمنی سی آدلیکر تدآتمکا ہو کر ارتہات تسی دِکہی ہے من جنکا ایسی ہو کر سو بھی اگنی کو پرویش کرتے ہوئین ◆

**غشسز ۲۱** - ارجن پیارا جو مِتر سو پیاری کرشن دیو کا جو برہ ہی تسکر آتر ہوا ہوا اپنی آپ کو جو کرشن دیو نے پہلی گیتا رُوپ اُپدیش کیا تہا تِن سندگیتون کر دہیرج دیتا ہوا ◆

غعشج ۴۲- باندھو جو ہین یا دونشٹ ہوئی ہین گوتر جنکے اور جو مر گئے ہین تنکی جو پارلوک کی کریا جیسی لایک ہی تیسی آن پوربے ریتی ارجن کرتا ہوا +

غعشط ۴۳- دوارکا جو ہرے کر تیاگے ہوئی تسکو سمدر جھن سی ہے ڈوباتا ہوا ہے راجن شوبھا والا جو بھگوان کا گھر تسکو تیاگ دیتا ہوا۔

غعش ۴۴- گیا وہ گرہ یہہ مہاراج کا جس وکھی بھگوان مدسودن نت ہی بسن نہت ہین اور نارائن سمرتے کر سنپورن اشبھون کا دور کرنیوالا اور سنپورن منگلون کا دینیوالا اور جو منگل روپ ہی ہے۔

غعشا ۴۵- استری بال برد ہیہ جو مرنے سی شیش رہی تہی تنکو لیکر ارجن اندر پرست کو پرآپت کرتا ہوا اور تہان بجر کو ابھیکیک کرتا ہوا ہے راجن تیری جو پتامہ یدہشٹر آدک ارجن سے سنند ہیون کا جو بدہ تسکو سنکر تیرے کو نمش دہر کرکے سنپورن ہمالے کو جاتی ہوئے۔

غعشب ۴۶- جو پرش یہہ دیوتا ونکا دیو جو بشنو تسکی کرم اور جنم تنکو شردہا کر کیرتن کرے وہ سنپورن پاپون کر چہوٹ جاتا ہے۔

غعشج ۴۷- ایسی شری بھگوان کے رچیر جو اوتارن کر کئی ہوئی جو پراکرم او بال چرتر کلیان کے دینی ہاری اس اوتار وکھی اور اور ون وکھی بھی کئی ہوئی تنکو سنکرون کر جو اوچارن کرتا ہی وہ منکہہ پرم ہنسون کے گتے جو پرمیشر تس وکھی پرا جو بھگتی تسکو لبہتا ہے۔

## اتی شری بھاگوتی مہا پورانی ایکادش اسکندہی ایکتر نشو دہیائے

## منگلم بھگوان بشنر منگلم گرڑ دہجہ منگلم پنڈری کاکشو منگلائی تنو ہرے

## ایکادش اسکند بھاگوت سماپت ہوا

# تتمہ شجر المعرفت

۲۶- اور تو جی کہتی ہین ای شری کرشن مہاراج ارادہ آلہی اور آلہی یہہ دونو اگرچہ باہمدگر جدا جدا نظر آتے ہین لیکن تسپر بہی چونکہ یہہ دونو باہم ایک دوسرے کی بنا ہین ہین بلکہ حقیقت مین ایک ہی سی ہین اسلئے انکا تفرقہ کچہہ نظر نہین آتا۔

۲۷- کیونکہ جیسی آلات الہی مین الہی نظر آتا ہی ایسی ہی الہی مین ارادہ الہی تحقیق کیا جاتا ہی ارے جوہ سی ای کمل کی مانند خوبصورت آنکہون والے شری کرشن مہاراج میری دلمین بڑا شک پیدا ہوا ہے اور مین دیکہتا ہون کہ ای ہمہ دان اوس شک کو عمدہ اور سنجیدہ دلایل سے تو ہی دور کر سکتا ہی۔

۲۸- تجہہ سی ہی انسانکو علم ہوتا ہی اور تیری ہی ارادہ سی وہ علم دور ہو جاتا ہی اور اپنی ارادہ کی حالت اور حقیقت کو تو ہی جانتا ہی اور کوئی نہین جانتا۔

۲۹- شری بہگوان فرماتی ہین ای انسانو نمین اشرف او تو ہو یہہ ارادہ الہی ہی یہہ الہی ہے یہہ محض فرضی بات ہی اور صفات تمیز وغیرہ کے ادل بدل ہونے سی پیدا ہونیوالا اور بہت رنگون سی ادل بدل جانیوالا یہہ تمام عالم ہے۔

۳۰- ای عزیز میری خواہش اپنی صفات تمیز وغیرہ سی ملی ہوئی مجہہ مین اور پیدایش عالم مین طرح طرح کی خیالات اوٹہانیوالے عقلونکو اپنی صفات کی سہارے سی اختیار کرتی ہے اور یہہ ایک متغیر ہونیوالا عالم تین طرح کا ہی آدہیاتم ادہی دیو ادہی بہوت۔

۳۱- نظر اور چشم اور افتاب کا پرتو جو باعث بصارت ہی یہہ تینون جیسی باہم ایک ہین ایسی ہی نظر تو آدہیاتمک اور انکہہ آدہی بہوت اور پرتو افتاب آدہی دیو ہی اور یہہ تینون اوس طرح سی ثابت ہونی سی اپسمین ثابت ہوتی ہین اور ان تینون کا ثابت کرنیوالا قدیم اور جمیع قدرتون پر قادر مین نفس ناطقہ آسمان پر رہنیوالا افتاب اپنی آپ سی ہی روشن ہی اس ترکیب سی لامسہ اور ذایقہ اور شامہ اور دل وغیرہ سب اسی تثلیث سی ثابت ہوتی ہین جیسی قوت لامسہ اور لمس اور ہوا اور سامعہ اور آواز اور اطراف اور علی ہذا القیاس۔

۳۲- ہر سہ صفات تمیز وغیرہ کے اول بدل ہونے سے یہہ عالم پیدا ہوا ہی اور اصل اسکی مایا کیت چکتن ہی اوسی عنصر اعلے پیدا ہوا اور عنصر اعلے سی انانیت کی ظہور پا پس اس عالم کے تین حالتین جو بسبب تغیر ایک دوسری حالت کی ہوتی رہتی ہین انکی وجود کا سبب

کیونکہ تیری مایا کے بہکے ہوئے ہین -

۳۶ - شری بہگوان فرماتی ہین آدمیون کا دل جو خواہش نتایج اعمال سے لالب ہی کے ساتہہ ہو کر ایک جسم کو چہوڑ کر دوسری جسم مین جاتا ہی اور نفس ناطقہ بہی مصاحبہای انانیت اوسکی موافق ہے برتتا ہی -

۳۷ - وہی دل دیکہی سنی ہوئی اشیا کو خیال کر کے مقید اعمال ہو کر امید نتایج اعمال مین محو ہو جاتا ہی اور اگلے پچہلے سب باتونکو بہول جاتا ہے -

۳۸ - لذات محسوسات کی خواہش مین مبتلا ہونی سے کسی ایک سبب سے بہی اگر آدمی اپنی آپ کو بہولا ہوا ہے تو چونکہ یہہ اوسکے غایت درجہ کی بہول ہے اسواسطی اوسکو مردہ سمجہنا چاہیے -

۳۹ - اے سخی اوسہو ظاہر اور باطن سے آدمی کا لذات محسوسات مین انانیت ماننا اور محبت کا بڑہنا ہی باعث تناسخ ہی جیسے خواب اور دل کے خیالات ہوتے ہین -

۴۰ - خواب خیالات کی مانند اپنی پہلے تناسخ کی صورت کو بہول جاتا ہی لیکن عل اون پہلی اجسام کے پرتو دسے ہی کرتا ہی اور جانتا رہتا ہی کہ مین اب پہلے ہی بار پیدا ہوا ہون -

۴۱ - حواسون کے مرجع اور ماوا دل کو پیدا کر کے ہر ایک چیز مین تین طرح سے جلوہ گر ہوتا ہے اور ظاہر و باطن کی تفریق کا باعث ہی اور جیسے خواب مین بہت چہوٹے خیالی صور تونکو دیکہتا ہے ایسے ہے جاگتی مین دیکہتا ہے -

۴۲ - ہمیشہ یہہ عالم ہوتا ہی ہی اور نہین بہی ہوتا کیونکہ از بس لطیف زمانہ کی نہان تیز روی سے دیکہتا نہین -

۴۳ - جیسے آگ کی چنگاریون اور دریا کی روانگی اور نباتات کی پہولون اور پہلون کی عمر اور قیام ہی ایسی ہی تمام مخلوقات عالم کے بتقاضای وقت مدت قیام مقرر ہے

۴۴ - جیسی کہتی ہین کہ یہہ وہی ملک ہی اور یہہ وہی دریا کا پانی ہی اور یہہ وہی شخص ہی (جو پہلے کسی زمانہ دیرینہ مین تہا) جیسے لوگون کی یہہ بات جہوٹی ہے ایسی ہی آدمیون کے عمر کے کچہہ اصل نہین ہے محض جہوٹ ہی -

۴۵ - نفس ناطقہ پیدایش و فنا سے منزہ ہی افعال کا تخم جو دل ہی اوسکے ساتہہ پیدا اور فنا ہوتا ہی ایسا جو کہتی اور سمجہتی ہین اونکو دہوکا ہی ہو رہا ہی جیسی لکڑی کے ساتہہ جب آگ جلتی ہے تو

۴۶۵

پہنسا ہوا گرفتار مصائب ہوتا ہی *

۵۱ - صفت تمیز کے موافق برتنی والا حکیم اور فرشتہ ہوتا ہی اور صفت شہوت کے مطابق عمل کرنیوالا انسان ہوتا ہی اور کثرت شہوت سی تو شیطان ہی ہو جاتا ہی اور متعلقات صفت غضب کے ساتھہ تعلق رکھنی والا حشرات الارض ہوتا ہی اور یہہ نتیجہ اون اعمال کا ہی جو ان تینون صفتون کے اشارہ سی کئی جاتے ہین *

۵۲ - جیسی ناچتی اور گاتے ہوئے آدمی کو دیکھہ کر آپ بھی ویسی ہی حرکات خفیہ یا علانیہ کرنے لگتا ہی ایسی ہی صفات تمیز وغیرہ کے پابند عقل کے اشارہ سی ناخواستہ اون صفات کے موافق ہی برتتا ہی *

۵۳ - کشتی مین سوار ہو کر کنارہ دریا کے درخت پانی کے مانند جنکو روان نظر آتے ہین ایسا دہوکا کہانے والے دل اور چشم اون درختون کے ساتھہ زمین کو بھی اپنی ساتھہ چلتی ہوئے دیکھتی ہین ایسی ہی ان صفات کے پابند ہو کر جو دل دہوکا کہا جاتا ہی اوسکو نفس ناطقہ بھی اپنی دل کے مانند دہوکا کہایا ہوا نظر آتا ہی *

۵۴ - جیسی بیوقوفونکی قوت واہمہ اور عقل واہی تباہی جہوٹے خیالات باندہا کرتے ہین اور سوچا کرتے ہین کہ ہم کو یہہ کام کرکے یہہ عیش ملیگا اور یہہ فعل حسنہ کرکے یہہ آرام اور سرور حاصل ہوگا یہہ سب خیالات اور ایسی ہے خواب مین دیکھی ہوئین اشیا جیسی جہوٹے ہین ایسا ہی وہ بھی ویسی ہے نفس ناطقہ کے نسبت تعلقات دنیا کا الزام ہی الزام ہی حقیقت مین نہین *

۵۵ - دنیاوی آرزونکی موجود ہونے پر بھی تناسخ نہین دور ہوتا جیسی دنیاوی لذات محسوسات کے خواہشونکا مبتلا آدمی سوکر وہ وہ اشیا خواب مین دیکھتا ہی جو اوسکی پاس موجود نہین ہوتے ہین *

۵۶ - اسوجہہ سے ای او دہوان بدچلن بدذریہ حواسون کے تقاضا سی لذات محسوسات مین مبتلا ہونے اور اپنی نفس ناطقہ کے ساتھہ شغل او محبت نہ رکھنی سی یہہ جو دہوکا بصورت دنیا سے دنے ہوتا ہی اسکو تو دیکھہ *

۵۷ - جو شخص معرفت الٰہی اور سرور کامل کے خواہش رکھتا ہی اوسکو چاہی کہ بدذاتیہ بدذات آدمی اگر اوسکو ماریں یا اسکے تواضع اور تعظیم نہ کرین یا اوسکو ٹہگین یا اوسکی غیبت یا اوسکی موںہہ پر برائی کرین یا اوسکو جہڑکین یا کچہہ اور سزا ای جسمانی دین یا قید

۶۶۶

شاخ بست وسوم

اگلی شاخ مین پرکرتی پرش کا تمیز کہا ہی اور اوسکی اگلی شاخ مین صفات تمیز وغیرہ کی حقیقت کی تدبیر شری مہاراج فرماتی ہین اور اوسکی آیندہ کی شاخ مین راجا پرُوروا کی حکایت بیان کی لذات محسوسات کو چھوڑکر عرفا اور حکما کی صحبت حاصل کرنی کی واسطی ہدایت کی ہی

1- شنکہ یوجی فرماتی ہین جادو دیمن اعلی جو شری کرشن دیو ہین سو اپنی پیاری خادم اور زمرہ عشاق الٰہی مین بلند مرتبہ اودہو کی سوال مذکورہ کو سُنکر اوسکی تعریف کرکی فرمانی لگی ۔۔

2- شری بھگوان فرماتی ہین ای شاگرد برہسپتی (پہلی تناسخ مین اودہو جب دیوتا تھا تو برہسپتی کا شاگرد تھا) اس عالم مین ایسا نیک مزاج حلیم آدمی کوئی بھی نہین ہی کہ بدذات بدچلن آدمیون کی کہی ہوئی سخت کلام تیر کی مانند اوسکی سینہ مین گُہہ کر کچھ رنج اور تکلیف اوسکو نہ دین ۔۔

3- بدن مین ماری ہوئی تیر چھدتی ہوئی ایسی تکلیف نہین دیتی جیسی بدذات آدمیونکی سخت کلام تیر کی مانند سینہ مین گُہسکر سخت تکلیف دیتی ہین ۔۔

4- ای اودہو اس باب مین ایک حکایت بہت عمدہ مین تجھہ سی کہتا ہون تو ہشیار ہوکی سُن ۔۔

5- ایک عارف اللہ فقیر نی بُری آدمیون سی تکلیف پاکر کمال حلم کرکی اوس تکلیف کو اپنی افعال کا نتیجہ سمجھہ کر یہہ راگ گایا ۔۔

6- اب اوس حکایت کو کہتی ہین - اونتی پور نام شہر مین ایک براہمن بڑا دولتمند اعلی درجہ کا تجار نہایت خسیس اور طامع اور ترقی دولت کا آرزومند اور بہت غصہ رکہنی والا تہا ۔۔

7- بکمال خسارت کی سبب سی اوسنی اپنی بہائی بند رشتہ دارون اور دوستون اور عزیز مہمانون کی کبھی زبانی تواضع بھی نہین کی اور اپنی جسم کو بھی عمدہ کہانی اور عمدہ پوشاک پہننی وغیرہ سی آرام نہین دیا ۔۔

8- اوسکی نہایت درجہ کی بُخل اور کج اخلاقی کی سبب سی اوسکی بیٹی اور بہائی اور عورتین اور لڑکیان اور بلادم تکلیف پانی سی اوسکی ساتہہ دل مین کینہ رکہتی تھی کوئی بہی اوسکو عزیز نہین جانتا تہا ۔۔

9- اوس بکیش کی مانند خست کی ساتہہ دولت جوڑنیوالی سی آدمی کی دولت کی حقدار جو دیوتا وغیرہ ہوتی ہین وہ بہی اوسسی ناراض ہوگئی کیونکہ یہہ دستور ہی کہ جو شخص نہ دنیا کی کام کرتا ہی نہ عقبیٰ کی وہ اپنی حاصل ہوئی مرتبہ سی بہی گر جاتا ہی ۔۔

۱۴ - اور اپنے دل سے کہنے لگا افسوس یہہ بڑی سخت مصیبت ہے کہ مینے اپنے جسم کو ناحق تکلیف مین ڈالا اور اِس دولت کے جمع کرنے مین جو تدابیر مینے کین وہ نہ دنیا کیواسطے مفید ہوئین نہ عقبیٰ کیواسطے ٭

۱۵ - اب مینے جانا کہ بخیل آدمیونکی دولت حصول سرور کیواسطے نہین ہوتے دنیا مین تو اپنے جسم کو تکلیف دینے کیواسطے اور عقبیٰ مین دوزخ کیواسطے ہوتے ہے ٭

۱۶ - نیک نام آدمی جو نیک کام کرتے ہین اونمین اگر وہ تہوڑی سی طمع بہی جو بے ہنر نالایق آدمیونکی خوبے اور رونق کے باعث ہوتے ہے کرتے ہین تو وہ اونکی تمام نیکنامی برباد جاتے ہے جیسے خوبصورت آدمی کی حُسن کو مرض جُذام دور کہ دیتا ہے ٭

۱۷ - جب دولت جمع کیجاوے اور جب ہو جاوے تو اوسکی حفاظت کرنے اور خرچ کرنے اور ضایع جانے وغیرہ مین لوگونکو محنت اور خوف اور فکر اور اندیشہ ہی بہت ہوتا ہے فایدہ کچھہ نہین ٭

۱۸ - چوری جہوٹ بیرحمی فریب اور دغا اور غصّہ اور غرور اور تکبّر اور بدمستی دشمنی بے یقینی حسد و حسرت مباشرت عیاشی قماربازی شراب خواری یہہ سب بڑے اخلاق اِس دولت سے ہی پیدا ہوتے ہین ٭

۱۹ - یہہ بُرائیان مینجو لوگون نے نیک کام سمجھہ رکھے ہین سرور ابدی کا خواہشمند آدمی اونکے پاس بہی نہ جاوے ٭

۲۰ - بہائی اور زوجہ اور بیٹے اور دوست جو ہمیشہ ایک جگہہ رہتے ہین اور یکجان و دو قالب کے مانند باہم بڑے پیارے ہین یہہ سب ایک دمڑی پر باہم گر دشمن بنجاتے ہین ٭

۲۱ - تہوڑی سی زر زمین کیواسطے بہی یہہ سب بُرا مانکر اور غصّہ ہوکر اپنی پیاری رشتہ دار کو فوراً چہوڑ دیتے ہین بلکہ حسد کے مارے اپنی پیاری دوست کو ہٹ سے مار ہی دیتے ہین ٭

۲۲ - جس جسم انسانے کے حاصل ہونے کے دیوتا بہی خواہش رکہتے ہین اوسکو پاکر اور اُسمین اور اوسمین بہی سب بزرگون مین اعلیٰ براہمن کے جسم کے حاصل ہونے پر اوسکی قدر نہ جانکر جو لوگ اپنی اصلی مراد کو کہو دیتے ہین وہی لوگ دوزخی ہوتے ہین ٭

۲۳ - بہشت اور نجات کا دروازہ جو یہہ جسم انسانے ہے اِسکو حاصل کرکے ایسا کون احمق آدمی ہے جو محض زر کا بندہ بنے کیونکہ یہہ زر ہی ساری بُرائیونکا گہر ہے ٭

۲۴ - آدمی کے کمائی ہوئی دولت کے دیوتا اور رکہی اور پتر اور بہوت اور اصحاب برادری اور عزیز اقربا اور ملازم وغیرہ جو حصّہ دار ہوتے ہین انکو نہ بانٹ کر جو شخص جنہیں جہکون کے

کا موئین بہ تو نگا ۔ اور جب اس جسم کو چہوڑونگا تو اپنی آپ مین ہی سرور حاصل کرتا ہوا رستگار ہونگا ٭

۳۰ - اور اُسوقت تینون عالم کے مالک اور عہدہ دار پیدایش وغیرہ جو برہما وغیرہ بڑے بڑے تین دیوتا ہین یہہ میری تعظیم و تکریم بجا لاوینگے اور میری خوشی اور رضامندی چاہینگے اور اگر تجہہ کو یہہ اندیشہ ہی کہ اب تیری عمر تہوڑی ہی ہی اسمین تو کیونکر یہہ اپنی مراد حاصل کریگا تو خیال کر کہ کہٹوانگ نامی راجا نے دو گہڑی مین اس مقصد کو حاصل کیا تہا پس تو کیون نہ کریگا ٭

۳۱ - شری بہگوان فرماتے ہین کہ اوس اونتی پورے کے متوطن اعلی رتبہ کے برہمن نے یہہ بات اپنے دل مین خوب تحقیق سمجہہ کر اور انانیت اور خودی بیہودہ کے گرہ جو دل مین پڑی ہوئی تہی اوسکو کہول کر تسلی ہو کر چُپ سادہ کر گداگر فقیر بنگیا ٭

۳۲ - اور دل اور روح یعنی بہوک پیاس وغیرہ متعلقات روح کو جیت کر ہر ایک نیا دی چیز اور لذات محسوسات وغیرہ سی محبت چہوڑ کر کسی صفت کا پابند نہو کر شہر اور قصبون اور دیہات مین بہیک مانگتا ہوا پہرتا تہا ٭

۳۳ - اون شہر اور دیہات مین جنگی گہر وہ بہیک مانگنی جاتا تہا اونمین سی بُری بد ذات آدمی اوس پیر فقیر کو دیکہہ کر ادہر اودہر بُری بُری گالیان دیتی تہی اور نہایت سخت کلامیون کے ساتہہ پیش آتے تہے اور بہت ہی بیقدری کرتے تہے ٭

۳۴ - کوئی اوستی اوسکی چہوٹے اور کوئی پانے پینے کا برتن کمنڈل اور کوئی تسبیح اور کوئی اوسکی گودڑی اور کوئی اور کپڑا لنگوٹے وغیرہ چہین لیتی تہی اور کوئی کسی چیز کو چہین کر اوسکو دکہاتے تہی کہ یہہ لے اور جب وہ لینی کو ہاتہہ بڑہاتا تہا تو ہاتہہ کہینچ لیتی تہی ٭

۳۵ - جب وہ بہیک مانگ کر لائی ہوئی غذا کسی تالاب یا دریا کے کنارے پر دور جا کر قواعد کے پابندی کے ساتہہ بیٹہہ کر کہاتا تہا تو کوئی بد ذات گناہ کرنے کے عادت رکہنے والے اوسپر [illegible] کرتی تہی اور کوئی اوسکے پیشانی پر تہوک دیتی تہی ٭

۳۶ - تسپر بہی اگر وہ نہ بولتا تہا تو لوگ اوسکو طرح طرح کے تکلیفین دیکر اور تدبیرین کرکے چاہتی تہی کہ یہہ بولے لیکن وہ نہ بولتا تہا تو اوسکو مارتے تہی اور تنبیہہ کرتے تہی اور کوئی بڑی بد ذات آدمی اوسوقت یہہ کہکر لگاتے تہی اور اوسکو تکلیف دیتی تہی کہ یہہ چور ہی اور ایسی تہمت رکہکر

ہر چند اوسکو تکلیفین سخت ہی دیتی تہی اور جس مرتبہ کو وہ حاصل کرنا چاہتا تہا اوسکو گرانا ہی چاہتی
تہی لیکن وہ اپنی حلم کامل سے نہ گرتا تہا اور اسباب کو کہتا تہا ٭

۴۲ - براہمن کہتا ہی میرے رنج و راحت کے باعث نہ یہہ لوگ ہین اور نہ دیوتا ہین اور نہ
نفس ناطقہ اور نہ اختر نہ افعال ہین اور نہ زمانہ ہی حقیقت مین سب قسم کے رنج و راحت کا بڑا سبب
ایک میرا دل ہی ہی جو اس دنیا مین چکر مار رہا ہی **شرح** شرتے بہی ایسا ہی کہتی ہی کہ دل
کے وزیعہ سے ہی باصرہ اپنا کام کرتے ہی اور سامعہ اپنا اور علی ہذا القیاس سب حس کرتے ہین ٭

۴۳ - یہہ دل ہی اپنی قوت بے نہایت ظاہر کر کے رنگ برنگ کی خیالات کرتا ہی اور اون
خیالات سے طرح طرح کے افعال متعلقات صفات تمیز وغیرہ کے رچتا ہی اور ان افعال کے نتایج
سے نوع بنوع کے اجسام بنا لیتا ہی ٭

۴۴ - ایسا ہونے سے دل کو ہی یہہ سب تعلقات ہوتی نفس ناطقہ اِنسے منزہ رہا اس اعتراض
کا جواب دیتی ہین - خواہش سے منزہ اور عین علم اور مطلق اور مجہہ جیو کا متحرک ور اسی وجہ سے
تماشا ہین جو نفس ناطقہ ہی وہی دل کے ساتہہ ملکر اور نوع بنوع کے خواہشون والا ہو کر صفات شہوت
وغیرہ کا بندہ بنکر مقید ہو جاتا ہی اور جیو نام پاتا ہی ٭

۴۵ - اسوجہ سے دل کے نہ روکنی سے جو کچہہ نیکی اور بہلائی چاہی وہ سب حاصل ہو سکتی ہی
اور بغیر روکنی کے تمام برائیون کا گہر بن جاتا ہی یہہ کہتی ہین - خیر و خیرات کرنا اور روز مرہ مقررہ
افعال کو حسب قواعد بجا لانا اور شاسترون کا سننا ایکادشی وغیرہ برت کا رکہنا یہہ سب
تدابیر دل کے روکنی کے ہی ہین یعنی ان سب کا نتیجہ حقیقی دل کا روکنا ہی اور دل کا روکنا ہے
بڑی اعلی ریاضت اور عبادت مقصود ہوتے ہی ٭

۴۶ - اسوجہ سے جسنی دل کو روک لیا ہی اوسکو ان خیر و خیرات وغیرہ سے کیا مطلب ہی اور انکی
کرنے سے جسکا دل نہین رکا اوسکو بہی انکی کرنے سے کچہہ فایدہ نہین ہی ٭

۴۷ - یہہ سنکر اودہو پوچہتا ہی کہ اگر دل نہ رکے نہ سہی اور حواسون کی روکنی کیواسطی تو انکا کرنا
چاہی سو کہتی ہین کہ یہہ بات درست نہین ہی - دل کے قابو مین تمام حواس ہین دل کسیکی
قابو مین نہین کیونکہ یہہ دل بڑا زبردست مرتاضون کو بہی خوف دینی والا ہی اسواسطی جو شخص
اس دل کو قابو کرے وہ دیوتونسی بہی اعلی ہی اور اسکی قابو مین سب حواس خود بخود ہو جاتے
ہین **شرح** شرتے بہی ایسا ہی فرماتے ہی - تمام حواس دل کے قابو مین ہین

ان جو اسو نکی موکل ہو دیو تا ہین وہی اپنی تکلیف کے آپ باعث بنتی ہین پس کسیکا کیا قصو ہی جیسی
کسیکے موہنہ پر اپنی ہی ہاتہہ سی چوٹ لگجاوی تو وہ شخص کس پر غصہ کرے ÷

۵۲ - اگر نفس ناطقہ ہی رنج و راحت کا سبب مانا جاوی تو پہر کسی غیر کے کیا شکایت ہی کیونکہ وہ
اوسکے ذاتی اخلاق ہین اور وجہ ظاہر ہے کہ نفس ناطقہ سی ماسوا سب نیست ہی اور جو کچھہ موجود نظر آتا
ہی وہ جہوٹ پہر کس سے غصہ کرنا چاہی کہ حقیقت مین نہ رنج ہی نہ راحت ہی ÷

۵۳ - بالفرض اپنی اختر بخت اگر رنج و راحت کے سبب مانے جاوین تو بہی لم یلد نفس ناطقہ
کے کیا شکایت ہی کیونکہ جو پیدا اور فنا ہوتا ہی اوسیکا طالع اور اختر طالع فرض کئی جاتے ہین
اور وہ اختر اپنی گروش کے مطابق باعث تکلیف متصور ہوتے ہین پہر غصہ کس پر اور کسواسطی
کرنا چاہی کیونکہ حقیقت مین نفس ناطقہ تولید و تناسل اور طالع اور اختر اور جسم وغیرہ سب سی منزہ
اور جدا ہی ÷

۵۴ - اور اگر افعال ہی رنج و راحت کے سبب فرض کئی جاوین تو بہی نفس ناطقہ کی کب
باعث لوث ہو سکتی ہین کیونکہ جسم حقیقت مین غیر ذیروح ہی وہ خود بخود کچھہ فعل نہین کر سکتا اسواسطی
نفس ناطقہ جو عین علم اور قوت تحریک جسم کا ہی اوسکی پرتوہ سی یہہ جسم فاعل افعال ہوتا ہی پس جبکہ
افعال حقیقت مین بے اصل ہین تو کب باعث تکلیف ہو سکتی ہین اسواسطی افعال کے شکایت بہی
محض بیجا ہی ÷

۵۵ - اگر زمانہ کو باعث رنج و راحت مانا جاوی تو بہی نفس ناطقہ کو کیا کیونکہ زمانہ عین نفس ناطقہ
ہی ہی پس جیسی آگ کو آگ نہ جلا سکتی نہ اوسکو تکلیف حرارت پہونچا سکتی ہی اور جیسی برف کو
سردی نیست کر سکتی نہ اوسکو تکلیف برودت پہونچا سکتی ہی پہر سوچنا چاہی کہ آدمی کس پر
غصہ کرے ÷

۵۶ - یہہ چہہ اسباب رنج و راحت کے جو ظاہر ہین انکو تو دور کیا اب اگر اور کوئی سبب
فرض کیا جاوی تو وہ بہی اُس خدای ذوالجلال کے رحمت کے آگے نہین بن سکتا اسباب
کو کہتی ہین - اس نفس ناطقہ کو جو تعلقات جہل سے منزہ ہے کسیطرح کہین بہی کوئی اسباب
اوسکی رنج و راحت کے نہین ہو سکتی پر ایک انانیت کا صفات شہوت وغیرہ کے ساتھہ دلیر
ہونا اسکی رنج و راحت کا باعث ہوتا ہی اسواسطی جو شخص یہہ بات از روی تحقیق جانتا ہے
اوسکو کسیطرح بہی کچہہ رنج نہین ہوتا اور وہ عین سرور ہو جاتا ہی ÷

# شاخ بست و چہارم

**شرح** - ۱ - اس چوبیسوین شاخ مین سانکہیہ (شاستر کا نام ہی جسمین اَلہی اور ارادہ ازلے الہی اور اُس سے جو عناصر پیدا ہوئے ہین اُن سب کے حقیقت کا بیان ہی) کے ساتہہ ہو دل محبت کرتا ہی یعنی جیو ایشر اور دیگر تمام دنیاوی آرزونکی ساتہہ الفت کرتا ہی اسواسطی اون تمام جیو ایشر وغیرہ کو فانی ثابت کرکے اوس محبت کو دور کرتے ہین *

۲ - لیکن اپنے دونو قدم مبارک کا عشق صادق ہوکر وحدانیت کیطرف طبیعت رجوع ہوجاوے اسواسطی پہر شری مہاراج اوسی سانکہیہ کو کہتی ہین *

۱ - لاثانی پرماتما کے مایا سے تمام دوئی پیدا ہوتے ہی اور پہر انجام کو وہ اوسی مین محو ہوجاتے ہی اسطرحکی تصور کے جو مداومت کرتا ہی اوسکو دوئی کا کبہی خیال بہی نہین ہوتا اِسبات کے سمجہانے کے لئے سانکہیہ شاستر کے طریق سی سمجہاتے ہین - شری بہگوان فرماتے ہین اب مین تجہہ کو سانکہیہ شاستر سُناتا ہون جو پہلی کپل ئ مے وغیرہ رکہیشرون نے تحقیق و تنقیح کیا ہی کیونکہ آدمی سانکہیہ کو جانکر بہت جلد اوس دہوکے کو جو وہ کہا رہا ہی دور کردیتا ہی *

۲ - ابتدا مین بعد قیامت زمانہ ست یگ مین تمام دنیا کے آدمی صاحب علم الٰہی تہی اور دنیاوی کام بہی کرتے تہی اور ہرکام اونکا بلا شرک ہوتا تہا یعنی ایک پربرہم کے سوا ہی اور کوئی اونکا معبود اور مطلوب نہ تہا *

۳ - وہی برہمہ تخم اور ثمر یعنی پُرش اور پرکرتے اِن دو صورتو نمین آیا اور جیسے دل سمجہہ سکی اور زبان کہہ سکی ویسا ہوا *

۴ - اون دونو مین پرکرتی جو بصورت اشیا ظاہر ہی وہ طرحکی ہوگئی ایک سبب دوسر مُسبّب اور دوسرا جو عین علم سو پُرش نام سے نامزد ہوا *

۵ - صفات تمیز وغیرہ اوس پرکرتے سے پیدا ہوئی ہین لیکن جب وہ مجہہ سی حاملہ ہوئی تب یہہ صفات پیدا ہوئین اور میرے صفت ظاہر ہی کہ مین سب جگہہ جلوہ گر رہنی والا ہون اور پُرش کے جو اخلاق بیان کئی گئی ہین اُنکو برتتا ہون *

۶ - اون صفات سی سوتر آتما پیدا ہوا جو صاحب قدرت فعلیہ ہی اوس سوتر آتما سی مہتتو یعنی عنصر اعلی ظاہر ہوا جو صاحب قدرت علمیہ ہی اور اُس عنصر اعلی کے تغیر سے انانیت نے ظہور

۱۲ - اِن عالمون کے پیدا کرنے کی غرض کہتے ہین - دیوتاؤنکی رہنی کیواسطی بہشت پیدا کیا اور خلقت بادی مثل جن و پری و خبیث وغیرہ کے رہنی کیواسطی عالم اعراف اور انسانون وغیرہ کے رہنی کیواسطی یہہ عالم زمین بنایا گیا اور سد ہونکی رہنی کیواسطی اِن عالمون سی پری مہر لوک وغیرہ ہین اور زمین کے نیچی آتل لوک وغیرہ مین شیاطین اور سانپ وغیرہ کا مسکن بنایا ✣

۱۳ - اِن سب اسباب کا سبب بیان کیا جاتا ہی - تینون عالم مین تمام حالتین اور صورتین تینون صفات تمیز وغیرہ کے ہین اور عبادت اور ریاضت الٰہی کے کیفیت اور حالت نہایت پاک اور صاف ہی ✣

۱۴ - عبادتون اور ریاضتون کے اعلی سی اعلی ہونے سے اعلی سی اعلی مقامات اور درجات حاصل ہوتے ہین اور میرے رہنی کا مقام جو بیکنٹھہ لوک ہی وہ بہی ہی (ملجاتا) اِن سب مین میرے مقام کے سوای اور سب جلد فنا ہو جانیوالے ہین اسباب کو کہتی ہین - مہر لوک اور جن لوک اور تپ لوک اور ست لوک یہہ سب ریاضتون سی ملتی ہین اور عشاق الٰہی کو بیکنٹھہ لوک حاصل ہوتا ہی مجہہ جان مانہ اور ثمرہ افعال دینی والے نے اِن تمام عالمونکو ہر ایک کے فعل کے مطابق پیدا کیا ہی گویا یہی میرا قانون عدالت ہی اور وہ اس صفات تمیز وغیرہ کے دریای زخار سی یہہ آدمی نکل بہی جاتا ہی یعنی اعلی اعلی مرتبون اور مقامون کو پاتا ہی اور ڈوب بہی جاتا ہی یعنی درخت اور پتہر وغیرہ اجسام مین گہومتا پہرتا ہی ✣

۱۵ - مخلوقات کا جو بیان کیا گیا ہی وہ جونکہ اوس طریقہ سی کیا گیا ہی کہ نفس ناطقہ کے وحدانیت قایم رہی اسواسطی سبب او مُسبب کے وحدانیت ثابت کرنے کے واسطی کہتی ہین - چہوٹا بڑا باریک موٹا جو کچہہ ظاہر ہی وہ سب پہ کرتے اور پُرش کا جسم ہی ہی ✣

۱۶ - سبب او مسبب ایک ہین ہیسی کہتی ہین - اِس عالم کا جو آغاز و انجام ہی وہی اُنکا وسط ہی ہی اور یہہ درمیان مین جُدا جُدا نام و صورت جو ظاہر ہی ہین یہہ جہوٹے فانی ہین جیسی سونے کا نام اور صورت کُنڈل وغیرہ بنتی ہین حقیقت مین سونا ہی ہوتا ہی اور جیسی مٹّی کے گہڑی وغیرہ ہین حقیقت مین مٹّی ہی مٹّی ہی اسیطرح نام و صورت جہوٹے ہین حقیقت مین برہم ہی برہم ہی اور کچہہ بہی نہین ہے ✣

۱۷ - پوچہتی ہین کہ اگر ایسا ہی ہی تو اپنی اپنی بنائے ہوئے اسباب مین عنصر اعلی وغیرہ سبہونکو بہی اسوجہ سی کہ جو اونکی ابتدا مین ہی وہی آخر مین ہی حقیقت ہونا واجب ہی اِس اعتراض کا جواب

٦٧٢

اور صور تون کا ہونا بہ سبب مخلوقات کیواسطی فرضی بات ہی *

۴۱ - اشلوک مذکورہ مین اختصار کے ساتھہ قیامت کے کیفیت بیان کے اب اسکی تفصیل کرتے ہین غذا کے نہ ملنی سے یہہ جسم نہین رہتا اسواسطی یہہ جسم عین غذا اور غذا عین غلہ اور غلہ عین تخم ہو جاتا ہی اور چونکہ تخم زمین سے پیدا ہوتا ہی یعنی تخم کے بونے سے غلہ پیدا ہوتا ہی اسواسطی تخم عین زمین بنجاتا ہی اور زمین کے پیدایش چونکہ قوت شامہ سی ہوتی ہی لہذا زمین عین بو ہو جاتے ہی *

۴۲ - اور چونکہ بو کا مخرج پانے ہی لہذا بو پانے مین سماجاتے ہی اور پانے عین ذائقہ ہو جاتا ہی اور ذائقہ کا مخرج چونکہ آتش ہی اسواسطی ذائقہ اوسمین محو ہو جاتا ہی اور آگ عین شکل ہو جاتے ہی *

۴۳ - شکل کا مخرج چونکہ ہوا ہی لہذا وہ ہوا مین اور ہوا عین لمس ہوکر اپنی مخرج خلا مین ملجاتے ہی اور خلا بھی عین آواز بنکر اپنی اصل سے جاملتا ہی اور چونکہ حواسونکو اپنی اپنی کام مین انکی موکل لگاتے ہین اسواسطی وہ اونمین محو ہو جاتا ہین *

۴۴ - وہ موکل حواسونکی سپاری اوس انانیت مین محو ہو جاتے ہین جسمین صفت تمیز غالب ہی اور پانچون عنصر اوس انانیت مین محو ہوتے ہین جسمین صفت غضب زیادہ ہی اور وہ تینون طرحکی انانیت عنصر اعلی مین ملجاتے ہی *

۴۵ - بے نہایت صفتون والا اور بزرگ عنصر اعلی اپنی صفتون تمیز وغیرہ مین محو ہو جاتا ہی اور وہ صفات غیر متشکل مایا کے ساتھہ ملجاتے ہین اور مایا شکل سے منزہ زمانہ مین محو ہوتے ہی *

۴۶ - زمانہ مایا کت چیتن مین اور مایا کت چیتن محض چیتن یعنی ہستی بحت مین محو ہو جاتا ہی اور وہ ہستی بحت خالص اور غیر متغیر قایم بالذات رہتی ہی *

۴۷ - ایسا تعلقات سی منزہ جب انسان ہو جاوی تو اوسکی دل مین توہمات دنیاوی کب ٹھہر سکتی ہین جیسی آسمان پر آفتاب درخشان طالع ہو جاوی تو اندھیرا کیسی رہ سکتا ہی *

۴۸ - یہہ سانکھیہ کے قواعد تمام عقدونکی کھولنی والے پرتے لوم (سببون سی اسباب کا پیدا ہونا) اور انولوم (اسباب کا سببونمین محو ہونا) کے لحاظ سی سمجھا اون سب سبب اور سببونکو کھولنی والے نے ای اودہو تیری اور زمانہ آیندہ کے طلبا علم آلہی کے نجات پانے کے واسطی تیری سامنی بیان کئی ہین *

اور خودی کو دور کر دینا اپنی نفسِ ناطقہ کے ساتھہ مشغول رہنا - یہہ ایسی شخص کے اخلاق ہوتے ہین جو صفت تمیز تعلقات کے موافق برتتا ہی *

٣ - صفت شہوت کے متعلقات کو کہتے ہین - بہت آرزو رکھنا بہت خواہش اور خودنمائی خودبینی خودستائی کرنا طامع اور لذائذ دنیاوی کے پیاسا اور مغرور اور دولت دنیاوی کا خواہشمند اور وحدانیت کو چہوڑ دوئی کے ساتھہ محبت ہونا اور اُسی سے مسرور ہونا اپنی ناموری کو بہت چاہنا بہت ہنسنا صاحب زر اور قوت ہونا نیک معاش رکھنا یہہ صاحب صفت شہوت کے اخلاق ہین *

٤ - صفت غضب کے متعلقات کہتے ہین - غصہ طمع جہوٹ بیرحمی گداگری فریب اور دغا آلس اور جہگڑا اور فساد اور رنج وغم اور بغض وکینہ اور درد اور تکلیف اور خواہش اور بدمعاشی یہہ صاحب صفت غضب کے اخلاق ذمیمہ ہین *

٥ - صفت تمیز وشہوت وغضب کے متعلقہ اخلاق نمبروار بیان کئی گئی اب یہہ بات تجہہ کو سمجہاتا ہون کہ جب یہہ صفتین باہم ایک دوسرے مین شامل ہو جاتے ہین تو کیا اخلاق پیدا ہوتے ہین سو اے اودہو تو بغور اونکو سن *

٦ - اے اودہو عقل مین انانیت اور خودی جو ظاہر ہوتی ہی اور دل اور حواس اور روح کے ملنے سے جو کام ہوتے ہین یہہ نتیجہ ان صفات کے باہم گر ملنے کا ہی جسکو سنسکرت مین سنیہ پات کہتے ہین *

٧ - جب یہہ آدمی اپنے مذہبی اخلاق حسنہ مین - اور مطالب دلی مثل حصول جنت ودیگر مراتب اعلی - اور خواہش حصول دولت دنیا - کے ساتھہ دل لگاتا ہی اوسوقت صفات تمیز وغیرہ باہم گر قربت اختیار کرتے ہین اور وہ قربت اونکی اعتقاد ویقین اور محبت اور زروجواہر وغیرہ دولت دنیاوی کے دینے والے ہوتے ہین *

٨ - مذہبی اخلاق حسنہ کے نسبت صفات کے حالت بیان کرتے ہین - جب یہہ آدمی دنیا کا گہربار والا ہو اور جو اخلاق دنیادار گرہستی کے بید اور دہرم شاستر نے بیان کئی ہین اونکے مطابق برتتا ہووی تو اوسوقت جب کہ اوسکا دل تعلقات کے ساتھہ متعلق ہوتا ہی اوس حالت مین یہہ تینون صفات برابر ہوتے ہین *

٩ - اول جدا جدا ہر ایک صفت کے حالت بیان کے اور پہر اونکی باہم مخلوط ہونیسے جو

صاف ثابت ہی کہ جیو تیرا خدمتگار ہی کیونکہ تو بار بار کہتا ہی کہ جیو کو میری یاد سی یہہ نتیجہ ملتا ہی پیر
اپنی بندہ رگے اور جیو کے خوردی کو ثابت کر سو شری بھگوان اسکا جواب دیتی ہین تمیز و شہوت
و غضب یہہ تینون صفات جیو کے ہین میری نہین (یعنی مین جو نفس ناطقہ ہون سو نفس ناطقہ کی
یہہ صفات نہین اور جیو جسم لطیف کے ساتھہ ملی ہوئی ہستی بجت یا نفس ناطقہ کو جسکو پربرہم بھی
کہتی ہین حکما بولتی ہین یعنی حواس عشرہ اور پانچون روح یعنی پران اور دل اور عقل انکو روشنی اور
حرکت دینی والا نفس ناطقہ ہی جیسی آفتاب [illegible] روشنی ہی دیتی ہین اور اُس روشنی مین جو لوگ نیک
و بد کام کرتے ہین آفتاب یا محض روشنی چراغ وغیرہ کو کچھہ لوث نہین ہوتا اسیطرح نفس ناطقہ دل
اور عقل اور حواسون اور روحون کے کئے ہوئے افعال کا لوث نہین ہوسکتا اسواسطی یہہ صفات
دل اور عقل کے ہین مجھہ نفس ناطقہ کے نہین) اور یہہ صفات دل اور جسم مین پیدا ہوتے ہین اور
ان صفات کے زور سے ہی یہہ جیو اپنی سی جیو و نمین محبت پیدا کرتا ہی - مطلق سی مقید ہو جاتا
ہی *

۱۳ - ملی ہوئین اور نہ ملی ہوئین صفات جو مین سبب الاسباب ہین انکی پیدا کی ہوئی اسباب کو
بیان کرکے اب ایک ایک صفت کو بیان کرتے ہین - جب صفت تمیز روشن اور پاک اور صاف
اور مین سرور ہو کر شہوت اور غضب پر غالب آتے ہی انسان اپنی مذہبی فرائض اور علم الٰہی وغیرہ
سی سرور موفور کے ساتھہ وصل ہو جاتا ہی *

۱۴ - دنیاوی کامون تینون سی رغبت اور صحبت رکھنا اور اپنی آپ اور پرمیشر کو دور جاننا
اور علم اور ریاضت اور دولت و جسم کا زور ہونا ان صفتون والے صفت شہوت ہی سو اگر
صفت تمیز اور غضب پر غالب آجاوی تو یہہ انسان خواہش اعمال و خواہش ناموری و دولت
دنیاوی کے ذریعہ سی رنج مجسم سے وصل کرتا ہی *

۱۵ - اور جب محض نادانی و بیوقوفی اور جہل مین محویت اور غیر ذی روح کے مانند یعنی جیسی دھوبی
کا کتا گہر کا نہ گہاٹ کا ایسی صفتونسی موصوف جو صفت غضب ہی جب وہ تمیز اور شہوت پر غالب
آتے ہی تو آدمی کو نیند بہت آتے ہی اور زبان کے چٹورپن کیواسطی جانورونکا مارنا اور اپنی جسمی
انتفاع اور مراد کے حاصل ہونے کیواسطی لوگونکی دلونکا دکہانا اور طرح طرح بیہودہ امیدون میں
ل کو مبتلا سے تفکرات رکہنا ایسی سببونسی رنج والم بے شمار کے ساتھہ وصل ہوتا ہی *

۱۶ - جب باطن مین صفائی اور حواسونکو آرام اور جسم کیطرف سی بے خوفی حاصل ہووے

۴۱ - صفات تمیز وغیرہ کے باہم کم وبیش مرتبہ والے ہونے سی ہر ایک صفت کے متعلق افعال کا ثمرہ شری مہاراج فرماتے ہین - صفت تمیز کے بدولت عشاق الٰہی و عرفای ذات نامتناہی اعلی اعلی مرتبہ پاتے ہین اور صفت غضب کے متعلقات افعال کے ساتھہ برتنی سے ادنے مقامات مین جگہہ پاتے ہین یعنی نباتات و جمادات و حیوانات و حشرات الارض وغیرہ ہوجاتے ہین اور صفت شہوت کے مطابق عمل کرنے سے متوسط درجہ یعنی جسم انسانی پاتے ہین ۔

۴۲ - جسم کے چھوٹنے کے وقت جو صفت ترقی پذیر ہوتی ہی اوسکی ثمرہ کو کہتی ہین - صفت تمیز مین محو ہونے والے جنت پاتے ہین اور صفت شہوت کے متعلقات مین اگر وقت واپسین پر خیال لگا ہوا ہو تو وہ انسان ہوتے ہین اور صفت غضب کے ساتھہ طبیعت کے لگا ہونے سی اندہیری دوزخ مین پڑتے ہین اور اپنی نفس ناطقہ کو تعلقات سی منزہ سمجھہ کر پر برہم مانتی ہین وہ مجھہ کو پاتے ہین یعنی پر برہم ہو جاتے ہین ۔

۴۳ - صفات تمیز وغیرہ کے اونچ نیچ سے افعال بھی تین طرح کی ہین یہہ کہتی ہین - جو افعال کئی جاتے ہین وہ میری نذر کئی جاتے ہین یا جو فعل کچھہ ثمرہ کے آرزو نہ رکھہ کر کئی جاتے ہین وہ صفت تمیز کے متعلقات سی ہین اور جو کام پہلی نتیجہ کے آرزو رکھہ کر کیا ہی وہ صفت شہوت کے متعلقات سی ہی اور جو کام بہ تقاضاے بے رحمی و دل شکنی وغیرہ کے کیا گیا ہی اوسکو متعلقات صفت غضب سی جان ۔

۴۴ - برہم جو متعلقات سی منزہ اور غیر منزہ یعنی نرگن اور سگن ان دو نام اور کیفیتونکی ہوئیسی علم الٰہی وغیرہ تدابیر معرفت الٰہی کو چار طرح سی کہتی ہین - عشق الٰہی کا کامل ہونا یہہ صفت تمیز کا نتیجہ ہی اور اجسام کے ساتھہ بہت محبت ہونا یہہ تقاضا صفت شہوت کا ہی اور محض احمق بے وقوف جاہل ہونا یہہ ثمرہ صفت غضب کے سبب سی ہوتا ہی اور جسنی میرے ساتھہ دل لگایا ہی اوسکا علم علم حقیقت ہی اور منزہ ان تینون صفات سی ہی ۔

۴۵ - بن مین رہنا اور تعلقات سی منزہ ہونا یہہ تقاضای تمیز ہی اور شہر اور قصبہ وغیرہ مین آباد ہونا یہہ ایماء شہوت سی ہی اور جہان قمار بازی ہوتے ہو وہان رہنا یہہ صفت غضب کا نتیجہ ہی اور مجھہ مین جو رہتا ہی یعنی اپنی نفس ناطقہ کے ساتھہ جو مشغول رہتا ہی وہ تعلقات سی منزہ نرگن ہی ۔

۴۶ - نتیجہ افعال مین محبت نہ رکھہ کر جو افعال کرتا رہتا ہی وہ صاحب تمیز ہی اور جو شخص تمام

اور میری پناہ مین آنے سی جو سرور لازوال ملتا ہی وہ مطلق بمعنی نرگن ہی *

۳۰ - اوپر جو یہہ بیان کیا گیا ہی کہ اس عالم اسباب کے پیدایش و پرورش و فنا ہونے مین تمیز وغیرہ تینون صفات سبب ہین اب اُس دلیل کو قطع کر کے یہہ کہتی ہین کہ یہہ تمام عالم خود تینون صفات ہی ہین - عناصر وغیرہ تمام اشیا اور مُلک اور مقام اور ثمرہ افعال اور وقت اور علم اور فعل اور فاعل اور یقین اور عمر حالت اور عادات و اخلاق اور اعتقاد یہہ سب خود تینون صفات ہی ہین *

۳۱ - صرف یہی نہین بلکہ اور بہی جو جو کچہہ پرکرتے پُرش کے ذریعہ سی وجود مین آیا ہی اور آتا ہی سب یہہ تینون صفات ہی ہین یہہ بات کہتی ہین ہر سہ صفات سی مشتمل جو یہہ تمام موجودات عالم ہی اِن سب کا مقر پُرش اور پرکرتے ہی اور اے اشرف الانسان اودہو عقل سے جو تحقیق کیا جاتا ہی یا خیال کیا جاتا ہی اور آنکہون سی جو دیکہا اور کانون سی سُنا جاتا ہی وہ بہی یہہ تینون صفات ہی ہین *

۳۲ - اوپر کہا گیا ہی کہ یہہ تین صفات اس عالم اسباب کے مُسبّب ہین اسی بات کو بنظر تاکید پر کہتی ہوئی یہہ کہتی ہین کہ ان کے جیتنی سے نجات ہوتی ہی - تمیز وغیرہ ہر سہ صفات اور اونکی متعلقات پہیر دینا ہی دونے مین اور پہر آدمی کو مقید تعلقات کرنیوالے اور اپنی اصلی حالت مطلق ہونے کو بہلانے والے ہین اے عزیز اودہو جیتنی ان صفات کے متعلقہ خیالات کو جو دل سی اوٹہتی ہین جیتنی جے جیت لیا ہی وہ آدمی میرے عشق کے ذریعہ سی مجہہ مین اعتقاد لاکر انجام کار مجہہ کو پاتا ہی *

۳۳ - اسو جہہ سی علم الیقین اور حق الیقین جسکی ہونے سے ہو سکتا ہی ایسا شریف جسم انسانی پاکر عقلمند آدمی ان صفات کے قید سے چہٹ کر یاد الٰہی کری *

۳۴ - یاد الٰہی کے طریقے بتلاتے ہین - صاحب علم و عقل آدمی ہر ایک چیز سی دل کو اوٹہا کر کسیطرح کا غرور نہ کرکے حواسون کو جیت کر میری یاد کرے اور اسطرح چپ رہکر اپنی نفس کے ساتہہ مشغول ہنی والا آدمی ابتدا مین صفت تمیز کے متعلقات افعال کے کرنے کے ذریعہ سی صفات شہوت و غضب پر غالب آدمی اسصورت مین عقل اور دل اُسکی تسلّی کامل پا جاتے ہین پس وہ اُس شغل مین لگا ہوا خواہش کے جڑ کو کاٹکر صفت تمیز کو بہی جیتی *

۳۵ - ایسا جو ہوتا ہی وہ مجہہ کو پاتا ہی یہہ کہتی ہین - یہہ نفس ناطقہ تمیز وغیرہ صفات سی

اپنی نفس ناطقہ کے شغل مین قایم ہوکر عین سرور اور عین پربرہم جو مین ہون سو ہو جاتا ہی *

۲ - ایسی شخص کو لذات محسوسات سی نام کو بہی الفت نہین ہوتے یہہ کہتی ہین معرفت الٰہی حاصل کرکے صفات تمیز وغیرہ کے متعلقات سی منزہ ہوکر ان صفتون کے ساتہہ برتتا ہوا ہی اون کی موافق نہین برتتا کیونکہ وہ جانتا ہی کہ یہہ صفات محض غیر حق ہین اور کچہہ چیز نہین ہین جیسی ریت مین پانی نظر آتا ہی اور حقیقت مین پانی نہین ہی اسیطرح یہہ عالم نظر آتا ہی *

۳ - گو کیسا ہی آدمی اِن صفات سے منزہ ہوکر ان کے ساتہہ برتتا ہی لیکن حقیقت یہہ ہی کہ بہر حال اِس دنیاوی جنجال سے چُہٹنا ہی چاہئی یہہ کہتی ہین - جو غیر حق لوگ پیٹ بہر کر کہالیتی ہین اور خوب سیر ہوکر عورتون کے ساتہہ مباشرت کرتے ہین اور یہہ دو نو باتین جن تدبیرون سے حاصل ہون اونمین لگی رہتی ہین اور رنج کو راحت جانتی ہین اونکی رسم جو شخص اختیار کرتا ہی وہ سخت تاریکی جہل مین گرفتار ہوتا ہی جیسی اندہی کے ساتہہ اندہا آدمی ملکر اندہی کوئے مین گرتا ہی *

۴ - اِس بات کی ثابت کرنے کے واسطی ایک حکایت کہتی ہین - بڑا صاحب حشم و خدم اور نیکنام راجا ایل اُربشی نامی حور کے مفارقت سی جہل کے اندہی کوئے مین پڑا ہوا تہا اوسنی اوس جہل اور اُسکی نتایج رنج و مصایب سے دور ہونے سے بترک تعلقات کرکے یہہ تقریر حسب حال اپنی کے

۵ - پہلی اُس راجا کے جہل کے حالت کو بیان کرتے ہین - جسوقت اُربشی (جو بددعا کے سبب سی اِس عالم مین آکر راجا کے رانی بنی تہی) راجا کو چہوڑ کر سرگ کو چلنی لگی تو راجا بے قرار ہوکر ننگا نہایت مضطربانہ تقریر کرتا ہوا اوسکی پیچہے دوڑا اور کہتا تہا ہی جان اَی جانان مِن اَی سخت دل عورت کہڑی ہو اور ایسی کہہ کہہ کر بیقرار ہوتا تہا اور جسکا دل اوسکی رنج مفارقت کے سہنی کے ہرگز تاب نہ رکہتا تہا *

۶ - اوسکی ایسی بیقرار اور نا متحمل ہونے کا سبب بتلاتے ہین - کیونکہ اُس راجا کا دل اُربشی نے لے لیا تہا اور اوسکی قابو مین نہ تہا اسواسطی لذات نفسانی کے خدمت کرتا ہوا سیر نہین ہوا اور ایک برس بہر جو اوسکی پاس اُربشی رہی تہی اون دن رات کے اوسکو کچہہ خبر نہوئی اور نہ اگلی آنیوالی راتونکی حالت کو اوسنی کچہہ خیال کیا تہا *

۷ - اُربشی کے چلی جانے کے بعد راجا گیہ کرکے اور اس جسم کو چہوڑ کر گندہرب لوک مین جاکر

عورت کے پیچھے ایسا مضطر اور بے تاب ہو کر بہاگا جیسے با آنکہ گدہی لاتین بہی مارتے ہی لیکن گدہا اُسکے پیچھے دوڑتا ہی اور جبتک قابو مین نہ آوے تب تک اُسکو چہیڑتا ہوا اوسکے ساتھہ لگا ہوا چلا جاتا ہی ؞

۱۲ - اور یہہ ظاہر ہی کہ جس شخص کا دل عورتون نے ٹہگ لیا ہی اوسکو علم الٰہی اور ریاضت اور ترک تعلقات اور شاستر کے سُننے اور خلوت گزینی اور خاموشی سی کیا مطلب ہی ؞

۱۳ - جینی مرنے کے عذاب کو یاد کر کے پچہتا پچہتا کر اپنی بُرائیان اور عیوب کو ظاہر کرتا ہی اور میرا یہہ حال ہی کہ - اپنا اصلی مطلب جو سرور ابدی ہی اوسکے حاصل کرنے مین عقل ذکا نہین کہتا بلکہ محض جاہل بے وقوف ہون تسپر مزید بران یہہ کہ صاحب علم و عقل اپنے آپ کو مانتا ہون یہہ بڑے غضب کا مقام ہی یعنی میری کہوٹی سمجھہ پر ہزار لعنت اور لاکہہ نفرین ہی جو مین تمام روے زمین کے سلطنت کو پاکر بیل اور گدہون کے مانند ایک عورت سی جیتا گیا ؞

۱۴ - اور اُرلشی کے لعل لب جو ایک عجیب طرح کی ہوشربا شراب سرخ کے مانند ہین اونکی بو سونگہی خواستگار ونگی گروہ مین ٹیک مینتی سیر نہین ہوا جیسے روغن سے آگ نہین سیر ہوتے ؞

۱۵ - ابتک وسکی تمک کے خواہش کے پیدا ہونے کو کہا اب اوسکی علم کے کیفیت بیان کرتے ہین - کبہی عورت کے فریب مین آتے ہوئے دل کو اوس خداوند بیچون و چرا ورک خیالات سی منزہ صاحب اقبال ابدی و جاہ و جلال سرمدی کے بغیر اور کون چہڑا سکتا ہی اور وہ دور نہین ہے اپنا آتما رام نفس ناطقہ ہی ہی ؞

۱۶ - بڑا افسوس ہی کہ با آنکہ اُرلشی بہی جسپر مین مر رہا ہون مجھہ کو عمدہ دلایل اور شیرین کلاموں سے سمجہاتی ہی لیکن مجھہ کج فہم کم عقل کے سمجھہ مین نہین آتا اور چونکہ مینی اپنی عادات اور اخلاق کو نہین جیتا اِسوجہ سی میرا اعلیٰ درجہ کا یہہ جہل مجھسے دور نہین ہوتا ؞

۱۷ - ابتک راجا نے اُرلشی کو اپنی جہل مین مبتلا ہونے کا باعث بیان کیا ہی اب یہہ کہتا ہی کہ اوسکا قصور کچھہ نہین مین آپ ہی اِس خطا کا مرتکب ہون - اِس عورت نے میرا کیا قصور کیا ہی کیونکہ جیسے رسی کو سانپ جانا ہی اوسکا رسی نے کیا جرم کیا ہی حقیقت مین اپنی حواسون کے نہ جیتنے سے مین آپ ہی گرفتار جہل ہوا ہون ؞

یا پاخانہ اور نالے وغیرہ مین پیدا ہوتے اور مرتے ہین - چرم اور گوشت اور پیٹ اور
خون اور آنتین اور استخوان اور مغز استخوان اور چربے اور پاخانہ اور پیشاب اور
ریم کے ساتھہ برتنے والے جو لوگ ہین اونمین اور پاخانہ وغیرہ کے کیڑون مین کیا
فرق ہے ۞

۴۲ - عورتون اور عورتون کے ساتھہ صحبت رکھنے والون کے ساتھہ عقلمند آدمی کبھی
صحبت نہ رکھی کیونکہ لذات محسوسات اور حواسونکے یکجا ہونے سے جیسا دل اپنی حالت سے
بدل جاتا ہے ایسا اور طرح نہین بدلتا ۞

۴۳ - کیونکہ یہہ دستور ہے کہ - جو چیز دیکھی اور سُنی نہین ہے اُسکا اشتیاق نہین ہوتا
اسواسطے جو آدمی لذات محسوسات کیطرف حواسونکو نہین مخاطب کرتا اور دل کو روکے
رہتا ہے اوسکا دل تسلّی کامل پا جاتا ہے ۞

۴۴ - اسوجہہ سے عورتون اور عورتونکے آشنائونکے ساتھہ صحبت گرم رکھنا اور حواسون کو
لذات محسوسات مین لگائے رہنا اصحاب علم و عقل کو نہ زیبا اور لایق نہین ہے پس مجھسے
نادانون کا کیا ذکر ہے ۞

۴۵ - شری بھگوان اُس راجا کے ظہور علم اور ترک خواہش کا نتیجہ فرماتے ہین اسطرح اُسر
شاہنشاہ مہاراجا پُرروانے اُربشی کے گہر کو چھوڑکر علم سے جہل کو دور کرکے اپنے
آپ مین ہی اپنے آپ کو پاکر بقیہ عمر کو بکمال تسلّی کے ساتھہ بسر کیا ۞

۴۶ - شری بھگوان فرماتے ہین ای اودھو - اسوجہہ سے دنیاوی آدمیونکی صحبت کو چھوڑکر
عقلمند آدمی عرفا اور حکما کے ساتھہ صحبت کرے کیونکہ دنیا مین لگے ہوئے دل کو عارفان الٰہی
ہی لایل معقول سے ہٹا دیتے ہین ۞

۴۷ - عارفان الٰہی کے صفات کہتے ہین - جو کسیطرحکی خواہش نہین رکھتے ہمیشہ اپنے نفس ناطقہ
سے مشغول رہتے ہین اور تسلّی مزاج خوش اخلاق تمام جہان کو برابر اور یکسان دیکھنے والے ہین اور
خود بینی خود آرائی خود ستائی اور انانیت سے منزہ ہین جو جھگڑے تفہیم دوئی سے پیدا ہوتے
ہین اونسے مبرا ہین کسی باب مین کسیطرحکی ہٹ نہین کرتے ایسے لوگ عارف اللہ ہوتے ہین ۞

۴۸ - ای بلند طالع اور خوش نصیبون کے جلسہ مین روزمرہ ہر دم میرے تذکرے ہوتے
رہتے ہین اور جو لوگ اونکی خدمت کرتے ہین اونکا وہ بہت بڑا بہلا کرتے ہین اور گنہگارون کو

ہوئے ہین اونکی بنیاد معارفان الٰہی ہین *

۳۴ - باطن کے آنکھونکو عارفان الٰہی روشنی دیتے ہین ظاہری آنکھونکو آفتاب روشن کرتا ہے اور فرشتے جسکے بہائی بندہ ہین وہ عارف اللہ کہے جاتے ہین اور عارف اللہ جسکی دل اور جان ہین وہ مین ہون *

۳۵ - شرے بھگوان فرماتے ہین اسطرح راجا پرورواُرلشی کا پیار چھوڑکر رستگار اور آزاد اور عین نفس ناطقہ اور عین پرم برہم ہوکر زمین پر آکر سیجدے کرنے لگا *

## شاخ بست وہفتم

اِس ستائیسوین شاخ مین افعال کرنے کے طریقے بیان کئے ہین جنکے کرنے سے دل جلد صاف ہوکر طالب سرور ہو جاتا ہے اور تمام دل کے آرزونکی حاصل ہونے مین وہ ایک سبب بنجاتے ہین اور پوجن وغیرہ کے طریقے جسے اختصار کے ساتھہ کہے ہین *

۱ - زن زمین زر وغیرہ کے محبت مین جنکا دل بے قرار رہتا ہے وہ کیونکر انسی محبت چھوڑ سکتے ہین ایسا سوچ کر اودہو شری مہاراج کے پوجن کے جو بڑے طریقے سرور بخش ہین اونکو یاد کرکے پوچھتا ہے - اے خداوند شری کرشن چندر مہاراج جن نیک طریقونسے آپ کے سگن سروپ کو پوجنا چاہئے اور جیسے جیسے لوگ پوچتے ہین یہہ سب راز مجھہ سے تفصیل کے ساتھہ کہو اور اے اپنے عشاق کے پوجنے لائق تیرے پوجنے کے لیاقت کامل کسکو سمجھنے چاہئے یہہ بھی فرماؤ *

۲ - کیونکہ تیرے پوجن کے طریقے تمام آدمیونکو سرور کے بخشنے والے ہین اور اسی وجہ سے نارد اور بیاسدیو اور برہسپتی خلف انگرا جارج اِن بڑے بڑے حکیمون اور عارفون نے بیان کئے ہین *

۳ - یہہ نیک طریقے آپکی زبان مبارک سے برہمانے شنکر بہرگو وغیرہ اپنے فرزندون کو تلقین کئے اور بھگوان شوجی مہاراج نے بھوانے سے کہے *

۴ - یہی طریقے تمام برنون اور آشرمیونکو جائز کئے گئے ہین اور دیگر طریقون حصول معرفت الٰہی مین اعلی ہین بلکہ اے میری عزت کے بڑہانیوالے شری مہاراج عورتون اور شودرون کو بھی مین اِن طریقون کا بجالانا جائز جانتا ہون *

۵ - اے کمل کے مانند خوبصورت آنکھون والے قید اعمال سے چھڑانیوالا یہی پوجن آپکا ہے جو

۱۰ - علی الصباح اُٹھہ کر پاخانہ جانے کے بعد مٹی سے ملکر ہاتھہ پانو دھوکر مسواک سے دانت صاف کرنے کے بعد مونہہ دھووے اور بید یا تنترونکی منترونکو پڑھتا ہوا غسل کرے ؎

۱۱ - سندھیو پاسنا (صبح اور شام مقررہ طریق سے یاد الہی کرنا) وغیرہ بید کے فرماتے ہوئے افعال جبتک پوجن کرنے کا وقت ہے تب تک اچھی طرح کرے اور ان سب قسم کے افعال کو کرتا ہوا مجھہ کو ہی پوجے ؎

۱۲ - اب پوجن کے طریقونکو تفصیل کے ساتھہ کہتے ہین - پتھر اور لکڑی لوہے - کی بنی ہوئی یا دیوار پر لیپ کر یا کاغذ پر کھینچے ہوئے یا مٹی اور ریت کے یا دل مین خیال سے بنائی ہوئی یا سونے چاندی کے جواہرات سے مرصع یہہ آٹھہ طرح کی میرے تصویر پوجنے کیواسطے جائز کہی گئی ہین ؎

۱۳ - انمین سے دو طرح کی تصویر خانہ خدا ہین یعنی اونمین مین ہمیشہ رہتا ہون اور وہ یہہ ہین ایک قایم جو کسی جگہہ حسب قاعدہ قایم کردی گئی ہو اور دوسرے غیر قایم جسکو سفر مین بھی لیجا سکتے ہین لیکن ان دونو مین سے جو قایم ہے اوسکی واسطے ہمیشہ پوجن کے وقت آواہن (جسکی تصویر ہو اوسکو منترونکی زور سے بلانا) اور بسرجن (بعد پوجن کے رخصت کر دینا) یہہ عمل جائز نہین ہین ؎

۱۴ - اور جو غیر قایم ہے اوسکے نسبت اختلاف ہے کوئی تو بلاتے اور رخصت کرتے ہین اور کوئی یہہ عمل نہین کرتے اور جو مقامات بزرگ اور بہتر کی اور عزت اور پرستش کرنے کے لایق ہین اونمین پوجن کے وقت یہہ دونو عمل کرنے چاہئین اور جو لپی ہوئے دیوار یا کاغذ پر بنائی ہوئی میری تصویر ہو اوسکو غسل کرانا چاہئے اور جو کاغذ یا دیوار پر لکھی ہوئی ہو تو اوسکو صرف جھاڑ پونچھہ کر صاف کر دینا ہی کافی ہے ؎

۱۵ - فریب سے منزہ ہو کر جو مجھہ سے محبت کرتا ہے اوسکو ظاہرا ایک معمولی سی جو میسر آجاوے اوسکی ساتھہ کیطرح کی میری تصویر کو دل کے لگاؤ کیواسطے اپنی سامنے کرکے مجھے پوجے اور جو صرف دل مین ہی پوجے تو میری ہستی بحت کا خیال کرنا ہی کفایت کرتا ہے ؎

۱۶ - اے اودھو سونے چاندی وغیرہ اور پتھر کے پرتما کو تو غسل کراکے سب طرح سے اوسکو کپڑے زیور وغیرہ سے آراستہ کرنا زیبا ہے اور جو کسی پاک اور معزز مقام مین ریت یا روے وغیرہ سے جو میری تصویر بنائی جاوے اوسمین تتوونکا نیاس کرنا (اوپاسیہ دیوتا یعنی جسکے اوپاسنا

وہان وہان رکہی *

۴۱ - اونہین ظرفون کا پانی اپنے بدن پر اور پوجن کے تمام چیزون پر حسب قاعدہ منتر کے ساتہہ چہڑک کر پاک کرے اور پہر پادیہ وغیرہ تین برتنون پہ قاعدہ کے مطابق چندن چہڑکے *

۴۲ - پانو دہونے اور ارگ دینی اور آچمن کرنے کے واسطی جدا جدا ظرف حسب موقع رکہی اور سینہ کے منتر سے سینہ کو اور سر کے منتر سے سر کو اور چوٹے کے منتر سے چوٹے کو پوجن کرے اور گایتری منتر سے سب کو پوجے *

۴۳ - اوسکی بعد جبکہ حسب قواعد ہوا اور آگ سی جسم پاک کر لیا جاوے اوسوقت دل جو بصورت گل نیلوفر کے ہے اوسمین جو نہایت لطیف نفس ناطقہ مقیم ہے جسکو عارف اللہ خیال کرتے ہین تصور کرے *

۴۴ - وہی نفس ناطقہ جو عین پرتما ہی اور تمام جسم مین جلوہ گر اور محیط ہی اوسکی پرستش مین مستغرق یعنی خودی کو محو سہو کر کے عین نفس ناطقہ ہو کر پرتما مین حسب قاعدہ آباہن کر کے مجہہ انگ نیاس کیے ہوئے کو پوجن کرے *

۴۵ - کیسی پوجن کرے یہہ بتلاتے ہین - جس پانی سے پرتما کے پانو دہوئے جاتے ہین اوسکو پادیہ کہتی ہین سو اوس پادیہ کے چہونے کا ظرف اور ایسا ہی ور سامان مہیا کرے اور دہرم وغیرہ جو نو میرے کلا ہین اونسی میری نشست کے جگہہ فرش کرے *

۴۶ - آٹہہ پتون الاکمل کا پہول ڈوڈہی اور زرگل کے سمیت بنا کر بید اور تنترون کے منترون سے اونکی صاحب تاثیر ہونے کے واسطی مجہہ کو پوجن کرے *

۴۷ - بہگوان کے سلاحات پوجن کو کہتی ہین - سُدرشن چکر اور پانچ جنیہ نامی ناقوس اور گدا یعنی گرز اور تلوار اور تیر اور کمان اور ہل موسل اور کوستہبہ نامی جواہر اور بن مالا اور لکشمین کا نشان ان سب کو جدا جدا پوجے *

۴۸ - نند سونند اور پرچنڈ اور چنڈ اور مہابل اور بل اور کمُدہ اور کمدیکشن یہہ جو مقرب بارگاہ شری بشنو نارائن کے ہین انکو آٹہون اطراف مین پوجے اور گرڑ جو شری مہاراج کے سواری ہی اوسکو سامنی سمجہہ کر پوجے *

۴۹ - اپنی اوپاسیہ دیوتا (یعنی جس دیوتا کے اوپاسنا کرتا ہی) کے آگے درگا اور بنایک اور

۲۶۴

نمکین وہی کے طرح طرح کے رایتی اور سادہ دہی اور اور اور جس جس طرحکی تکلف کے کہانے بنائے جاوین اور دال اور ساگ اور ترکاریان غیرہ اپنی اپنی استعداد وزر کے مطابق کہانا میری نذر کری

۳۵ - گلگونہ لگانا اور اوسکو خوب ملنا اور غسل کرانا اور سب طرح آراستہ کرکے آئینہ دکہانا اور صبح کبوقت مسواک کرانا اور مقررہ اوقات مین پانچ چیز جو ہم مرتبہ آبحیات تصور کیجاتے ہین

۱ - جغرات - ۲ - شیر - ۳ - شہد - ۴ - روغن زرد - ۵ - گنگا جل - انسی غسل کرانا اور اپنی استعداد وزر کے موافق طرح طرح کے طعام وقت کے موافق پیش کرنا چاہئی اور ناچ راگ رنگ دکہانے کی بہی طاقت ہو تو روزمرہ یا جب جب اپنی طاقت دیکہی سُنایا دکہایا کری *

۳۶ - یگیہ اور ہوم کے قواعد کہتی ہین - قاعدہ کے موافق یعنی جس قسم کے یگیہ مین جیسا چاہئے ویسا عمل کرے یعنی چار طرف سی برابر اور موزون کیا ہوا مربع تہوڑا کہدا ہوا یا بہت گہرا کہدا ہوا حوض مثل گڑہا یا بیدی (اسکی بہت اقسام ہین جو شاستر وغیرہ مین لکہی ہین ہم یہان طوالت کے خوف سی نہین لکہتی) ہو اس قسم کے کہودی ہوئے چہوٹے چہوٹے حوضون مین جا بجا لکڑیونکی آگ روشن کرکے سُموتین (کُشا جو گہاس ہوتی ہی اوسی آغاز عمل کرنا) اچہی ہاتہہ سی کرے *

۳۷ - اوس آگ کے حوض کے چارون طرف کُشا بچہا دی اور اونکو پانی چہڑک کر پاک کرے اور جیسی بید اور تنتر مین ہدایت لکہی ہی اوسکی مطابق آب پاش ظرف کے پانے سے تمام پوجن کے اشیا کو چہڑکی اور برہما کے قایم کرنے کے جگہہ سی اپنی بدن تک کُشا کے علی التواتر رکہنی سی وحدانیت پیدا کرکے اور پہر اوس آگ مین مجہہ کو پوجے *

۳۸ - اوس آگ مین جس میری صورت کو تصور کرنا چاہئی وہ کہتی ہین - آگ مین تپی ہوئی سونے کے مانند روشن جسکا رنگ ہی شنکہہ اور چکر اور گدا اور پدم یہہ چار سلح جسکی چار ہاتہہ مین مزیب ہین بہت سلیم اور سیدہا جسکا مزاج ہی زر گل کمل کے مانند زرد جسکی پوشاک ہی *

۳۹ - تاج مرصع جواہر نگار سر پر ہی سونے کے کڑے جڑاؤ ہاتہو نمین ہین اور طلا سے جواہر نگار زنجیر دلونکو پہنانسنی والے کمر مین اور قوت بازو تمام جہان کے جو بازو مین اونہین بازو بند مرصع کار پہنی ہوئے سینہ پر لکشمین کا نشان ہی کوستبہ نامی جواہر سرآمد جواہرات اور بن مالا گلی مین پہرے ہوئے ہین *

۴۰ - ایسی میری دلربا صورت کا تصور باندہ کر میرا پوجن کرتا ہوا گہی مین بہری ہوئی

ای خداوند کریم مجھپہ سی خوش ہو اسطرح کہہ کر مجہہ کو سجدہ کرے ٭

۴۶ - اور اپنی فرق کو میرے قدم مقدس پہ رکھی اور دونو ہاتہونسی میرے پانونکو چھودے اور اسطرح سجدہ کرتا ہوا دل مین یہہ مناجات کرے کہ ای خداوند حقیقی مین جو تیری پناہ مین آیا ہوا ہون اور دنیا سے دنے کے بحر ناپیدا کنار مین پڑا ہوا بڑے مخوف نہنگ اجل سے ازبس خوف شدہ ہون سو تو میری حفاظت کر اور مجھی اس خوف جانگاہ سی مامون رکہہ ٭

۴۷ - اسطرح مناجات کرنے کے بعد مابقی پہول وغیرہ جو بطور تبرک مین دیتا ہون اونکو کمال تعظیم اور تکریم کے ساتھہ لیکر اپنے سر اور آنکھونسی لگاوی اور اگر پرتما غیر قایم ہو تو اوسکی چہرہ کے نور کو اپنی دل مین کہہ کر حسب قاعدہ رخصت کرے ٭

۴۸ - رام کرشن شیو شنو نرسنگھہ وغیرہ مین سے جسوقت جسکی پرتما کے نسبت اعتقاد اور یقین کے ترقی ہوا وسوقت بلا تامل اوسی پرتما مین مجہہ کو پوجی کیونکہ تمام عالمون اور عالمینونہ اور اشیاء عالم مین بصورت نفس ناطقہ ہوکر مین ہی جلوہ گر ہو رہا ہون اسواسطی سب مین میری پرستش جایز ہی ٭

۴۹ - اس ترکیب سے بید و تنتر کے طریقون اور کتاب اعمال کے مطابق جو آدمی پرستش کرے اون دونون طریقون سے جن جن مطالب کو چاہتا ہی اونکو میرے پوجنی سے پاتا ہی ٭

۵۰ - استعداد رکہنی والون یعنی اصحاب دولت و حشمت وغیرہ کیطرف مخاطب ہو کر کہتی ہین میرے پرتما کے قایم کرنے کے واسطی بہت عالیشان اور مستحکم مکان تعمیر کرے اور اوسکو طرح طرح سے سجاوے اور پوجن کیواسطی سب طرحکا سامان مہیّا اور مہیا رہنی کا کافی انتظام کرے اور میرے پوجن کے پہولون کیواسطی اور نیز میری سیر کے لئی باغ بہی پر تکلف لگاوے

۵۱ - روزمرہ یا پربون مین میری پوجن اور اوتسونکی کرنے مین جو خرچ ہوتا ہی اوسکی تا بمدت مدید پناہ ہونے کیواسطی جو شخص کچھ نئی زرخیز زمین یا دوکان یا مکان یا قصبہ یا شہر یا موضع وغیرہ دیگر مندر کے متعلق کر دیتا ہی وہ انجام کو میرے سے اقبال اور جاہ و جلال لازوال کو پاتا ہی ٭

۵۲ - میرے مندر کی جو اسطرح سی عزت کرتے ہین اوسکا نتیجہ شری مہاراج فرماتے ہین میرے پرتما کے ایسی عزت کرنے سے تمام روے زمین کے سلطنت حاصل ہوتے ہی اور مندر بنانے سے تین عالم کے سلطنت پر قبضہ کرتا ہی اور محبت کے ساتھہ حسب قواعد پوجا

۱- شری بھگوان فرماتے ہین - غیر کے جبلی عادتون سے جو فعل سرزد ہوتے ہین اونکی بھلائی برائی کچھہ نہ کرے اِس تمام دنیا کو پر کرتے پُرش ہی جانے ٭

۲- غیر کے جبلی عادت سے جو عمل ہوتے ہین اونکی جو تعریف کرتا ہی وہ آدمی چونکہ اپنی جسم کے ساتھہ انانیت رکھتا ہی اِسلئے اپنی اوج کامرانے سے بہت تھوڑی زمانہ مین گر پڑتا ہی ٭

۳- اوسکو اسطرح کرنے کو تمثیل دیکر بتلاتے ہین - حواسونکو جب نیند کا غلبہ ہو لیتا ہی تو نفس ناطقہ جسم مین ہی رہتا ہی لیکن اوسکے ہشیاری جاتے رہتی ہی پس جیسے اِس حالت مین نفس ناطقہ جو عین علم اور قوت تحریک عالم ہی سو محض دل او عقل کے محو ہو جانے سے بے حس و حرکت ہو جاتا ہی اِسیطرح طرح طرح کے مطالب پر دوڑنے والا آدمی سیماب وش مضطر اور جہالت مین محو اور بے ہوش ہو جاتا ہی ٭

۴- دوئی کے غیر حق ہونے سے برائی بھلائی کچھہ چیز نہین ہے یہہ کہتی ہین - یہہ غذا ہی یہہ بندہ ہی یہہ جو دوئی عالم مین پھیلی ہوئی ہی یہہ حقیقت مین کچھہ چیز نہین ہے پس جب کچھہ ہی ہی نہین تو یہہ بھی کچھہ تحقیق نہین ہوتا کہ اِس عالم مین سرور کے دینے والے چیز کیا ہی اور غم کے دینے والے کیا ہی اور کتنا سرور اور کتنا غم ہے کیونکہ جو بات زبان سے کہی جاتے ہی اور دل مین سوچی جاتے ہی اور آنکھہ سے دیکھی جاتے ہی یہہ سب غیر حق ہی ٭

۵- یہہ سنکر اودہو نے پوچھا کہ اگر ایسا ہی ہی تو چونکہ یہہ اجسام وغیرہ بھی غیر حق ہین پس یہہ خوف کیونکر دے سکتے ہین اِس بات کو تمثیل دیکر شری مہاراج سمجھاتے ہین - سایہ اور گونجنا اور سراب یہہ سب جھوٹے بے وجود ہی ہین لیکن اپنے اپنے موقع پر سب سچ بھی نظر آتے ہین ایسیطرح اجسام وغیرہ مین کہ خوف مرگ دے سکتے ہین ٭

۶- اودہو نے پھر سوال کیا کہ خدا کچھہ اور چیز ہی عالم کچھہ اور چیز ہے یہہ دوئی تو بید شرتیون نے بھی بیان کی ہے پھر کیونکر یہہ دوئی غیر حق ہی اسکا جواب شری مہاراج دیتے ہین - اے اودہو - اِس عالم کو خدا سے عزوجل ہی پیدا کرتا ہی اور وہ رب العالمین آپ ہی پیدا ہوتا ہی اور وہ جان جہان آپ ہی حافظ اور آپ ہی محفوظ ہی اور وہی خداوند عالم لوگون سے اشیا چھین لیتا ہی اور آپ ہی چھینا جاتا ہی - اے اودہو بیدانت یعنی بید کے آخر کی کتاب مین شرتیون نے بھی ایسا ہی کہا ہے جیسے شرتے کہتی ہے کہ جو کچھہ نظر آتا ہی اور خیال کیا جاتا ہی سب برہم ہی ٭

۷- اِسوجہہ سے پربرہم نفس ناطقہ کے سوای اور کسی چیز کے ہستی بیان نہین کی گئی ہی اور یہہ جو

آپ روشن ہی اور اوسکی سوای جو دوئی ہی وہ کچہہ ہی نہین پس ایسا فرمانا آپکا
کہ پربرہم مین اس دنیا کا دہوکا ہورہا ہی یہہ بات کرسی نشین مراد نہوگے یہہ کہتی ہین -
اور ہو جو پوچھتی ہین نہ تو نفس ناطقہ اس دنیا سی ملوث ہی اور نہ جسم تو پہر یہہ دوزخ و بہشت کسکے
واسطی ہین اور کیونکر ہین کیونکہ آتما تو ہستی بحت اور جاودان اور لم یلد و لم یولد ہی اور جسم نیست
نما اور فانی اور پیدا ہونیوالا اور پیدا کرنیوالا ہی پس ان دونوسی عالم کیونکر پیدا ہوسکتا ہی
لیکن ہوتا ہی اسکے کیا کیفیت ہی *

۱۱- اور نفس ناطقہ غیر متشکل اور تعلقات سی منزہ اور قدوس اور آپ سی آپ روشن اور جیسی آگ
لکڑیونمین جلوہ گر ہوتی ہی اسیطرح تمام عالم مین جلوہ گر ہی اور اجسام لکڑی کے مانند غیر ذیروح
ہین پس یہہ دنیا کیونکر پیدا اور فنا ہوتے ہی *

۱۲- شری مہاراج فرماتے ہین کہ ہی اور وہ تو سچ کہتا ہی یہہ دونو ایسی ہی ہین لیکن ان دونو کے
ملنی سے عالم کا ظہور ہوتا ہی یہہ بات کہتی ہین - شری بہگوان فرماتے ہین کہ جبتک جسم اور
حواس اور روح کے ساتہہ نفس ناطقہ قربت رکہتا ہی تب تک یہہ چہوٹا عالم اسباب ہی جاہل
آدمی کو نیک و بد نتیجہ دیتا ہی *

۱۳- پہر سوال کرتے ہین کہ اجسام وغیرہ غیر حق ہین یہہ کیونکر ظہور عالم کے سبب بن سکتی ہین
اسبات کا جواب شری مہاراج دیتی ہین کہ - چیز کے موجود نہونے پر بہی جو لوگ لذات محسوسات
کے خیالات مین رہتی ہین اونکی دل سے تعلقات اس دنیا کے ہرگز دور نہین ہوسکتی جیسی آدمی
خواب مین عجیب و غریب اشیا دیکہتا ہی اسیطرح یہہ آدمی مبتلای جہل ہوکر اپنی خیالات سے
سب کچہہ بنا لیتا ہی *

۱۴- پہر سوال کرتے ہین کہ جیون مکت یعنی جو جیتی ہوئی ہی چہوٹا ہوا ہی اوسکی حواس عشرہ بہی
اپنی کام سی باز نہین رہتی پس اسصورت مین کوئی بہی چہوٹا ہوا نہین ہے اسکا جواب شری مہاراج
دیتی ہین - جیسی سوتے ہوئی آدمی کو خواب مین طرح طرح کے سامان رنج و راحت کے نظر آتے
ہین لیکن وہ سامان جاگنی کے بعد کچہہ نتیجہ نہین دیتی - اسیطرح جیون مکت کو وہ کام کچہہ فایدہ و
نقصان نہین پہونچا سکتی *

۱۵- رنج و راحت خوف غصہ طمع جہل حسد وغیرہ اور مرنا اور جینا یہہ سب کام انانیت
کے ہین نفس ناطقہ کے نہین *

کرتے ہین - حق اور غیر حق کا تمیز کرنا ہی علم الٰہی ہی اور اوسکی حاصل ہونے کے جو تدبیر ہین
بید کا پڑہنا اور اوسکے مطابق ریاضت کرنا اور دیگر اخلاق کا برتنا اور حق الیقین سی اوس کو
جاننا اور مرشد برحق سی تلقین پانا اور اعتراض کر کے اچہی طرح دلایل معقول سے سمجہہ لینا از
ذریعون ہی حق وغیر حق کے جو یہہ تمیز حاصل ہوتے ہی کہ جو ابتدا اور انتہا مین ہی وہی وسط میز
بہی جلوہ گر ہے اوسی جدا کچہہ اور چیز یہہ عالم نہین ہی یہی علم الٰہی ہی اور اسی کے حاصل ہونے
سی آدمی رستگار اور آزاد ہوتا ہی ٭

۱۹ - اس عالم مین طرح طرح کے کام جو پیدایش و پرورش و فنا ہی عالم کے ساتہہ منسوب ہین عالمیان
سی ہوتے رہتے ہین انکی بناہ اور انکا سبب بہی اپنے آپکو ہی تمثیل دیکر ثابت کرتے ہین - جیسی
سونا گوشوارہ وغیرہ چند صورتونکا اپنی اختیار سی ہی ہو جاتا ہی لیکن حقیقت مین سونا ہی ہی
اور اگرچہ گوشوارہ وغیرہ بہت صورت اور نام اوسکی ہوگئی ہین لیکن تب بہی سونا ہی ہے
اور کچہہ نہین ہی اسیطرح اس عالم اسباب کا مین جو مُسبّب ہون میرے بہت نام اور بہت
صورتین بہی ہین لیکن مجہہ سی جُدا کچہہ بہی نہین ہی ٭

۲۰ - ظاہر ہی کہ اوپر یہہ بات ثابت کی گئی ہی کہ سبب اور مسبب دونو ایک ہین کچہہ دوئی نہین ہے
اب یہہ بات کہتی ہین کہ متور جو چیز ہی وہ ہر حال مین مُتوّر رہی ہی - ای عزیز عقل اور فاعل اور معقول
ان تینون حالتون الا عین نفس ناطقہ علم الٰہی ہی کیونکہ یہہ عالم تینون صفات تمیز وغیرہ کا سبب
ہونے سے عین صفات ہی ہی سو جس عین علم اور عین عالم لاہوت کے وصل اور فصل سی جو کچہہ
ثابت ہوتا ہی وہی حق ہی ٭

۲۱ - اسطرح تینون زمانہ ماضی وغیرہ مین غیر متغیر اور قایم بالذات جو نفس ناطقہ ہی اوسکا حق ہونا بیان
کیا ہی اب جو متغیر اجسام وغیرہ ہین اونکا غیر حق ہونا بیان کرتے ہین - یہہ عالم اسباب جو پہلی
نہین تہا اور انجام مین بہی نہو گا پس درمیان مین جو کچہہ ظاہر ہوتا ہی سو بہی برای نام ہی ہے
کیونکہ اسکا سبب جو اسّی ہی اوسی پیدا ہوتا ہی اور ظاہر ہوکر اوسی سی قایم رہتا ہی اور
حقیقت مین یہہ عین سبب ہی ہی اوسی جدا نہین ہے یہہ میری سمجہہ ہی ٭

۲۲ - سبب اور مسبب کی وحدانیت ثابت کر کے اون دونون کے برہم کے ساتہہ وحدانیت
ثابت کرتے ہین - یہہ عالم نیست ہست نما متغیر ہی اور صفت شہوت کے ذریعہ سی برہم سے
ظاہر ہوا ہی اور برہم خود بخود ظاہر اور روشن ہی وہ کسی سبب کا مسبب نہین ہے اسی جہہ سی

کچھہ اوسکو ثواب نہین ہوتا اور وہی حواس جو حقیقتاً صفات شہوت وغیرہ ہی ہین اون سی
مضطربانہ اور جاہلانہ کام لینے سے کچھہ اوسکو عیب نہین ہے جیسی آسمان پر ابر کے چھا جانے سے
یا دور ہونے سے آفتاب کو کچھہ فایدہ اور نقصان نہین ہوتا +

۴۶ - تعلقات سی منزہ عین برہمہ جو عارف اللہ ہی اوسکو کسی نیک و بد کام سی کچھہ گناہ یا ثواب
نہین ہوتا یہہ بات تمثیل دیکر کہتی ہین - جیسی خلا ہوا یا آگ یا پانی یا زمین اور فصلون اور موسمون
کے صفات سی ملوث نہین ہوتا اسیطرح سب سے اعلی اور تعلقات سی منزہ جو نفس ناطقہ ہی وہ بھی صفات
تمیز وغیرہ کے گرد و غبار سے جو بذریعہ انانیت کے اس عالم کے سبب مین ملوث نہین ہوتا +

۴۷ - آزاد مطلق عارف اللہ کے مانند جسکو کامل علم الٰہی حاصل نہین ہوا اور طالب علم ہی اوسکو
یہہ اجازت نہین ہے کہ جو جی چاہی کام کرنے لگی یہہ کہتی ہین - اگرچہ آدمی صاحب علم الٰہی ہو لیکن
تو بھی بالیسی جو صفات شہوت وغیرہ پیدا ہوئی ہین اونکی ساتھہ تب تک بیباک ہوکر نہ برتی
جبتک کمال استقلال اور صدق دل کے ساتھہ عشق الٰہی کرکے لذات محسوسات کے ساتھہ
دل کی محبت دور نکر دی +

۴۸ - اسی بات کو تمثیل دیکر ثابت کرتے ہین - جیسی مرض جسمانی اچھی طرح علاج نہونے سے
یا پرہیز نکرنے سے بار بار اوبھر آتا ہی اور ترقی پاتا جاتا ہی اسیطرح لذات محسوسات کے ساتھہ
جسکے دل نے محبت نہین چھوڑی ایسی کچی مرتاض کو دنیا ہی دنی کے ساتھہ سب طرح کا سنگ
ملوث کر دیتا ہی اور گنہگار بنا دیتا ہی +

۴۹ - سوال کرتے ہین کہ لذات محسوسات کے ساتھہ تھوڑی سی محبت بھی کیسوقت مین کیجاے
تو تمام ریاضت ضایع ہو جاتی ہی تو ایسی ریاضت اور محنت کے کرنے سے کیا فایدہ متصور ہی -
کچی مرتاض کے ریاضت مین آدمیون اور بھوتنا اور دیوتاؤن کے جانب سی جو خلل ہوتے ہین
اونسی اگر ریاضت اوسکی خراب ہو جاوی اور وہ مرجاوی تو دوسرے جنم مین پہلی جنم کے
ریاضت کے زور سے وہ ریاضت کیطرف ہی مایل ہوتا ہی افعال کیطرف اوسکی توجہ
نہین ہوتی +

۵۰ - سوال کرتے ہین کہ عقلا اور عرفا کو بھی ہمیشہ افعال کا چھوڑنا مشکل ہی اسوجہ سی اونکا
پیچھا بھی دنیا نہ چھوڑیگی اسلئی کہتی ہین - جو شخص صاحب علم و عقل خدا شناس نہین ہی وہ
پچھلے جنمون کے اعمال کے پرتوہ کے ایماسی اس جسم سے خدا کا کہنا وغیرہ افعال کرتا ہی

فرمایا یہہ بات میری سمجھہ مین غیر ممکن معلوم ہوتے ہی کیونکہ عالم جہل مین بہی آدمی صاحب جاہ وجلال ہوتا ہی اور عالم رستگاری مین بہی اون سب کامونکو اختیار کرلیتا ہی پہر یہہ آپکا کہنا کیونکر کرسی نشین ہوا اسکا جواب شری مہاراج دیتی ہین - جبتک آدمی بمقتضاے جہل مقید تعلقات دنیا سے دنی رہتا ہی تبتک اوس جہل کے طرح طرح کے نتیجی جو صفات تمیز وغیرہ اور اونکی متعلقات افعال کے سبب سے جسم اور حواسون کے ذریعہ سی ظاہر ہوتے رہتی ہین وہ سراب کے مانند اپنی نفس ناطقہ مین محض موہوم ہوتے ہین اور جب علم ہوجاتا ہی اور معرفت الٰہی حاصل ہوجاتے ہی تو یہہ دہوکا دور ہوجاتا ہی حقیقت مین نفس ناطقہ نہ کسی چیز کو اختیار کرتا نہ چہوڑتا ہی *

۳۴ - اسی بات کو تمثیل دیکر بہی ثابت کرتے ہین - جیسی آفتاب کے روشنی سے اندہیرا دور ہوجاتا ہی اور کوئی ذریعہ روشنی کا آنکہون کے سامنی نہین ہوتا اسیطرح علم الٰہی یعنی اپنی نفس ناطقہ کا علم عقل کے جہل کو دور کردیتا ہی *

۳۵ - نفس ناطقہ غیر متغیر ہی اور ہمیشہ حاصل رہنی والا اور حق الیقین سے جانا جاتا ہی یہہ بات کہتی ہین - یہہ نفس ناطقہ خود بخود روشن اور علم یلد ہی اور ادراک حواس سی باہر ہی ذوالجلال ہی سب طرحکی حشمت والا ہی واحد اور لاثانی ہی ناطقہ اور روح اوسکی حد ادراک تک نہین پہونچتی لیکن اوسکی دیکہنی سے ہی اپنی اپنی کامونکو کرتے ہین *

۳۶ - اوسکی واحد اور لاثانی ثابت کرنے کے واسطی یہہ جو دوئی ظاہر ہی اوسکی لاشیئت بیان کرتی ہین - اس مرل کا اتنا ہی جہل ہی کہ واحد اور لاثانی جو نفس ناطقہ ہی اوسکی ساتہہ دوئی خیال کرتا ہی حالانکہ اوس دوئی کے پناہ گاہ بہی نفس ناطقہ کے سوا ہی اور کوئی چیز نہین ہی *

۳۷ - بعض مہاتمسک جو اس عالم کو حق مانتی ہین اور بیدانت کے اقوال کو اقوال ارتہہ باد (یہہ وہ قول ہین جو تحقیق بغرض ترغیب کسی مطلب کے حاصل ہونے کے کہی جاوین جیسی کسے بیمار لڑکے سے کہین کہ تو دوا پی لے ہم تجہی لڈو دینگی تو لڈو دینی کا وعدہ کرنا ارتہہ باد ہی) جانتی ہین ایسی لوگون کے حقیقت کہتی ہین - یہہ عالم جو پانچ عنصر سے پیدا ہوا ہی اور دوئی کے بنا ہی اور محض نام اور شکل سے جانا جاتا ہی یہہ ہیئت ہونیوالا نہین ہی اور بیدانت کے اقوال جو اسکو ہیئت اور ہمہ اوست کہتی ہین یہہ اقوال ارتہہ باد ہین ایسا وہی لوگ کہتی ہین جو حقیقت مین محض بے وقوف اور نادان ہین لیکن اپنی آپ کو جہوٹا صاحب علم وعقل مانتی ہین اور

اونکی بالکل عقبیٰ کیواسطی مفید نہین ہین بلکہ متضرر اور معیوب ہین اور بعض لوگ حلیم اس جسم کیواسطی تا قیامت قایم رہنے اور عمر کے بڑہنے کیواسطی ہی طرح طرحکی تدبیرین اور محنتین کرکے قدرتون (چہوٹے بڑے تیئیس قدرتین جو پہلی مذکور ہوئی ہین) کے حاصل کرنے کے مُراد سے ہی ریاضت اور عبادتِ الٰہی مین مشغول ہوتے ہین ٭

۴۲ - سو عقلا اور حکما آدمی اونکی اوس ریاضت کو جو کیسی ہی محنت سے کرین نیک نہین جانتے اور اوسکی تعظیم نہین کرتے کیونکہ آخر کو یہہ جسم فنا ہونیوالا ہی پس اس جسم کے قایم رہنے اور اوسکی قدرتون کے حاصل کرنے کیواسطی جو محنتین وہ کرتے ہین وہ بہی فانی ہین جیسے درخت اور اوسکے پہل ہین کہ دونو فانی ہین پس فانی چیز سے مُحبّت اور اوسکے یا اوسکی ثمرہ کے حاصل ہونے کیواسطی محنت کرنا ہی محض بیفایدہ اور حمق کا نتیجہ ہی ٭

۴۳ - حبس انفاس جو ایک ریاضت اعلیٰ ہی اور سکا اپنے آپ مین مستغرق ہو جانا یہہ بہی ایک عضو رئیسہ ہی اور حبس انفاس کرنے سے طرح طرح کے قدرتین بہی ضرور حاصل ہو جاتے ہین یہہ بات سچ ہی اسمین کچہہ شک نہین ہی پس عقلمند آدمی اون قدرتونکا مایل ہوکر اپنی نفس ناطقہ مین مستغرق ہونا نہ چہوڑدے یہہ بات کہتے ہین -- روز مرہ حبس انفاس کے ساتہہ شغل کرنیوالے کا جسم اگرچہ قدرتین نوع بنوع کے حاصل کر لیوے تو بہی عقلمند آدمی جسکو معرفت حق کی تلاش ہی اپنی نفس ناطقہ کے ساتہہ شاغل ہونا ترک نہ کرے ٭

۴۴ - اسطرح مخلل امور کو معقول تدبیرون کے ساتہہ دور کرتا ہوا ریاضت کرے یہہ بات بیان کے گئی لیکن جو میری پناہ مین ہی یعنی اپنی نفس ناطقہ کے ساتہہ کامل شغل رکہتا ہی اوسکے ریاضت مین کوئی خلل مداخلہ بہی نہین ہوتا یہہ کہتے ہین - حبس انفاس کرتا ہوا دل کو روکتا ہوا جو مرد کامل میرے پناہ مین آجاتا ہی یعنی نفس ناطقہ کے ساتہہ کامل شغل رکہتا ہی وہ شخص کسیطرحکی خلل سے مغلوب نہین ہوتا کیونکہ اوسکو بالذات جو اپنا سرور کامل حاصل ہوتا ہی اسواسطی اوسکو کسیطرحکی خواہش نہین رہتی ٭

## شاخ بست و نہم

پہلی اگرچہ تفصیل کے ساتہہ شری مہاراج نے باب عشق الٰہی کو بیان فرمایا ہی لیکن ہر اودہو کے خواہش کے مطابق اس شاخ مین اختصار کے ساتہہ اوسی باب مین کچہہ اور فرماتے ہین ٭

بڑے بڑے درجے پاتے ہین یہہ کچہہ تعجب کے بات نہین ہے یہہ کہتی ہین - ای لازوال ای ہر دل عزیز یہہ کیا تعجب کے بات ہی کہ جو لوگ تیری پناہ مین آتے ہوئے ہین اور خالص تیرے غلام ہین اون کے ساتہہ جو تو وحدانیت سمجہی یا اونکی تو قابو مین آجا دی میرے دانست مین تو فی الواقع یہہ کچہہ تعجب کی بات نہین ہی کیونکہ جب تو نے جسم انسانے مین حلول کرکے رام نام رکہا تہا تو شاہنشاہ وقت بڑے بڑے راجو نکا سرتاج تہا لیکن اُسوقت تو پاپیادہ بیابان در بیابان پہرا اور بندر اور ریچہہ جو بیابانے وحشی ہین اونکو تو نے اپنی عنایت ذاتے کے تقاضا سے اپنا دوست اور انیس اور جلیس بنایا پہر انسانونکے ساتہہ ایسا ہونا کیا تعجب کے بات ہی ٭

۵ - جبکہ تو ایسا ہی تو تجہہ کو چہوڑکر اَور ایسا کون ہی جسکی پناہ مین یہہ انسان آوی یہہ بات کہتی ہین - جو نیک آدمی تیرے اوس رحمت اور پرورش اور عنایت بیغایت کو جانتی ہین جو تو نے پرہلاد وغیرہ اپنی عشاق صادق پر کے ہین یا چونکہ تو سبکے دل کے حالتونکا دانا ہی اوسکی لحاظ سی اپنی پرہیز کے ہین ایسا جان بوجہہ کر کون بیوقوف آدمی ہی جو تجہہ جان جہان اور پناہ گاہ عالم اور سبکی مراد بخش کو شب و روز یاد نہ کرے اور تیرے نام کا ہر نفس کے ساتہہ ورد نہ رکہی اور اگر تو کہی کہ کیا ایسا مین دیتا ہون جسکے امید مین مجہی چاہی اور میری یاد کرے تو - ای ناخواستہ سرور جاودانے کے دینی والے یہہ بات نہین ہی کیونکہ تو اگر اپنی عشاق صادق کو اونکی درخواست کے بغیر بہی بہشت کا آرام دینا چاہی تو وہ نہین قبول کرتے کیونکہ بہشت کا آرام محض لذات محسوسات کی پانے کیواسطی اور انجام مین تیرے بہلانے کے واسطی ہوتا ہی اور وہ جانتی ہین کہ کونسا سرور ہی جو تیرے قدم مقدس کے خاک کے خدمت کرنے سے حاصل نہین ہوتا ٭

۶ - تیری یاد اور تیرے نام کا ورد کرنا در کنار رہا تو جو بے واسطہ اپنی عشاق کے ساتہہ بہلائیان کرتا ہی اوسکا عوض جبہی ہوتا ہی جب اپنی آپے کو تیری نذر کر دیا جا دی اور کسیطرحسی شکید وشے غیر ممکن ہی یہہ بات کہتی ہین - ای خداوند نعمت جن عقلا اور عرفا کو - تیری محبت مین محویت پیدا ہونے سے - دم بدم سرور اُنکی دل کا مترقی ہوتا ہی وہ لوگ اگر بر جہا کے عمر دراز بہی پاوین تب بہی تیری اوس عنایت بیغایت کا کچہہ عوض نہین کرسکتی اور تیری اوس رحمت کو ہر دم یاد کرتے رہتی ہین اور وجہ ظاہر ہی کہ تو تمام انسانون کو ظاہرا بصورت مرشد برحق بنکر اور باطناً سبکی دل مین داخل ہوکر بدی کیطرف لگانے والے لذات محسوسات کے خواہش کو دور کرکے اپنی حسن لاغریب کو اونکی دیدہ دل کے سامنی جلوہ گر کرتا ہی یعنی اپنی نفس ناطقہ کے ساتہہ مشغول کرکے تعلقات

سی جو میرے بہکت ہوئی ہین اونکی کیٔ ہوئی نیک افعال بہی موقع بموقع یاد کرے اور اوسکی
مطابق آپ بہی عمل کرے

۱۱- علیحدہ اپنی آپ بہی یا اور ونکی ساتہہ ملکر میرے پرب گنگا اشنان وغیرہ اور اور اور اوس شبہ ہوا
بہگوت مندر وغیرہ متبرک مقامات مین گانے سجانے ناچ کرانے وغیرہ کے ساتہہ جیسا شاہنشا
کو زیبا ہی اپنی استعداد زر اور عقل کے مطابق ہمیشہ کرنا چاہیٔ *

۱۲- بیرونی طریقت دکہلاچکی اب باطنی طریقت بتلاتے ہین - جسکا باطن بیرونی طریقت کرکے
صاف ہوگیا ہی وہ شخص اپنے نفس ناطقہ کو اندر اور باہر تمام مخلوقات مین اور اپنی آپ مین اسطرح
یکسان دیکہتا ہی جیسی عنصر خلا سب مخلوقات مین ہی *

۱۳- ای منور چہرہ اودہو اسطرح مجہکو یعنی خالص اپنی آپ کو سب جگہہ موجود دیکہکر تمام لوگونکی جیسی
جسکے چاہیٔ ویسی تواضع اور خاطر اور دلداری کرتا ہی اور کسیکو اپنی آپ سی جدا نہین مانتا ہی ایک معرفت
الٰہی ہی جسکے پناہ ہی وہ شخص عاقل و عالم و فاضل کہا جاتا ہی *

۱۴- اب اوس معرفت الٰہی کو بیان کرتے ہین - براہمن اور ملیچہہ اور براہمنونکی مال کے چورون اور
براہمنون کو خیرات کرنے والون اور آفتاب اور آگ کے چنگاریونکو اور خوش اخلاق اور کج اخلاق
اور نرم اور سخت مزاج والونکو جو برابر دیکہتا ہی اوسکو اپنی آپ اور عالم کو برابر دیکہنی والا اور عالم
و فاضل اور عاقل کہتی ہین *

۱۵- جو آدمیونکو خدا جانتا ہی اوسکو جلد خدا کا مرتبہ حاصل ہوتا ہی یہہ بات کہتی ہین - تمام مخلوقات
اور خصوص آدمیونکو (جنسی بہت کام پڑتا ہی اور جنکی صحبت مین بہنا پڑتا ہی) اور مجہہ کو جو شخص
جدا جدا نہین جانتا اور عین واحد مانتا ہی اوسکی حسد اور بغض اور چوری اور رشوت اور بدخواہی
اور انانیت اور عزت اور آبرو اور پاک ہنی کے خواہش وغیرہ ایسی بدخصلتین کبہی پاس آکر بہی نہین
پہٹکتی ہین اور اوسکو یہہ سب خود بخود چہوڑجاتے ہین جیسی آگ اور دہوپ سی اندہیرا اور جاڑا
جاتا رہتا ہی *

۱۶- اسیوجہہ سی تارتبیح کے مانند خدا یعنی نفس ناطقہ کو جلوہ گر دیکہہ کر سکی تعظیم بجالاوی یہہ بات
کہتی ہین - اپنی آپکو یا غیر کو باہم زیروزبر نیک و بد جاننا اور اوسکی تقاضا سی حجاب اور شرم اور
ادب وغیرہ کا ترک کردی اور اپنی اپنی وجلیس دوستونکی خوف اور محبت کو بہی چہوڑدی مگر محض ناک
اور محض ناپاک اور بیل اور گدہی اور کتی وغیرہ تمام مخلوقات عالم کو پرمیشر جانکر زمین پہ سر رکہہ کر

نہین ہین اگر نتیجے کے اُمید چہوڑکر مجہہ پرِبرہم کے نذر کئی جاوین تو وہ ہی شامل اخلاق حسنہ ہوجاتے ہین جیسے آپ ڈرسے جو شخص دوڑتے اور بیقرار ہوتے ہین وہ بہی ایک تکلیف ہی ہوتے ہے ۔

۴۲ - اِسوجہہ سے میرا دروو وظیفہ ہی عقل اور تمیز ہے اور عین ہُشیاری وسکا نتیجہ ہے یہہ کہتے ہین ۔ جو عقلمند متصور ہین اونکی یہی عقل ہے اور فضلا اور حکما کے یہی حکمت اور یہی فضل ہے کیونکہ محض غیر حق اور فانی جو انسان کا جسم ہے اِسیوجہہ مجہہ عین حق اور عین حیات کو پاتے ہین ۔

۴۳ - اے اودہو - یہہ رازِ نہان مفصّل اور مختصر طریق سے مینے تیرے سامنے آشکارا کے ہے جو فرشتونکو بہی اسکی راز کا پانا سخت مُشکل ہے اور یہہ محض برِہم کے بحث ہے ۔

۴۴ - اور چونکہ تو میرا عزیز دوست ہے اِسواسطے - کوئی راز نہان نرکہکر دلایل معقول کے ساتہہ مینے تیرے سامنے یہہ علیم ظاہر کیا ہے جسکو آدمی جانکر تمام شک اور وہمون کو دور کرکے رُستگار مطلق ہوتا ہے ۔

۴۵ - اِس میرے کہے ہوئے علم الٰہی کو جو لوگ اپنے عقل اور دل مین ٹہراتے ہین اور کسی لایق آدمی سے کہتے ہین یا کسی لایق طالبعلم کو سیکہاتے ہین اور سُنتے اور سُناتے ہین وہ رُستگار ہوتے ہین یہہ بات کہتے ہین اے اودہو - تونے جو مجہہ سے سوال کیا تہا اوسکا جواب مینے بہت اچہی طرح تصریح کے ساتہہ بیان کیا اب یہہ بہی کہتا ہون کہ جو شخص اسکے مطابق تعمیل کرتا ہے وہ قدیم اور پوشیدہ سے پوشیدہ تر اور لطیف سے لطیف تر جو برِہمہ ہے اوسکو پاتا ہے ۔

۴۶ - اور جو شخص اِس بڑی عظمت والے دولت علم الٰہی کو حسبِ قاعدہ مُعینہ کسی لایق طالب کو دیتا ہے اوس صاحب علم کو مین اپنے آپ سے ہی اپنے آپ کو دیدیتا ہون ۔

۴۷ - اور جو شخص اِس عین پاک اور دوسرونکو بہی پاک کرنیوالے علم کو تحصیل کرتا ہے اوسکا روز بروز حق الیقین کے چراغ سے خانہ دل روشن ہوتا جاتا ہے اور مجہہ کو دیدۂ دل سے دیکہ لیتا ہے ۔

۴۸ - جو شخص اسکو ہوشیاری اور اعتقاد اور یقین کے ساتہہ روزمرّہ سُنتا ہے اور اوسکے مطابق تعمیل کرتا ہے وہ میرے عشق صادق مین محو ہو جاتا ہے اور افعال کے قید مین مُقید نہین ہوتا ۔

۴۹ - اچہی طرح اس میری تلقین کو تونے سمجہا ہو اور تجہے معرفت الٰہی حاصل نہوئی ہو تو مین پہر تلقین کرون اسبات کو سوچکر شری مہاراج اودہو سے پوچہتے ہین - اے میرے پیارے دوست اودہو کیا تونے برہمہ کے حقیقت کو بخوبی جان لیا اور تیرے دل کا جہل اور دُنیاوی تعلقات

ہوتے ہین وہ سب تجہہ کو ایک مجہہ سے ملینگی - چار طرح کے مطالب یہہ ہین ۱ - دولت دنیا اولاد
وغیرہ ۲ - اخلاق حسنہ جو بید نے فرماتے ہین ۳ - تمام آرزوئین دل کے ۴ - نجات اور سرور
ابدی ٭

۳۴ - آدمی جب سب کامونکو چہوڑ کر اپنی آپکو مجہہ مین محو کر دیتا ہی تب وہ میری فرمائی ہوئی
اعلی اعلی احکام کے تعمیل کرتا ہوا موت سے منزہ ہو جاتا ہی اور مجہہ مین اور اوسمین عین وحدانیت
ہوجاتی ہی اور کچہہ کیسطرحکا فرق نہین رہتا ٭

۳۵ - شری شکدیو جی فرماتے ہین - اودہو جسکو شری مہاراج نے عبادت اور ریاضت اور
معرفت الہی کے تمام قواعد سے ماہر کردیا تہا اوسوقت نامی گرامی شری کرشن چندر مہاراج کے
ان باتونکو سنکر کمال محبت سے اوسکی آنکہونمین آنسو بہر آئے اور روتے روتے گلا رک گیا پس اسنے ہاتہہ
جوڑلئی اور کچہہ بات اوسکی موہنہ سے نہ نکلی ٭

۳۶ - لیکن اے شاہ و سجاہ اودہو کے دل کے جو کمال محبت اور نیاز مندی کے سبب سے ایسی حالت ہوگئی
تہی تسپر بہی اوسوقت اوسنے کمال کے درجہ کا علم کرکے اپنی بے قابو دل کو روک کر اور اپنی آپ کو تمام
مطالب سے بہرپور مانتا ہوا دست بستہ ہوکر شری مہاراج کے قدمونپر سر رکہکر یا دونین پڑہی جوانمرد
جو شری کرشن مہاراج اونکو پہر کچہہ نہ کہا ٭

۳۷ - اودہو جی کہتے ہین اے پربرہما کے بہی پیدا کرنیوالے مین جو ایک بڑی جہل کے اندہیرے مین پڑا ہوا
تہا سو اب تیری قربت سے مین روشنی مین آگیا جیسے آفتاب کے سامنے بیٹہنے والے آدمی کو اندہیرا
ستا سکتا ہی نہ جاڑا ٭

۳۸ - پہلے جو علم کا چراغ گل ہو رہا تہا آپنی مہربانی نے فرماکر میری خانہ دل مین روشن کردیا اے
شری مہاراج ایسا کون بیوقوف آدمی ہی جو تیری کی ہوئی ایسی کام کو جو محض اوسکی واسطے کیا
ہی جانکر بہی پہر تیرے قدمونکو چہوڑ کر اور پناہ لے ٭

۳۹ - اے دیو داشاہہ اور برشنی اور اندہکا اور ساتت قوم والے یادونکی پیدایش
کے ترقی کے خواہش اور اونکی کمال محبت کے پہانسے میرے گلے مین جو پڑی ہوئی تہی وہ آپ
اس علم کے اسلحہ سے جڑ سے کٹ گئی ٭

۴۰ - اے مہین ریاضت تجہکو تسلیمات نیاز بجالاتا ہون جیسے آپکے مقدس قدمونمین مجہہ بے ریا محبت
پیدا ہو اوسطرحسے مجہہ اپنی پناہ مین آئے ہوئے کو اوربہی ہدایت فرمائیے ٭

ہوکر اور اُنکی رنج مہاجرت کے سہنی کے تاب نہ لاکر اپنی آپ کو سخت مصیبت اور غم و الم مین مبتلا سمجھکر اپنی مالک اور آقا شری کرشن مہاراج کے پاپوش کو بکمال تعظیم اور ادب سی اپنی سر پر رکھکر آداب تسلیمات بجا لاکر ٭

۴۷ - اور اوس خدای ذوالجلال کو اپنی خانہ دل مین مرتب کر کے اعلی درجہ کا عاشق صادق اودہو نہایت مقدس اور قابل تعظیم مقام جو بدریکا شرم ہی وہان کو روانہ ہوا اور بعد اوسکی ہر دل عزیز شری کرشن مہاراج کے تلقین کے مطابق تعمیل کر کے عین خدا ہوگیا ٭

۴۸ - جو شخص اس بادہ سرور سی اپنی کاسہ دل کو بہر پور بہر کر علم الہی جو زندگی جاوید کا ایک بڑا دریا ہی اوسمین غسل کرتا ہی اور اوسکو پی کر سیر ہوتا ہی وہ تعلقات دنیاوی سی بالکل آزاد ہو جاتا ہی اور وہ کیا اوسکی خادم بہی خالص نجات اور سرور جاوید پاتے ہین اور وہ بحر آبحیات کیا ہی جو سرور عرفانی ممتاز کا مخدوم ہی شری کرشن مہاراج کے قدم مقدس ہین جنہون نے اپنی پیارے دوست اودہو کو علم الہی تلقین فرمایا ٭

۴۹ - شری کرشن مہاراج کو جنہون نے ایسی نعمت عظمی علم الہی کے بخشی بکمال نیاز تسلیم بجا لاتے ہین - شری شکدیوجی مہاراج فرماتے ہین جو قدیم ہی اور جسنی اس دنیا ہی ونے کے خوف مرگ وغیرہ کے دور کرنے کے لئے دو طرحکی آبحیات پیدا کی ہین ایک آبحیات جاوید یعنی علم الہی اور معرفت خدای ناشناہی جو بہونری کے مانند کہ پہول کا خلاصہ و عطر نکال لیتا ہی بید سی نکالا اور دوسر آبحیات سمندر کو دہی طرحکو متہہ کر اور مکہن کے مانند نکالکر اپنی پیارے خادم دیوتاؤنکو پلایا ایسو شری کرشن مہاراج کو مین تسلیم بجا لاتا ہون ٭

## شاخ سی ام ۳۰

اس تیسوین شاخ مین یہہ بیان ہی کہ اس شجر المعرفت کے آغاز مین جو عارفونکی بد دعا سی یوہی کے موسل کا پیدا ہونا اور اوسکو ریت کر دریای شور مین ڈالنا مصرح کہا گیا ہی اوس بد دعا کے فریب سی ہری نارائن شری کرشن چند مہاراج اپنی یادو ونکی خاندان کو نیست و نابود کرینگی ٭

۱ - راجا پریچھت پوچھتی ہین - ای شری شکدیوجی مہاراج - جب مہا بہاگوت اودہو نی دوارکا سی جنگل کے طرف کوچ کیا تو پہر خالق العالمین شری کرشن چند مہاراج نے کیا کیا ٭

۲ - اور چونکہ یادو ونکی خاندان کو عارفان ممتاز بد دعا دے چکے تھے پس خلاصہ وہ دو مان شری

شنکہودہار نامی تیرتہہ کو جاوین اور ہم تم سب لوگ پربہاس چہتر کو چلینگی جہان جانب غرب سرستی ندی بہتی ہی ؞

۷- وہان لوگ غسل کرکے پاک ہوکر اور برت رکہہ کر نہایت ہشیاری کے ساتہہ دیوتاؤنکو حسب قواعد غسل دیکر عمدہ پوشاک اور زیور پہنا کر چندن وغیرہ کے ساتہہ پوجینگی ؞

۸- بڑے نیک نصیب بلند طالع براہمنون کو اعمال سرورافزا کرکے گئو اور زمین اور زر عمدہ ملبوسات اور گہوڑے اور ہاتی اور رتہہ وغیرہ سواریان اور مکانات دان دیکر اونکی تعظیم و تکریم کرینگی ؞

۹- یہی ترکیب سخت آفتون کے دور کرنے اور خوشی اور سرور کے حاصل ہونے کیواسطی بہت عمدہ ہی اور یہہ دستور ہی کہ دیوتا اور براہمن اور گئو ونکا پوجنا لوگونکو حصول جنت کا باعث ہوتا ہی ؞

۱۰- شری مہاراج کے اِسبات کو سنکر یادو ونمین جو بزرگ آدمی تہی اونکی کہنی کو محض صحیح اور درست سمجہہ کر جہاز کے ذریعہ سی دریاسی عبور کرکے رتہہ وغیرہ اپنی اپنی عمدہ سواریونکی سمیت پربہاس چہتر کو گئی ؞

۱۱- اور وہان پہونچکر سب یادونکی جیسی جیسی شری بہگوان نے ہدایتین فرمائی تہین اوسی کے مطابق بکمال محبت اور خوشی کے ساتہہ دیوتاؤنکی پرستش اور دان وغیرہ کیا ؞

۱۲- چونکہ بہ تقاضای تقدیر اون یادونکی عقل ناپاک اور خراب ہوگئی تہی اسوجہہ سی وہ سب اوس مقام پر باہم ملکر میخواری کا شغل کرنے لگی اور یہہ ظاہر ہی کہ شراب آدمی کے عقل زایل کردیتی ہی

۱۳- جب وہ سب شراب پیکر بدمست ہوگئی تو چونکہ ہر ایک کے دل مین اپنی اپنی زور اور دولت کا غرور بہرا ہوا تہا اور علاوہ برین شری کرشن مہاراج کے خواہش سی محض بے عقل ہوگئی تہی اوس نشہ کے حالت مین اون سبنے باہم غایت درجہ کا مفسدہ برپا کیا ؞

۱۴- اور اوس دریا کے کنارہ پر سب لوگ مسلّح ہوکر اپنی اپنی رتہون پر چڑہ کر غضب کے مغلوب ہوتے ہوئے تیر کمان اور تلوار اور برچہی اور گرز اور تومر اور رشٹی وغیرہ سلاحات سی باہم جنگ بیدرنگ کرنے لگی ؞

۱۵- جن رتہونکی پر چم اوچہلتی تہی اونپر اور ہاتہی اور گہوڑون اور گدہون اور اونٹون اور بیلون اور بہینسون پر سوار ہوکر اور بہت پیادی ہی بکمال غرور مین بہری ہوئی ایکدوسرے پر تیر وغیرہ سلاحات سی جیسے اور حملے کرتے تہی جیسی جنگل مین ہاتہی اپنے دانتونسی لڑتے ہین ؞

کنارہ پر جو وہ لوہ چون بصورت تخم بنکر اوگ کہڑا ہوا تہا اوس کیتلی گہاس کو جسقدر انکہی مین آسکی اوسقدر لے کر باہم حربہ اور حملہ کرنے لگی +

۴۱ - وہ گہاس جب ہاتہون مین آے تو اوسنی تیز تلوار سے بہی زیادہ کام دیا یعنی جو لوگ تلوار کے وار سی بہی بچ رہے تہو اونکا کام اوس گہاس سے تمام ہوا حتی کہ جب شری کرشن مہاراج کسیکو سمجہاتے تہی کہ اب باز آو بہت لڑ چکی تو وہ اولٹی شری مہاراج پر بہی وار کرتے تہی +

۴۲ - ای مہاراجن پریچہت وہ یادو جو شری کرشن مہاراج کے مایا کے موہی ہوئے مسلح ہو کر لڑ رہی تہی بلدیوجی مہاراج کو بہی ایکدوسرے کا طرفدار سمجہ کر اوپر اوسکے حربہ اور حملہ کرتے تہی +

۴۳ - ای خلف الرشید مہاراجہ کرو جب شری کرشن مہاراج اور بلدیوجی مہاراج نے یہہ حالت اون بدمستونکی دیکہی تو آپ بہی اوس گہاس کے مٹہیونکو ہاتہون مین لیکر اوس میدان جنگ مین پہرنے لگی +

۴۴ - شری کرشن دیو کے مایا کی جنجال پر جہل کا پردہ پڑا ہوا ہی اور اونہین کے خواہش سے عارفون کے بد دعا جنکی خاندان کو لگ چکی ہی اسوجہہ سی اوسوقت اونکی آپسکی غصہ نے اون سبکو کالعدم کر دیا جیسی بانسونکی جنگل مین بانسونسی ہی آگ نکلکر تمام بانسونکی جنگل کو جلا دیتی ہی +

۴۵ - اسطرح جب سب لوگ آپسمین لڑ کر کٹ مری تب شری کرشن مہاراج نے زمین کا بوجہہ دور ہوا جانا +

۴۶ - بلدیوجی مہاراج نے سمندر کے کنارہ پر بیٹہہ کر جوگ کے قواعد سی اپنی دل کو نفس ناطقہ کے ساتہہ جوڑ کر جسم انسانی کو چہوڑ دیا +

۴۷ - جب بلدیوجی بہی چلدیے تو شری کرشن مہاراج ایک پیپل کے درخت کے تلی تنہ درخت سی تکیہ لگا کر زمین پر چپ چاپ بیٹہہ گئی +

۴۸ - اوسوقت مہاراج نے اپنی اصلی صورت چتربہج کو اختیار کیا کیسی وہ صورت زیبا جو بیشمار آفتاب کے نور سے بہی زیادہ منور اور جسکے روشنی سی تمام اطراف روشن ہو رہی تہین اور آتش بے دود کے مانند جسکی چہرہ کے دمک تہی +

۴۹ - لچہمین کا نشان جسکی سینہ پر مزین اور کالی گہٹا کے مانند جنکا رنگ اور تپی ہوئی سونے کے مانند منور ریشمین پوشاک پہنی ہوئی اور سرور مجسم تہا +

۵۰ - اور عجیب دل آویز ادا کے ساتہہ تبسم جنکی لعل لب اور کالے بالونسی فرق مبارک جنکا زیب

۶۹۹

گناہ کبیرہ کو اپنی رحمت سی معاف فرمائی ۔

۳۶ - ای خداوند عالم جسکے نام کے ورد و وظیفہ کرنے سے آدمیونکی دل سی جہل کا اندھیرا دور ہوجاتا ہی ایسی شری شیونارائین کا مینی گناہ کیا ہی ۔

۳۷ - ای مالک بہشت مجہہ سنگار آہو کے طمع کرنیوالے اور گنہگار فاجر کو جلد تو اوس گناہ کے سزا مین قتل کردے تاکہ پہر مین کبہی اچھی لوگونکی اسطرح بے ادبی نہ کرون ۔

۳۸ - ای خدای عزوجل تیرے فرزند ارجمند و برہما اور شیو وغیرہ بہی جو مالک نطق کہلاتے ہین بوجہہ اسکے اونکی آنکہون پر تیری قدرت کا حجاب چہایا ہوا ہی تیری کیفیت کو کچہہ بہی نجان سکی پہر ہم سے نادان جاہل آدمی کیونکر تجہہ کو جانین اور کیونکر تیری حمد کرین ۔

۳۹ - شری بہگوان فرماتے ہین ای جرا تو خوف نہ کر اور اوٹہہ کہڑا ہو یہہ جو کچہہ تونے کیا ہی میرے خواہش سے ہی کیا ہی اب تو میری اجازت سی نیک افعال آدمیونکی جانیکی جگہہ جو بہشت ہی وہان جاکر عیش و عشرت کر ۔

۴۰ - اپنی خواہش سے جسم کو اختیار کرنیوالے بہگوان شری کرشن دیو کے اجازت پاکر شری مہاراج کا تین بار طواف اور سجدہ کر کے جنت کے عمدہ سواری پر سوار ہوکر شکاری مذکور جنت کو چلا گیا ۔

۴۱ - دارک جو شری مہاراج کے رتہہ کا رتہہ بان تہا شری مہاراج کو ڈہونڈہتا ہوا تلسی کی خوشبو آ ہوا جدہر سے آتی تہی اوسکو سونگہتا ہوا وہان پہونچکر سامنے آیا ۔

۴۲ - اوس مقام پر اپنی سلاحات سی مسلح اور پیپل کے درخت کے جڑ سے تکیہ لگائی ہوئی اپنی آقای نعمت کو دیکہہ کر محبت سی جسکا ظرف دل لبالب بہرا ہوا تہا آنکہوں سی آنسو جسکی گرتے تہے ایسی حالت مین رتہہ سے اوترکر شری مہاراج کے قدمونمین گرکر ۔

۴۳ - التماس کرنے لگا ای خداوند نعمت تیرے مقدس قدمونکی نہ دیکہنی سے میری بصارت جاتی رہی حتی کہ مجہی اب اطراف کے شناخت بہی نہین ہی اور نہ میرا دل قرار پاتا ہی اور مجہی کچہہ بہی نہین دکہتا جیسی اندہیری رات مین جب چاند نہین نکلتا تو کچہہ بہی نہین دیکہتا ۔

۴۴ - رتہبان مذکور یہہ کہہ ہی رہا تہا کہ اوسکی دیکہتی دیکہتی گرڑ کا نشان جسپر تہا ایسا شری مہاراج کا رتہہ ای شاہنشاہ جہان گہوڑون اور علم اور پرچم سمیت آسمان کیطرف کو اوچہلا ۔

۴۵ - اوس رتہہ کے پیچہی ہی پیچہی نہایت منور جو شری بشنو نارائین کے سلاحات تہی وہ بہی چلدئے اوسوقت شری مہاراج نے اوس متفکر اور مغموم سامنی کہڑی ہوئی رتہبان کو کہا ۔

شرے مہاراج نے اوتار لیا تہا تو دیوتاؤنکو یادو بنایا تہا اب اپنی جانے سے پہلے سب کو پہر سے دیوتا بنا کر آپ بہی تشریف لیگئی *

۱ - شکدیوجی فرماتے ہین کہ بعد اسکی یہہ مہاجی ور پاربتی سمیت شیوجی ور اندر وغیرہ بہت دیوتا اور دیویان اور راجی مہاراجی عالم بالا کے اوس مقام پہ شری مہاراج کے حضور مین حاضر ہوئی *

۲ - اور پتر اور سدہ اور گندہرب اور بدیادہر اور مہا اُرگ اور چارن اور جچہہ اور راچہس اور کنر اور اپسرا اور برہمن تمام بڑے چہوٹے عالم فضا کے باشندے *

۳ - اپنی لوک کو شری بہگوان کے تشریف لیجانے کا تماشا دیکہنی کیواسطی نہایت بشاش گاتے بجاتے ناچتی ہوئے اور شری مہاراج کے جنم اور افعال کے متبرک تذکرہ کو کہتی سنتی اور حمد و ثنا کرتے ہوئے *

۴ - عمدہ عمدہ سواریون پر سوار صف باندہی ہوئی جنت کے پہولون کے بارش کرتے ہوئی کمال محبت سی آکر تمام آسمان پر چہا گئی *

۵ - اوسوقت ان سبکے خالق اور خداوند نعمت شری کرشن دیو نے بہگوان برہما اور شیوجی وغیرہ اپنی قدرت کے مظہرونکو دیکہکر اپنی آپ کو اپنی آپ مین وصل کر کے شگفتہ کمل کے مانند اپنی آنکہونکو غنچہ کیطرح بند کرلیا *

۶ - تمام عالمون کے مرکز اور مقر اور مرتاض اور عابدون اور اپنی عشاق کے تصور اور عشق کے پناہ گاہ اور سبکی معبود اور محبوب جو شری کرشن مہاراج ہین سو اپنی جسم کو آگینی یوگ دہارنا کے ذریعہ سی نہ جلاکر بیکنٹہہ نامی اپنی وطن مالوفہ کو تشریف لیگئی *

شرح یوگے یعنی وہ مرتاض عالی جو حبس انفاس مین کمال پیدا کر کے اپنی دل اور عقل کو نفس ناطقہ کے ساتہہ وصل کرنے سے طرح طرح کے قدرتین حاصل کرتے ہین اونکو یہہ بہی قدرت ہو جاتی ہی کہ اپنی بدن سی آگ نکالکر اپنی بدن کو جلادین اسکو آگینی یوگ دہارنا کہتی ہین مطلب اس شلوک کا یہہ ہی کہ جب یہہ اعتراض پیدا ہوا کہ جیسی یوگے اپنی خواہش سے مرنیوالے ہوتے ہین ایسی ہی بہگوان بہی ہین لہذا اس اعتراض کے رفع کرنے کیواسطی یہہ بات ظاہر کے کہ یوگے اپنی اس جسم کو آگینی یوگ دہارنا سی جلاکر دوسرے لوکونمین جاتے ہین شرے بہگوان نے ایسا نہین کیا بلکہ برعکس یوگیونکی جسم کو نہ جلاکر جسم سمیت ہی اپنی لوک بیکنٹہہ کو چلی گئی اور جسم کے نہ جلانے کا سبب یہہ ظاہر کیا کہ چونکہ جسم اونکا تمام عالمون کا مقر ہی اسواسطی اگر وہ اپنی جسم کو جلاتے تو ان عالمون کے ٹہرنے

۹- جیسے آسمان پر ابر کے اندر ہی اندر بجلی ایک جگہہ سے دوسری جگہہ منتقل ہوجاتی ہی اور کوئی اسکو نہین دیکھتا اسیطرح شری کرشن دیو کے جانے کو کسی دیوتا نے نہ دیکھا ❊

۱۰- برہما شیوجی غیرہ تمام دیوتا شری بھگوان کے تشریف بری کے کیفیت دیکھنی سے سخت متعجب ہوتے ہوئے اور اوسکی تعریف کرتے ہوتے اپنے اپنے گہر کو چلے گئے ❊

۱۱- ای شاہنشاہ ذیجاہ پریہ سے یہی جو شری کرشن چندر مہاراج ہین اونکا پادو دنیمین ظاہر ہونا اور پہر اسیطرح چہپ جانا اور طرح طرح کے اعمال کرنا ان سب باتونکو تو اونکی قدرت کا سوانگ اور کہیل جان جیسے نٹ طرح طرح کے متعجبانہ حرکات کرتا ہی جنکے حقیقت کچہہ نہین ہوتے اور اسیطرح وہ تمام اس عالم کو آپ ہی پیدا کرکے اور آپ ہی اوسمین داخل ہوکر اور سیر اور تفرج کرکے آپ ہی انجام کار اوسکو فنا کرکے ہر حال مین اپنے اصلی حالت پر رہتا ہی ❊

۱۲- اس جسم سے ہی مرے ہوتے اپنے مرشد کے بیٹے کو اوس پناہ گاہ عالم نے زندہ کیا اور تو جب شکم مادر مین اشوت تہاما کے استر سے جلا جاتا تہا تجہہ کو اوس سخت آتش سوزندہ سے بچایا اور قضای عالم کے قضا جو شری شیوجی مہاراج ہین اونکو باشر کے جنگ مین جیتا اور جرا نامی شکاری کو جسنے شری مہاراج کے چلنے کیوقت قدم مقدس کو تیر سے زخمی کیا تہا اس جسم خاک کے سمیت جنت کو بہیجا ای راجا پریچہت کیا وہ خدای عالم اپنے جسم کے محفوظ رکہنے کے قدرت نہ رکہتا تہا ❊

۱۳- راجا نے پوچہا کہ اگر وہ ایسا صاحب قدرت تہا تو کچہہ اور زیادہ عرصہ تک یہان کیون نہ قیام کیا اسکا جواب دیتی ہین ہر چند وہ سبطرح صاحب قدرت تہی اور تمام عالمون کے پیدایش و پرورش و فنا بلا اعانت کسی دوسرے کے ہمیشہ کرتے ہین اور سبطرح کے طاقت رکہنے والے ہین لیکن ایسا سوچکر کہ جس کام کیواسطے ہم نے اوتار لیا تہا وہ کرچکے اب اس جسم انسانی سے ہمارا کچہہ مطلب نہین ہی یہان نہ رہی اور اپنے عشاق اور خواہشگاران صادق کو اپنی قدرتین دکہلاکر اپنے لوک قدیم کو تشریف لیگئی ❊

شرح- اپنے عشاق کو قدرت کا دکہلانا یہہ ہی کہ جب ہم اس جسم انسانی کو اسی جہان مین رکہینگے تو ہمارے عشاق بہی جیسے انفاس وغیرہ ریاضتونمین کمال پیدا کرکے اس جہان کے عیش و عشرت اور آرامون کے ساتہہ الفت و محبت کرتے ہوئی اپنے جسم کو بہی اسی لوک مین رکہنا چاہینگے ❊

۱۴- جو لوگ شری کرشن مہاراج کے اس متبرک تذکرہ کو بہت صبح اوٹہہ کر ہشیاری کے ساتہہ ورد وظیفہ کریگا وہ شری مہاراج کے مرتبہ کو بہی حاصل کریگا ❊

۱۵- وارک رتہبان مذکور شری مہاراج سے جدا ہوکر دوارکا مین پہونچا اور شری مہاراج کے

اوسکو دل مین یاد کرکے دل کو مستقل کیا ✣

۴۲ - اور اپنی عزیز اور اقربا یادو جو مر گئی تھے اور کوئی بہی اونکی خاندان مین اونکی کریا کرم کرنیوالا نہین رہا تہا اونکا کریا کرم جیسا چاہئی حسب قواعد مقررہ ارجن نے کیا ✣

۴۳ - دوارکا کو جب شری بہگوان نے چہوڑ دیا تو ایک لمحہ مین اوسکو سمندر نے ڈوبا لیا صرف ایک گہر شری مہاراج کا رہگیا ✣

۴۴ - وہ گہر شری مہاراج کا جسمین شری بہگوان ہمیشہ ہی رہتی ہین اور پرمیشر کے نام کے ساتھہ اوسکو یاد کرنے سی تمام رنج والم اور مصائب کا دور کرنیوالا ہی اور سب قسم کے عیش و آرام کا دینیوالا ہی اور عین سرور ہے ✣

۴۵ - عورات اور لڑکے اور بوڈہی یادو جو مرنے سے باقی رہی تہی اونکو لیکر ارجن اندرپرست کو لیگیا اور اوگرسین کے جگہہ بجر جو بچ رہا تہا اوسکو مسند نشین کرگیا ✣

۴۶ - ای شاہنشاہ ذیجاہ پریچہت تیرے جو باپ اور جد امجد تہی وہ ارجن سی اپنی اعزا و اقربا یادو ونکا مرنا سنکر تجہہ کو مسند نشین سلطنت کرکے سب کوہ ہمالہ کو چلی گئے ✣

۴۷ - مہشکدیو جی کہتی ہین جو شخص دیوتا ونکی دیو جو شری بشنو بہگوان ہین اونکی افعال اور جنم کے اس متبرک تذکرہ کو اعتقاد اور یقین کے ساتھہ سنتا ہے وہ سب پاپون سی چہوٹ جاتا ہے ✣

۴۸ - ایسی ہری بہگوان کے اوتار کے متبرک تذکرہ کو جو اس اوتار
اور اور اوتار و نمین عمدہ عمدہ اعجاز اور کرامات کے
سی کام کئی ہین اونکو جو شخص سنتا ہی اور خود کہتا اور
گاتا ہی وہ اعلی درجہ کے بہکتی
کا مرتبہ پاتا ہی

✣

تمت

۷۰۳

# دواداشن اسکند شری مت بہاگوت

## جسکے تیرہ ادہیائے ہین

## اتہہ شری بہاگوتی مہاپرانی دواداشن سکندہی بہاکہائیکاگنپت کرت باکہدراجہ کی ہنبدا ولی اور اونکے دہرم کے کتہا برنن پرتہمو ادہیائے

راجا پریچہت پوچہتی ہین مہی شکدیوجی مہاراج جب جادوکل کاسنگہار ہوکی شریکرشن چندر مہاراج بیکنٹہ لوک کو چلی گئے کن راجاؤنکی بنش پرسدہ ہوئی شکدیوجی کہتی ہین جو پربہدرت راجاسوم بنسی کا پتر پورنجی نام راجا ہوگا اوسکا منتری شونک نام اوسکو مارکی پردیوت اپنی پتر کو راج سنگہاسن پر بیٹہاویگا اوسکی پالک اوسکی وشاکہہ یوپ اوسکی راجک اوسکی نندہی وردہن پتر ہوگا ایکسو اڑتیس ۱۳۸ برس یہہ پانچون راج کرینگی اوس سہی اوپرنت شِشوناگ اوسکا کاگ ورن اور اوسکی چہیم دہرم اوسکے چہیتہ گ اوسکی ودہی سار اور اوسکی اجات شتر و اوسکا دربک اوسکی اجی اوسکی نندہی وردہن اوسکے اگیہ اوسکے مہانندی پتر ہوگا یہہ سب راجہ تین سو ساٹہہ برس راج کرینگے اور مہانندی سی نند نام پتر شودرنی کے گربہہ سہی اوتپت ہوگا اور تب سی راجا شودرون کی تل اور ادہرمی ہونگے اور یہہ نند راجا مہاپدم سینا کا پتی ہوگا چہتریون کا ناش کریگا جیسی پرسرام جی نی کیا تہا اور ساری پرتہوی کا راجا اتیچہہ ہوگا اور اوسکی آٹہہ پتر سو مال آدراجا ہونگی اونکو کوئی برہمن نشٹ کریگا اور پہر موریہ نام راجا ہونگی وہ برہمن پرتہم وشرت اور چندر گوپت نام کو راج تلک دیگا اوسکا پتر وارسار اوسکا اشوک وردہن اوسکا سوجس اوسکا سنگت اوسکا شال سوک اوسکا شوم شرم اوسکا شت دہنوا اوسکا برہدرت پتر راجا ہوگا اور یہہ راجا ایکسو سینتیس ۱۳۷ برس راج

کرینگے اور بہدرت کا سیناپتی پشپ متر نام اوسکو مار کے آپ راج کرے گا اوس سی آگے
اگنی متر پہر سوجیشٹ پہر دوسو متر پہر بہدر پہر پولنڈ پہر گوکہہ پہر بجر متر پہر بہاگوت پہر دہونے
راجا ہونگی یہہ سب دس راجا شونگہ نام والے ایکسو بارہ برس راج کرینگی اور کنو کے بنش مین
بسدیو نام دیوہوتی راجا کا منترے اوس راجا کو پراستری سنگ کرتا ہوا دیکہہ کے ماری گا اور
آپ راج کرے گا اوسکا پتر بہومتر اوسکا پتر ناراین ہوگا اوس سے پیچہی کنو کے بنش مین
سوسرمان نام راجا ہوگا یہہ راجا تین سو پینتالیس برس راج کرینگے اور سوسرمان کا نوکر شودر برن
ولہک نام اوسکو مار کے آپ تہوڑے کال راج کریگا پہر کرشن نام اوسکا بہرا تا راجا ہوگا
پہر سری شانت کرن اوسکا پتر اور اوسکا پورن ماس اوسکا لمبودر اوسکا چیولک اوسکا میگہہ سوات
اوسکا اٹ مان اوسکا انشت کرم اوسکا ہالی اوسکا تلک اوسکا پوریکہہ بہیر اوسکا سنندن
اوسکا چکور اوسکا دمنگ اوسکا شیوسواتی اوسکا ارندم اوسکا گومتی اوسکا پوری مان اوسکا
میدشر اوسکا شیوسکند اوسکا یگ سری اوسکا بجی اوسکا چند رویک اوسکا سلوم وہی پتر راجا
ہوگا یہہ سب چار سو چہپن برس راج کرینگے اور اوس سی اوپرنت نانوی نگرے کے رہنے
والے سات راجا ہونگے اور پہر اوسمین پہر چودہ چتوشکہک سنگیا والی پہر دس گورونڈ نانوے
راجہ ہونگے اور یہہ سب ایکہزار ننانوین برس راج کرینگے پہر کلکلا نامی نگرے کے رہنے والی
بہوت نند اور بہرنگری اور ششن نندے اور یشونندے اور پروبرک ایکسو چہہ برس راج
کرینگے اور انکے گہر مین تیرہ پتر ولہک سنگیا والی اور پشپ متر اور دہ متر اور اندہ سنگیا والے
سات اور کوشل سنگیا والی سات اور دبند وربتی اور نیگہد سنگیا والی راجا ہونگے اور
ماگدہ بنسیون مین ایک بسوس سورجی نام راجا ہوگا سب کی برنون کے دہرم نشٹ کرکے
شودرون کے تل کر دے گا اور براہمن آدہ پرجا کو بیدون کے مرجاد سی رہت کر کے
ملیچہون کے تل کریگا اور چہتریون کا ناش کرے گا اور پدماوتی نام پورے اوسکی راج
دہانی ہوگی اور سری گنگاجی سے پریاگ تلک پرتہوے کے اوپر راج کرے گا پہر
سوراشتر دیش اور انت اور آبہیر اور آربد اور مالوآ دیش کے براہمن اور چہتری برنون
کے دہرم سے رہت ہوجاوینگی اور شودرون کے تل راجا ہونگے اور سندہ اور چندربہاگا
اور کانتی پوری اور کشمیر اور دیشون کا شودر اور ملیچہہ جیسی کرم والے راجا راج کرینگے
ادہرم اور است اونکا سوبہاؤ ہوگا تہوڑے دانا اور بڑی کرودہے ہونگے استری اور بالک

اور گوؤن اور برہمنون کے مارنے والے راجہ ہونگے پراستری اور پر دھن کی لینی کی اچھا
رکہین گے اور تہوڑے تہوڑے کال راج کرنے پاوینگے ہتہیر پراکرم اور تیجہ آیو اور
کریا ہین ہونگے رجوگن اور تموگن اور ہر کہہ اور شوک کرکے سنجگت ہونگے اور پرجا کا
بہی ایسا ہی سو بہاو ہوگا اور پرجا اپنی آپس کے اور راجون کے کرودہ اور بیر بہاؤ کرکے او
انیک کشٹون سی دوکہہ اور ناش کو پراپت ہوگی +

## اتہہ شری بہاگوتی مہاپورانی دوآدش سکندہی بہاکہاٹیکا گنپت کرت نہہ کلنک اوتار اور استہاپت ہونے دہرم ست جگ کی کتہا برنن دوتیہ ادہیائے

شکدیوجی کہتے ہین ایسا سمی آویگا دہرم ست شوچ چہان دیا آیو بل سمرتے نشٹ
کو پراپت ہوویگی دہنوان بڑی گنون والا کہلاویگا اور دہرم اور نیاے کے سمے بلوان
اور دہنوان جیت پاوے گا استری اور پرش مین میتہن کے ارتہہ پریت ہوگے اور بیوہا
ما یا سی ارتہہ یہہ است سی ہوگا اور سوتر گلے مین ہونے سے برہمن جانی جاوینگی اور
کوی کرم دہرم نہین رہیگا اور سنیاسی برہمچاری رنگی ہوئی کپڑون سی سمجہے جاوینگے اور
بہت بولنی والا پنڈت اور بدہی وان کہلاوے گا اور چور جیسی منکہون مین سادہون کے
گن پائی جاوینگی اور سادہون مین کپٹ ہوگا او بتروں کرکے جو مرجاد بواہ کی ہے وہ نہین
رہینگی جب استری کو گہر مین ڈال لیا اوسیکو بواہ کہین گے اور کیول شنان کو ہی بڑا اسادہن
جانین گے اور جو منکہہ تیرتہون سی دور رہتی ہین وی تیرتہہ کہی کچہہ شردہا کرینگے اور جو کوئی
نکٹ کی رہنی والے ہین وی کچہہ شردہا نہین کرینگے اور پرجا ایسی دہن کرکے رہت ہوگی جو
استری کیسون ہی سی سنگار کرینگی اور اپنی اودر پورنا کرلینی ہی کو لابہہ جانی گے اور سیکو بہکشا
بہی نہین دیوین گے اور ست بہی کپٹ سی ملا ہوا ہوگا اور کٹنب کے پالنا مین بڑا شرم اور
چترتا کرین گے اور دہرم کا رج کیول یش کے اچہا سی منکہہ کرینگی جب ایسا گہور کلجگ بیاپی گا
جو بلی ہوگا وہی راجا ہوگا اور پرجا کو نیک کشٹ دیگا اور بہت منکہہ دوکہی ہوکے بنون مین
جاکے شاگ مول پہل بہکشن کرینگے پرکہا نہین ہونگے ناج او تپت نہین ہوگا راج ونڈ

دینا پڑیگا جگت مین دُربہکش رہیگا بیش اتہوا تیس برس تلک آیو کا پرمان ہوجاویگا اور
سب شنکر برن ہوجاوینگے اور بکریون کے سمان گئو ہوجاوینگے اشرمی گرہستیون کے
تل ہوجاوینگی سنبدھی اپنی سنبدہیون کے دہن چوراونی کے لالسا رکہین گے اندیون
کی شکتی جاتی رہیگی اور جنبذ کے تل پہلون سی رہت برچہہ ہوجاوینگے اور میگہون مین برکہا
کے بلنے بجلے چمکا کرے گی اور مندر شون دیکہائی دینگے تب دہرم کی رچہا کے کارن وہ
بہگوان چراچر جیوون کے آتما سنبل نگری مین وشنویش کے گہر نہہ کلنک نام اوتار دہارن
کرینگی اور پون بیگے گہوڑے کے اوپر چڈہ کے اور کہڑگ ہاتہہ مین لیکر پرتہوے کے اوپر بچہ
کے کڑوروں ھی ادہرمیون کا نشٹ کرینگے اور اون بہگوان کی اوتار دہارنی اور درشن
کرینگی پرتاپ سی بہر ستجگ باپ جاوے گا اور انتش کرن منکہون کے شدہ اور پوتر ہوجاوینگے
اور ستجگے پرجا کے اوتپتی ہوگی اور جس سمی چندرمان سورج برہسپتی تینون گرہ پوکہہ نچہتر مین اکٹھے
ہوتی ہین تب ستجگ پرویش ہوتا ہے شکدیوجی کہتے ہین ھی راجن پریچہت سب کتہا راجہ سورج بنسی
اور سوم بنسی بہوت بہوشیت برتمان کال کے سنکشیپ کرکے تمسی برنن کرے اور ھے راجن
پریچہت تمہارے جنم کے سمے سی راجا نند کے تلک تک جو ایکہزار پندرہ برس بیتیت ہونگے
کلجگ اچہے پرکار پرویش نہین ہوگا اور سپت رکہی تارا گن مین جو دو تاری پورب کی اور
ہین اونکے مدہ مین ایک چہوٹا سا تارا نچہتر نام ہوتا ہے اوسمین وہ سو برس رہا کرتے
ہین اور اسسمی مگہا نچہتر مین سپت رکہی استہت ہین اور جب سپت رکہی مگہا نچہتر مین
پرویش کرتے ہین اوسی سمے کلجگ پرورت ہوتا ہے پرا تو جب تلک لچہمین ناتہہ شری کرشن
چندر مہاراج اپنے چرنار بندون سی پرتہوی کو پوتر کہتی ہین اوس سمے تلک کلجگ پرتہوی کو
دبا نہین سکتا اور بارہ سو برکہہ دیوتون کا جکے چار لاکہہ بتیس ہزار برس منکہون کے ہوئے
کلجگ کی آیو کا پرمان ہے اور مگہا نچہتر مین نند کے راج تلک سپت رکہہ رہتی ہین اس سمی ورت انت
جب پورباکہاڑ مین پرویش کرتے ہین اوسدن ہی کلجگ بردہی کو پراپت ہوتا ہی اور
کئی بُدہی وان ایسا بہی کہتے ہین جس دن شری کرشن چندر مہاراج بکنٹہہ کو سدہارتے ہین اوسے
دن ہی کلجگ پرورت ہوتا ہے اور جب سہسر برکہہ دیوتون کا بادیت ہوجاتا ہے پہر ستجگ
پرورت ہوتا ہے انت کال کو سب نشٹ کو پراپت ہوئیگے کیول نام اتہوا یش رہتا ہی اور کلجگ
مین شنتن کا بہراتا جو دیوا نے ہے اور اکہو کو بنس مین جو منو ہی یہہ دونو کلاپ گرام مین

جوگ بل کرکے استہت رہتی ہین جب پہر ستجگ آوتا ہی پہر یہہ دونون آپ کے پہلے کے نیائین
برن اور آشرم کو استہت کرتی ہین اسی بہانت یہہ چارون جگ برتمان ہوتی رہتی ہین ھی راجن
پرپچہت جو راجہ بڑے بڑے ہوئے اتہوا ہونگے ہو بینی تیرے کو سنای پرتہوی اور راج سی ممتا
کرتے ہوئے انت کال مرت کو پرانپت ہو جاتے ہین اور شریر راجون کا بہہ انت کال مین
کرم اتہوا وشٹا اتہوا بہشم ہو جاتا ہے پہر ایسی شریر کے کارن منکہہ جیوون سی دروہ اور بیر بہاؤ
کرتے ہین اور نرک کو پراپت ہوتے ہین شریر کے ارتہہ اور لابہہ کو نہین جانتے کہ اس شریر مین پرم
پدمکتی پراپت ہو سکتی ہے اور مین نہین۔

پرتھوی گیت

## اتہہ شری بہاگوتی مہاپورانی دوادش سکندہی بہاگہایکا گنپت کرت ترتیہ ادہیائے

شکدیوجی کہتی ہین ھی راجن اپنی جیت اور جی مین لگے ہوئی جو راجے ہین اونکی دشا دیکہہ کے پرتہوی
بہے ہانسی کرتے ھی اور کہتی ھی بڑا اچنبہہ ہے کہ یہہ راجا مرت کی کہلونی مجہہ پرتہوی کی جیتنی کی اچہا
کرتے ہین انکی کامنا نشپہل ہے کیون ہم کے ٹکرے کی نیائین جو یہہ شریر ہین اوسکے اوپر بشواس
کرتے ہین اور چاہتے ہین پہلے کہٹ اندریون کو جیت کی پہر پرتہوی سمدر تک جیت لین اور مرت
کو جو نکٹ ہی نہین بچارتے کئی راجہ مجہکو جیت کر سمندر کے جیتنی کے اچہا کرتے ہین اور جو
منکہہ اندریون کو جیت کر راج کی اچہا کرتے ہین وہ بہت مند بدہی ہین کیون اندریون
کے جیت لینی کا پہل مکتی ہے دیکہو منو اور منو کے پتر بڑے بڑے راجا سات دیپ کے ہوئے
پرنو مجہی تیاگ کے چلے گئے ایسے جو میرے جیت لینی کی اچہا کرتے ہین وہ بڑے مور کہہ ہین اور
میری کارن پتا اور پتر او بہرات اور اور سنبدہیون کی ساتہہ بیر برودہ کرکے اور پرتہوی
اور پدارتہون کو اپنا اپنا کہتی ہوئی آپسمین لڑکے مرت ہو جاتے ہین دیکہو پرتہو پورروا
گادی نہکہہ بہرت ارجن ماندہاتا شگر رام کہٹوانگ دہندہو ہا رگہو بہگیرت کووتی
اکستہہ نیکہد نرگ ترن بندو ججاتی شریاتی ششنو گے ہرنکشپ برتراسر راون
لوگ راون نمچے ششنبر بہوما سیر ہرناکشپ نارگ اور اینک راجا بڑے شور بیر مرت
ہو گئے کہتا ماتر اونکا نام رہگیا ہے شکدیوجی کہتی ہین ھی راجن پرپچہت یہہ کہتا پراچین راجون
کے جو مین تمہاری سی برنن کری ھی کیول گیان اور بیراگ کی اوتپت ہونے کے کارن کرے

